لاطائل تحتها ومع ذلك فانه كتاب نافع مفيد في الجملة محتاج الى التنقيح والتهذيب ۔

(اس میں مصنف شوکت الفاظ کی ترنگ میں مسجع عبارت تک آپہنچا۔ جس سے بعض مقامات میں حشو وزاید کے ساتھ لاطائل باتیں بھی آگئیں۔ مگر یہ کتاب نافع اور فی الجملہ مفید ہے۔ اگرچہ تنقیح وتہذیب کی محتاج بھی ہے)

ان کی کتاب البحر المواج کی ایک خصوصیت یہ بھی ہے کہ اس میں تراکیب نحوی اور وجود وصل وفصل کو کمال بسط وتفصیل سے بیان کیا گیا ہے۔ یہ کتاب کئی جلدوں میں ہے۔

**وفات:۔** شہر جون پور ہی میں ہوئی اور جامع مسجد سلطان ابراہیم کے جنوبی گوشے میں سپرد خاک ہوئے تاریخ ۲۵ رجب ۸۴۹ھ ہے۔

# ۲۱۔ قاضی احمد بن محمد جونپوری

**۸۷۵ھ**

"الشیخ العالم الکبیر العلامة" احمد بن محمد حنفی گیلانی لقب قاضی نظام الدین جون پوری۔ حنفیہ کے فقہائے کبار سے تھے۔ ان کے اسلاف میں سے ایک صاحب عرب سے تشریف لائے اور گجرات دکن میں طرح اقامت ڈال دی۔ یہاں قاضی نظام الدین احمد بن محمد پیدا ہوئے۔ اور بڑے ہونے پر مشہور و ممتاز اساتذہ سے پڑھا۔ یہاں تک کہ فقہ واصول فقہ میں مہارت حاصل کرکے اکابر علما کی صف میں آگئے۔ پھر جون پور تشریف لائے اور سلطان ابراہیم شرقی نے آپ کو جون پور کا قاضی مقرر کرکے انعامات شاہی سے نوازا اور قدر ومنزلت سے ممتاز کیا۔

**مصنفات:۔** "فتاوی الابراہیم شاہیہ" ہے جس میں حنفی مسلک کے مطابق فتوے ہیں علامہ چلپی نے کشف الظنون میں لکھا ہے:۔

هو كتاب كبير من اخير الكتب كفتاوى قاضي خان، جمعه من مائة وستين[1] للسلطان ابراهيم شاه اوله "الحمد لله الذي رفع منار العلم واعلى مقداره" انتهى

(وہ فتاویٰ قاضی خان کی مانند بڑی جلیل القدر کتاب ہے، جسے
مؤلف نے (۱۶۰) کتابوں سے اخذ کیا اور بادشاہ ابراہیم شاہ
کے لیے لکھی اس کا حرف اول ہے "الحمد للہ الذی رفع منار
العلم واعلیٰ مقدارہ)

ان کی قبر قریہ چاچک پور لواح جون پور میں ہے (بحوالہ تجلی نور)

# ۲۲۔ شیخ احمد بن عبداللہ شیرازی

"الشیخ العالم المحدث الصوفی السیّاح" احمد بن عبداللہ ابن ابو الفتوح ابن ابو الخیر بن
عبدالقادر الحکیم ــــــ طاوسی شیرازی ــــــ اور لقب ہے نور الدین ابو الفتوح جو
مشہور رجال علم و معرفت سے تھے۔

**اساتذہ :۔** سید شریف زین الدین علی جرجانی وغیرہ۔ ان کے بعد شیخ شمس الدین
محمد بن جزری ــــ اور مجد الدین فیروز آبادی ــــ
صحیح بخاری میں ان کے شیوخ یہ ہیں۔

(۱) شیخ معمر بابا یوسف ہروی المشہور بہ سہ صد سالہ (یعنی معمر بہ ۳۔ صد سال)

(۲) محمد بن شاذ بخت فرغانی جو بجائے خود ان معمرین کے شاگرد تھے۔

(۳) ابو لقمان یحییٰ بن عمار بن مقبل ابن شاہان الختلانی سمرقندی (۱۴۳) سالہ عمر
ہے :۔ جنہوں (۱) نے ــــ محمد بن یوسف صنریری سے اور انہوں نے امام بخاری
(محمد بن اسمٰعیل) سے سماعت کی۔ اور مشکوٰۃ المصابیح (حافظ ولی الدین ابو عبداللہ
محمد بن عبداللہ ابن الخطیب تبریزی) میں شیوخ حسب ذیل سے پڑھا۔
شیخ شرف الدین عبدالرحیم بن عبدالکریم الجرہی کہ شاگرد ہیں شیخ امام الدین علی بن
مبارک شاہ صدیقی ساوجی کے جو شاگرد ہیں، مؤلف مشکوٰۃ کے۔ یہ تو حدیث کے اسناد ہیں،

اب ان کے خرقہ ہائے تصوف کے شیوخ لکھے جاتے ہیں۔

**درطریقہ سہروردیہ:۔** زین الدین ابوبکر خوانی کہ مرید ہیں شیخ نورالدین عبدالرحمٰن قریشی بحیری کے جو ان حضرات سے مسترشدین تھے۔

ا:۔ شیخ جمال الدین ابن یوسف بن عبداللہ کورانی

ب:۔ شیخ نجم الدین محمود بن سعداللہ اصفہانی

ج: شیخ نجیب الدین علی بن برغش شیرازی

د: شیخ شہاب الدین عمر سہروردی امام طریقہ سہروردیہ۔

**درطریقہ کبرویہ:۔** شیخ تقی الدین محمد الخجندی جو مرید ہیں (ا) اپنے عم بزرگوار شیخ جمال الدین ابراہیم ابن عبدالسلام کے اور یہ مرید ہیں اپنے والدگرامی شیخ امین الدین عبدالسلام الخجندی کے اور یہ مرید ہیں شیخ نورالدین عبدالرحمٰن اسفرائینی کے۔

ب:۔ شیخ جمال الدین السدین یحییٰ سجستانی سے جو مرید ہیں شیخ شرف الدین الحسن بن عبداللہ غوری کے جو مرید ہیں شیخ رکن الدین ابوالمکارم احمد بن محمد بن احمد البیانکی المعروف بہ شیخ علاء الدولہ سمنانی کے جو مرید ہیں شیخ نورالدین عبدالرحمٰن اسفرائینی مذکور (درا) کے۔

ج: احمد جوزقانی جو مرید ہیں شیخ رضی الدین علی بن سعید عبدالجلیل جوینی المعروف بہ بلال جو مرید ہیں صاحب طریقہ نجم الدین ابوالجناب احمد بن عمر خیوقی المشہور بہ کبریٰ کے۔

**درخرقہ طاووسیہ:۔** شیخ محمد بن علی ملاساتی جو مرید ہیں شیخ کمال الدین کے اور یہ مرید ہیں اپنے والد ابراہیم کے، یہ مرید ہیں اپنے والد الفقیہ احمد کے جو مرید ہیں شیخ باباحسین السیرجانی کے جو مرید ہیں شیخ محمد کنڈہ کبش حریری کے، یہ مرید ہیں خواجہ محمد جوش باباکے اور یہ مرید ہیں بابا لعمت اللہ ساز بادی کے جو مرید ہیں شیخ

محمد خواجگان کے اور یہ مرید ہیں شیخ عبدالرحیم اصطخری کے جو مرید تھے شیخ ابوالخیر اقبال الشہیر بہ طاوس الحرمین کے اور یہ تھے مرید شیخ ابوالحسن سروانی کے جو مسترشد تھے حضرت جنید بغدادی کے۔

**در خرقہ مہینہ:-** شیخ نظام الدین ابراہیم حسینی گاذرونی ——— جو مرید تھے شیخ سعیدالدین گاذرونی کے اور یہ مرید ہیں رکن الدین ابوالمنصور کے جو مسترشد تھے اپنے والد صدرالدین مظفر کے جو مرید ہوئے شمس الدین عمر ترکی کے اور یہ مسترشد تھے ابوالفضائل عبدالمنعم کے جو مرید تھے اپنے دادا ابوالفتح کے اور یہ مرید تھے اپنے والد ابوسعید بن ابوالخیر کے جو مسترشد تھے ابوالفضل بن ابوالحسن سرخی کے جو مرید تھے ابولفر سراج کے اور یہ مرید ہیں ابومحمد مرتعش کے جو مسترشد ہیں حضرت جنید بغدادی کے۔

**در طریقہ نعمت اللہیہ میں:-** سید الکبیر نورالدین نعمت اللہ الحسینی کہ مرید تھے، شیخ عبداللہ یافعی مکی کے جو مرید تھے عبداللہ یافعی مکی کے

**در طریقہ نقشبندیہ:-** سید شریف زین الدین علی الجرجانی مرید شیخ علاء الدین عطار جو مسترشد تھے محمد بہاء الدین نقشبندی امام طریقہ نقشبندیہ کے۔

## اور صاحب ترجمہ نے خرقے کن کن مریدوں کو عطا فرمائے؟

۱۔ شیخ عبداللہ بن محمود حسینی بخاری گجراتی اور ان کے پوتے (۲) سید ہبۃ اللہ بن عطاء اللہ الحسینی الشیرازی وغیرہا بے شمار حضرات

## اور حدیث میں آپ کے تلامذہ

(۱) تاج الدین ابن عبدالرحمن ابن مسعود ابن محمد مرشدی گاذرونی۔

(۲) علامہ علاء الدین ابوالعباس احمد بن محمد نہروانی جو والد ہیں شیخ قطب الدین محمد نہروانی مفتی مکہ۔

(۳) ۔ اور صاحب ترجمہ کے صاحب زادہ ھبتہ اللہ ابن الحسینی شیرازی مذکور وغیرہ بے شمار حضرات۔

متصانیف :۔ متعدد نافع تصانیف ہیں، از اں جملہ رسالہ جمع الفرق لرفع الخرق (جس کا تذکرہ شیخ صفی الدین احمد قشاشی مدنی نے اپنی تالیف السمط المجید میں فرمایا۔

# ۲۳۔ شیخ احمد بن عمر بنڈوی[1]

۲۱ ذلقعد ۸۱۸ھ (مدفن بنڈوہ)

"الشیخ العالم الفقیہ الزاہد " نور الدین احمد بن عمر بن اسعد اللاہوری البنڈوی[1] المشہور بنور الحق وقطب العالم کہ اولیاء سالکین و اصحاب ریاضت و مجاہدات سے تھے ۔ قریہ بنڈوہ مولد اور یہیں پروان چڑھے۔

اساتذہ :۔ حمید الدین احمد الحسینی الناگوری ۔ مدفون بہ موضع بنڈوہ ۔

اور شیوخ در فقر :۔ آپ کے والد ماجد عمر بن اسعد ۔ جن کی خدمت میں برسوں رہے ۔ بعدہٗ اس طرح اپنے رب سے وابستہ ہوئے کہ عفاف وقناعت اور نفس کی شکستگی شیوہ ہی ہوگیا ۔

کہا جاتا ہے کہ انھوں نے اپنے باپ سے وابستہ فقرا کی خدمت گزاری میں اس قدر انہماک برتا کہ مسلسل ۸ سال تک مطبخ کے لیے ایندھن کاٹ کر لاتے رہے ۔ ادھر ان کا بڑا بھائی اعظم خاں وزیر تھا جو ان کا بڑا بھائی خیر خواہ تھا ۔ صاحب ترجمہ نے ایک عرصہ تک فقراء کے بیت الخلاء صاف کرنے کی خدمت اپنے ذمہ لئے رکھی ایک دفعہ ایک بیت الخلاء کے باہر جھاڑو دے رہے تھے کہ لاعلمی میں ایک شخص نے اندر سے ان پر پاخانہ پھینک دیا ۔ لیکن انھوں نے پھر بھی آواز نہ دی کہ کہیں شرمندہ نہ ہو۔

---

[1] بنڈوہ قریہ ہے مالدہ (بنگال میں) کبھی بہت آباد تھا اور اب بالکل برباد ہے ۔ (معجم الامکنہ)

وہ اپنے والد کی رحلت کے بعد ان کی مسند پر بیٹھے۔

ان کے مرید :۔ حسام الدین مانک پوری اور ان کے ماسوا بے شمار حضرات ہیں۔

تصانیف :۔ اپنے مریدوں کی طرف مکاتیب کے علاوہ مونس الفقرا و زکار فقراد استخال آن ہا ــــ دوسری کتاب انیس الغربا ہے۔

## صاحب ترجمہ کے بعض اقوال

۱ ۔ اگر مال آگیا تو میں ایثار برتوں گا۔ اور تنگ دستی ظاہر نہ ہونے دوں گا۔

۲ ۔ ہر کہ دعوے کند کہ بجائے رسیدیم ازفار رسیدہ است۔

اور ان کے خطوط کے بعض جملے :۔

۳ بے چارہ حزیں لوز سکین عمر برباد دلوہ دلوئے مقصود نیافتہ!

۴ در تیہ حیرت و میدان مسرت چوں گوئے سرگرداں شدہ!

۵ ہمہ شب بزاریم کہ صبا ندا د بوئے ــــ ندمید صبح بختم چہ کنم نہم صبا را

۶ عمر از ۶۰ سال گزشتہ و تیر از شست جستہ و از شر نفس امارہ ساعت نرستہ جز باد بردست و آتش در جگر و آب در دیدہ و خاک بر سر نہ پیوستہ۔ جز ندامت و خجالت ہوستانو نیا دیند درد و آہ پاگریزی شد!

۷ درد را باش! اے برادر درد را۔

۸ دل مردان دیں پر درد باید ــــ زمحنت فرق شان پر گرد باید

ان کے مکاتیب کے بعض جملے!

۱ عوام در طہارت ظاہر کوشندہ خواص در طہارت باطن! از حق تعالے ندا آید۔

عبدی طہرت منظر الخلائق سنین ہل طہرت منظری ساعتہً

(اے میرے بندے! تو لوگوں کے دیکھنے کے مقام تو پاک رکھے رہے مگر میرے دیکھنے کا مقام ایک ساعت کے لیے بھی پاک نہ رکھا۔

اغنیت عمرت طہارت ظاہر بتخر ویح حدث بشکند و طہارت باطن بیاد حدث بشکند۔

(تو نے اپنی عمر ختم کردی۔ ظاہری طہارت میں کہ حدث ظاہری ہو گیا۔ مگر طہارت باطنی اسے حدث کی یاد میں کھو دی) ـــــ (بحوالہ گنج ارشدی)

## ۲۴۔ شیخ احمد بن محمد رائچوری

۱۵ صفر ۹۰۹ھ ۹۲۰ھ

الشیخ الکبیر احمد بن محمد بن علی بن خضر حسینی رائے چوری۔

لقب شمس الدین بن جلال الدین (یہ ان کے والد محمد بن علی کا لقب ہے) اولیائے کبار سے ہیں۔ شہر گوگی (از نواحی بیجاپور دکن) میں پیدا ہوئے۔

اساتذہ:۔

اپنے والد سے برسوں استفادہ کرتے رہے۔ بعد ازاں رائچور تشریف لاکر طرح وطن ڈال دی۔ ان کے ہاتھ پر بے شمار افراد نے اسلام قبول کیا۔ شہر رائے چور ہی میں سپرد خاک ہوئے۔

## ۲۵۔ شیخ اسحاق ابن بہرام الاچی

السید الشریف اسحٰق بن بہرام بن محمد الحسینی البخاری الاچی۔ اپنے دور کے معروف شیوخ سے ہیں۔ ان کا نسب جلال الدین حسین بن علی الحسینی البخاری تک تین واسطوں سے پہنچتا ہے۔

**مولد و منشا :** شہر اُچ ہے۔ یہیں درسیات پڑھیں اور طریقت میں اپنے ماموں شیخ صدر الدین محمد بن احمد الحسینی البخاری سے مستفیض ہوئے اور ان کی خدمت میں برسوں رہنے کا شرف ملازمت حاصل ہوا۔ پھر آپ کے شیخ نے آپ کو سہارن پور ۸۱۲ھ میں مزید تحصیل علم کے لیے بھیجا۔ اور تکمیل کے بعد آپ سہارن پور ہی میں برسوں درس و افادہ میں مصروف رہے۔

**تلامذہ :** شیخ عبد الکریم و عبد الرزاق و عبد العزیز و عبد الباقی و عبد الغنی ابنائے خواجہ سالار انصاری کے علاوہ بے شمار افراد ہیں۔ ۸۶۰ھ میں سہارن پور ہی میں داعی اجل کو لبیک کہا اور وہیں سپرد خاک ہوئے (بحوالہ مراۃ جہاں نما)

# ۲۶۔ قاضی اسحاق مالوی

(دلعہد سلطان محمود شاہ)

"الشیخ العالم القاضی، اسحاق بن ابو اسحاق مالوی[1]۔ ممتاز شیوخ چشتیہ سے ہیں۔ علاء الدین محمود شاہ مالوی سے اکتساب فیوض فرمایا۔ غزوات میں ان کی ذات سے برکت سے حاصل کی جاتی۔ بادشاہ محمود کے عہد حکومت میں آسودہ لحد ہوئے (گلزار الابرار)

# ۲۷۔ الشیخ اجمل بن امجد جون پوری

۲۵ رمضان المبارک ۸۶۲ھ

(دلعہد سلطان بہلول لودھی)

"السید الشریف، اجمل بن امجد بن علی الحسینی جونپوری، ہندوستان کے مشہور مشایخ طریقت

---

[1] مالوہ علاقہ اطیت مشتمل بر چند بندر راجوڑ ہائے از نیچ واجین در تلام و جاورہ و دلواس (معجم الامکنہ) و اکنون ماتحت بہ حکومت ہندوس است (مترجم)

سے تھے۔ انہوں نے جلال الدین الحسین بن احمد بخاری الاچی سے طریقت میں استفادہ فرمایا۔ اور شیخ نے ان کے لیے یہ دعا کی :۔

پیر شوی ! ــــ میر شوی ! ــــ وزیر شوی ــــ !

اللہ تعالٰے نے ان کے لیے مال بے حساب اور جون پور کی قضاۃ عطا فرمائی۔ ان کا مولد شہر بہرائچ ہے اور طریقہ مداری انہوں نے شیخ معمر بدیع الدین مدار مکن پور سے حاصل کیا ــــ ان کے مرید تھے مبارک ابن امجد شیخ بڈھن اور بے شمار حضرات! بلاد عرب میں ان کا طریقہ شیخ عبد القدوس گنگوہی کے واسطہ سے پہنچا۔ ایام بہلول ابن کالا لودھی میں داعی اجل کو لبیک کہا (مسالک السالکین)

# ۲۸۔ سکندر بن قطب الدین کشمیری

م ۸۱۹ھ

(بادشاہ ہے بت شکنے)

الملک المؤید المنصور اسکندر بن قطب الدین بن شاہ مرزا کشمیری۔ سلطان مجاہد جو اپنے والد شاہ مرزا کی رحلت کے بعد ۷۹۶ھ میں سریر آرائے سلطنت ہوئے۔ اور تدبر اور سکون کے ساتھ حکمرانی کی۔ اپنے لشکر تبت صغیر میں بھجوائے۔ جنہوں نے قتال کے بعد اس ملک پر قبضہ کر لیا۔ یہ بادشاہ اہل علم کا محب تھا۔ انہیں دربار میں اپنے قریب جگہ دیتا۔ شیخ محمد بن علی حسینی ہمدانی سے امور دینی میں مشورہ کرتا۔ اس نے ہندوستان کے سید بٹ کو اپنا وزیر مقرر کر لیا جو مسلمان ہو گیا تھا۔ اس نے برہمنوں کا ایسا محاسبہ کیا جس سے زیادہ ممکن نہ تھا۔ انہیں قشقہ لگانے اور ستی سے روک دیا۔ ان کے سونے چاندی کے بت توڑ کر سکے میں ڈھال دیے۔ وہ اپنے بتوں کی یہ بے چارگی دیکھ کر بے شمار بت پرست مسلمان ہو گئے اور جو اس راہ پر گامزن نہ ہو سکے انہوں نے خود کشی کر لی۔

الغرض اس نے بت شکنی اور مندروں کی تباہی میں حد سے زیادہ مبالغہ کیا۔ کشمیر کے ایک بہت بڑے باغ بحر آرا ناہی کے مندر میں مہادیو کا بت نصب تھا۔ اس نے وہ بت خانہ بھی مسمار کر کے زمین سے ملا دیا۔ اسی طرح وہاں کے شہر نرس پور کے مندر کا بھی یہی حشر کیا۔ جو تمام مندروں سے مضبوط تھا۔ ان وجوہ کی بنا پر اس کا لقب سکندر بت شکن مشہور ہو گیا۔

ادھر اس نے شراب فروشی اور ہندو مسلمان، دونوں سے محصول لینے پر پابندی لگا دی۔ اسی طرح اس نے بائیس سال تک داد حکومت دی اور ۸۱۹ھ میں جنت الفردوس کی راہ لی۔ (بحوالہ تاریخ فرشتہ)

# ۲۹۔ قاضی اسماعیل اصفہانی

(بعہد سلطان محمود الکبیر)

۲۷ ربیع الاول ۸۶۵ھ

"الشیخ الفاضل" قاضی اسمٰعیل بن عبداللہ اصفہانی الگجراتی۔ فقہ و اصول میں یکتائے عہد تھے۔ عہد بچپن ہی میں اپنے والد کے ہمراہ گجرات تشریف لے آئے۔ اور اپنے والد کے سوا دوسرے علمائے گجرات سے بھی پڑھا۔ بھروچ میں قاضی مقرر ہوئے۔ جہاں برسوں داد انصاف دیتے رہے۔ پھر بعہد سلطان محمود الکبیر احمد آباد کی قضاۃ تفویض ہوئی اور یہاں بھی سالہا سال تک اس منصب پر متمکن رہے۔ آپ نیک، عفیف اور دیندار تھے۔ طریقت میں آپ نے شیخ محمد بن عبداللہ الحسینی الگجراتی سے فیض حاصل کیا آخر ۲۶ ربیع الاول کے روز کے روز آسودۂ لحد ہوئے۔ (بحوالہ تاریخ دکن آصفی)

# ۳۰۔ شیخ اسماعیل بن الصفی ردولوی

۱۳ ربیع الاول ۸۶۰ھ

"الشیخ الفاضل الکبیر" اسماعیل بن الصفی بن نصیر ردولوی کنیت ابو المکارم مشہور بہ خطیب

نعمانی کہ امام ابوحنیفہ نعمان بن ثابت کی نسل سے تھے۔

تاریخ ولادت ۲۱۔ ربیع الثانی ۷۸۹ھ ہے ان کے والد صفی الدین قاضی شہاب الدین دولت آبادی کی اولاد سے تھے۔ انہوں نے اپنے والد سے بھی فیضان حاصل کیا۔ اور شیخ اسماعیل نے اپنے والد سے پڑھا۔ جنہوں نے ان کے لیے صرف کی مشہور کتاب دستور المبتدی تالیف کردی۔ ان کی دوسری تصنیف کافیہ ابن حاجب کی شرح غایۃ التحقیق ہے۔ وہ اپنے صاحبزادے کو ان امور کی تلقین کرتے۔

"کم کھاؤ اور کم سو۔ آدھی رات کے وقت مطالعہ کرو کیونکہ رات کا مطالعہ قوت حافظہ میں اضافہ کا باعث ہے۔ دیکھو! علمائے سو میں سے نہ بننا کیونکہ عالم بے عمل کی مثال ایسی ہے جیسے کمان بے زہ۔ یا ایسا آئینہ جس پر صیقل نہ ہو۔

شیخ اسماعیل بے حد ذہین تھے۔ ۱۶ سال کی عمر میں علوم مروجہ سے فارغ ہو کر مسند درس آراستہ فرمائی اور اپنے والد کی رحلت کے بعد ان کے جانشین ہوئے۔ ان کے علم کی دھاک ہر طبقہ میں تھی۔ وہ جمعہ کا تمام دن ذکر الٰہی اور درس میں صرف کرتے اور ذرا دیر تک فتوے بھی لکھتے۔

انتقال ان کا بدھ کے روز ۱۲ ربیع الاول ۸۵۶ھ کو ہوا۔

## ۱۴۔ شیخ اشرف جہانگیر سمنانی

(دیکھیے از شاہان وقت)

م ۲۸ محرم ۸۸۰ھ

"السید الشریف العلامۃ العفیف" اشرف بن ابراہیم الحسنی الحسینی السمنانی المشہور بہ جہانگیر۔

مولد سمنان۔ اپنے والد کے زیر سایہ پروان چڑھے اور شہزادوں کی مانند ناز و نعمت میں سن رشد تک پہنچے۔ ساتوں قرأتوں میں قرآن مجید حفظ کرنے کے بعد درسیات کے لیے علمائے

عصر کے حضور زانوئے ادب تہ کیے۔ چودہ سال کی عمر میں فراغ حاصل ہوا اور ۱۹ سال کی عمر میں
اپنے والد کی بادشاہت سنبھالی۔ امور سلطنت سرانجام دینے کے ساتھ شیخ رکن الدین علاؤالدولہ
سمنانی کی بیعت کرلی۔ ان کے سوا اور بے شمار علماء مشایخ سے استفادہ میں مشغول رہے۔
آخر ایک مدت کے بعد ۲۳ سال کی عمر میں سلطنت سے منہ موڑکر اپنے برادر حقیقی محمد کو اپنا قائمقام
مقرر کرلیا اور خود سمنان سے ہندوستان کوچ کیا۔ شہراچ میں آکر رخت سفر کھولا۔
شیخ جلال الدین حسین ابن احمد البخاری کے مسترشدین میں شامل ہوگئے۔ پھر بہار کا ارادہ فرمایا
اور شیخ شرف الدین احمد بن یحییٰ منیری کی پائے بوس کے لیے اس وقت موضع منیر میں پہنچے۔
جب ان کا جنازہ جارہا تھا۔ انہیں اس میں شرکت کی سعادت حاصل ہوگئی۔ اب آپ نے
موضع پنڈوہ (بنگال) کا رخ کرلیا اور یہاں شیخ علاء الدین عمر بن اسعد لاہوری کی بیعت سے مفتخر
ہوئے۔ انہوں نے خرقہ خلافت بھی عطا فرمایا۔ اس وقفہ میں ان کی عمر کا ۲۷۔ واں سال تھا۔
یہاں آپ مسلسل ۴ سال تک رہے۔ جس کے بعد جون پور کا قصد فرمالیا۔ جہاں کچھ مدت قیام فرمایا۔
حتیٰ کہ کچھوچھہ آکر طرح اقامت ڈال دی۔

صاحب ترجمہ بہت بڑے عالم وعارف اور سیاحت پیشہ تھے۔ عمر بھر متاہل نہ ہوپائے
سفر میں مشایخ کی زیارت سے ان کے افادت سے بہرہ مند ہوتے۔ کچھوچھہ میں کچھ عرصہ قیام
کے بعد آپ نے عراق، عرب اور عراق شام کا سفر اختیار کیا۔ اس سفر میں آپ نے کئی
شیوخ کبار سے استفادہ کیا۔ ازاں جملہ شیخ عبدالرزاق الکاشی سے فصوص —— اور
فتوحات اور الاصلاح الکبیر پڑھیں۔ دوسرے بزرگ شیخ بہاء الدین محمد نقشبندی بخاری ہیں۔
جن سے طریقۂ نقشبندیہ حاصل کیا۔ اس سفر میں آپ کے ہمراہ شیخ بدیع الدین مدار مکن پوری تھے
دوسری مرتبہ آپ نے پورے ربع سکون کا سفر کیا۔ اس سفر میں شیخ علی بن شہاب الحسنی بھی آپ کے ہمسفر تھے

متصانیف :- (۱) اشرفیہ مختصر در نحو —— (۲) تعلیقات علی ھدایہ (الفقہ) ——
(۳) الفصول (مختصر فی اصول الفقہ) —— (۴) شرح عوارف المعارف (۵) شرح علی الفصوص الحکم۔

(۶) قواعد العقائد (در علم کلام) ——— (۷) اشرف الانساب (مختصر بحر الانساب) ——— (۸) بحر الانساب (در انساب وسیرت) ——— (۹) بحر الاذکار ——— (۱۰) فوائد الاشرف ——— (۱۱) اشرف الفوائد ——— (۱۲) لبشارۃ الذاکرین ——— (۱۳) تنبیہ الاخوان ——— (۱۴) حجۃ الذاکرین ——— (۱۵) الفتاویٰ الاشرفیہ ——— (۱۶) تفسیر القرآن المسمی بالنور بخشیہ ——— (۱۷) اوراد الاشرفیہ ——— (۱۸) دیوان فارسی ——— (۱۹) مراۃ الحقائق ——— (۲۰) کنز الدقائق (۲۱) رسالہ فی جواز اللعن علی یزید ——— (۲۲) رسالہ فی جواز سماع الغناء ——— (۲۳) لبشارۃ المریدین (۲۴) وارشاد الاخوان اور ——— (۲۵) مکتوبات ہیں جو نظام الدین یمنی نے جمع کیے اس کے علاوہ ملفوظات ہیں جو ممدوح ہی نے مرتب فرمائے اور یہ لطائف اشرفیہ، میں منضم ہیں۔

تاریخ رحلت ۲۸ ماہ محرم ۸۰۸ھ اور آخری آرام گاہ بھی کچھوچھہ میں ہے جو عوام وخواص کی زیارت گاہ ہے (مہر جہاں تاب)

## ۳۴ ۔ شیخ امین الدین لکھنوی

۲۳ جمادی الاولیٰ ۸۹۱ھ

"الشیخ الصالح" امین الدین سعد اللہ بن سماء الدین صدیقی البجنوری لکھنوی۔ علمائے صالحین سے تھے۔ علم شریعت اور طریقت دونوں اپنے والد سے حاصل کیے اور اپنے باپ کی رحلت کے بعد ان کی خلافت پر متمکن ہوئے۔

حجاز کا سفر کیا اور سات مرتبہ حج سے فائز المرام ہوئے۔ حجاز سے واپسی ہی پر گجرات میں رحلت فرمائی۔ آپ کا جسد لکھنو منتقل کیا گیا۔ جہاں اپنے باپ اور دادا کے جوار میں دفن ہوئے (تذکرۃ الاصفیاء)

———

# "ب"

## ۳۴- شیخ بایزید اجمیری

"الشیخ الفاضل الکبیر" بایزید بن قیام الدین ابن حسام الدین ابن فخر الدین ابن شیخ الکبیر معین الدین حسن سنجری الاجمیری ــــــ علمائے کبار سے تھے۔ شہر اجمیر میں برسوں مسند تدریس آراستہ فرمائی۔ پھر عراق کا سفر اختیار کیا۔ جہاں سے ہندوستان واپس آکر شہر منڈو (جو مالوہ میں تھا۔ مگر اب اس کا نشان تک نہیں ملتا)[1] میں قیام فرمایا۔ جہاں محمود شاہ منڈوی الکبیر نے آپ کو آپ کے جدِّ اعلیٰ شیخ معین الدین (شاہ اجمیر) کے مقبرہ کی نظامت تفویض فرما کر اجمیر ہی میں اقامت کا پابند کر دیا۔ یہاں آپ نے دوبارہ سے اپنی مسند تدریس کو مزین فرمایا شاگردان کے میں شیخ احمد بن مجد الدین شیبانی اور دیگر اکثر افراد (گلزار الابرار)

شاہ عبد الحق محدث دہلوی نے اخبار الاخیار میں لکھا ہے کہ "ان کا اصل وطن اجمیر ہی تھا۔ مگر ان کے اسلاف میں سے ایک بزرگ گجرات تشریف لے گئے۔

شیخ امین الدین گجرات ہی میں پیدا ہوئے اور وہاں کے اساتذہ سے استفادہ کے بعد بغداد تشریف لے گئے۔ جہاں کے شیوخ سے اکتساب فیضان کے بعد ہندوستان آکر شہر منڈو میں اقامت فرما ہوئے۔ یہ زمانہ محمود خلجی کا تھا جو اعزاز سے پیش آیا اور شیخ الاسلام محمود دہلوی نے اپنی صاحبزادی آپ کے حبالۂ عقد میں منسلک فرما دی۔ جس سے معاصر تلملا اٹھے۔

---

[1] معجم الامکنۃ (مترجم)

اوران پر مجہول النسب ہونے کا افترا باندھا۔ جس پر سلطان نے شیخ حسین بن خالد ناگوری اور مولانا رستم اجمیری کو شہادت کے لیے طلب کیا۔ تو دونوں نے آپ کے شیخ معین الدین اجمیری کی نسل سے ہونے کی گواہی پیش کی۔ اس شہادت پر سلطان نے آپ کو شاہ اجمیر ممدوح کے مزار کی نظارت سپرد کرکے اجمیر بھجوادیا۔

# ۳۴۔ شیخ بدرالدین بہاری

۲۷ رجب ۸۴۴ھ

"الشیخ الصالح" بدرالدین بن فخرالدین ابن شہاب الدین ابن فخرالدین ابن شہاب الدین الکبیر زاہدی الدہلوی البہاری۔ المشہور بہ بدر عالم صلاح وفضل میں معروف اشخاص سے تھے۔

**اساتذہ:۔** آپ کے والد۔ شیخ جلال الدین حسنی الحسینی البخاری۔

شیخ منیر (حضرت شرف الدین احمد) کی رحلت کے بعد بہار وارد ہوئے۔ وہیں طرح اقامت ڈال دی۔ مرتبہ شیخوخیت پر فائز ہوئے اور قبولیت کا درجہ پایا۔ ۲۷ رجب ۸۴۴ھ کو رحلت کی، اور ضلع مونگیر کے قصبہ شیخ پورہ میں آسودہ لحد ہوئے۔

# ۳۵۔ شیخ الکبیر المعمّر بدیع الدین مدار مکن پوری

م ۸۴۴ھ

"الشیخ الکبیر" المعمر بدیع الدین مدار الحلبی المکن پوری۔

ہندوستان کے مشہور اولیاء سے ہیں۔ ان کے کرامات اس کثرت سے زبان زد عام ہیں کہ عقل ونقل ان پر یقین نہیں کر سکتے۔ کہا جاتا ہے کہ وہ ۲۵۰ھ میں حلب کے اندر پیدا ہوئے۔ حضرت ابوھریرہ صحابی کی نسل سے ہیں۔ جن تک ان کا نسب بارہ واسطوں تک ملتا ہے۔ بعض لوگ انہیں حضرت علی کی اولاد سے منسوب کرتے ہیں۔ اور کچھ لوگ ان دونوں

کے سوا اور ادر اکابر سے !

تاہم ان کا یہ نسب نامہ صحیح معلوم ہوتا ہے ۔

سید بدیع الدین شاہ مدار ۔ ابن سید علی حلبی بن سید محمد ابن عیسیٰ ابن عبداللہ ابن سلیمان بن عبدالملک ابن اسحاق ابن طاہر بن عبدالرحمٰن ابن قاسم بن لیس ۔

اسی طرح ایک اور نسب نامہ یہ ہے :۔

احمد ابن محمد ابن عبدالکریم بن فرید الفتاح ابن امام محمد باقر ۔

**اخذ طریقت :۔** ان کا اخذ طریقت میں شجرہ یہ ہے ۔

بدیع الدین ــــ طیفور الدین شامی ــــ شیخ عین الدین شامی ــــ زین الدین مصری ــــ شیخ عبدالاول سجاوندی ــــ شیخ ابوالربیع مقدسی ــــ شیخ عبداللہ بن عبدالرشید علم دار مکی ــــ امام ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ (مہر جہاں تاب)

شیخ اشرف ابن ابراہیم سمنانی نے اپنے ایک رسالہ میں لکھا ہے کہ بدیع الدین اولیسی تھے ۔ میں نے ان سے ملاقات کی بلکہ وہ سفر حرمین میں میرے ہم سفر ہی تھے ۔ ان کے پاس علم کیمیا و ریمیاء وسیمیا و ہیمیار کے علاوہ اور اور علوم عجیبہ بھی تھے ۔ میں نے ان کی ذات میں وہ خوارق پائے جو ان کے سوا کسی ولی میں نہ تھے وہ سُکر سے بھی بہرہ مند تھے ــــ (لطائف اشرفی)

قاضی محمود المدقق کنتوری نے اپنی کتاب الحالیہ میں لکھا ہے کہ " شاہ مدار ان علوم میں راسخ تھے جو اللہ تعالیٰ کی ذات وصفات میں سے ہیں اور یہ علوم اسی ذات احدیت کی تعلیم سے ثابت ہیں ۔ بنفسہٖ اس کے واسطے سے بھی اور اس واسطہ کے بغیر بھی ۔ کیونکہ شاہ مدار کا محور وہ قطب ہے جو کسی غوث اعظم سے مربوط ہے جو نظیر ہیں خاتم الانبیاء صلی اللہ علیہ وسلم ۔ اس وضاحت کے بعد کنتوری ممدوح نے مداریتہ کے شرح و تفصیل لکھی ہے جس کا اعادہ طوالت کے خوف سے حذف کیا جا رہا ہے ۔ پھر (کنتوری) نے لکھا ہے کہ مداریت ثابت

ہے قطب کے مدار سے جو سید بدیع الدین ہیں جن پر عالم کا مدار ہے۔ اور وہ ایسے قطب ہیں جن قطبوں کے درمیان قطب المدار ہے۔ نبی علیہ السلام نے ان ہی قطبوں کے متعلق فرمایا۔

میں خدا کے ہاں اُن لوگوں کے درجات نہیں جان سکا جو نہ تو نبی ہیں اور نہ شہید، مگر انبیاء اور شہداء دونوں گروہ ان کے مرتبہ کا رشک کرتے ہیں ——— وہ لوگ ایسے ہیں جو محض للہ ایک دوسرے سے محبت کرتے ہیں۔

**فرقہ مداریہ کے خرافات**: ان کے خرافات نہ پوچھئے وہ کہتے ہیں کہ

۱ ۔ شاہ مدار حلب میں پیدا ہوئے۔

۲ ۔ ولادت ۲۵۰ھ یا ۲۴۲ھ یا ۲۲۰ھ ہے۔

۳ ۔ ان کی عمر ۴ ۔ یا ۔ ۶ سو سال کی ہوئی۔

۴ ۔ علم انہوں نے حذیفہ شامی سے پڑھا جس میں کیمیا، سیمیا، ریمیا اور ہیمیا (وغیرہ) بھی ہے۔ یہ استادی شاگردی شاہ مدار کی ۱۴ سال کی عمر میں ہوئی۔

۵ ۔ انہوں نے حرمین کا سفر کیا۔

۶ ۔ اور حج و زیارت کے بعد ہندوستان آکر قیام فرمایا کچھ روز کے بعد کشتی میں سوار ہو کر سفر شروع کیا۔ مگر کشتی ڈوب گئی۔ اور یہ صحیح و سلامت ایک غیر معروف جزیرہ میں جا پہنچے۔ جہاں ایک بزرگ سے ملاقات ہوئی۔ جس نے اپنے ہاتھ سے چند لقمے ان کے منہ میں رکھے اور بشارت فرمائی کہ آج کے بعد آپ کو کبھی بھوک نہ ستائے گی۔ اس بزرگ نے انہیں ایک خرقہ عطا فرماتے ہوئے کہا۔ یہ خرقہ نہ تو پرانا ہوگا۔ نہ گھسے گا اور نہ اس میں بدبو پیدا ہوگی۔ بعد میں معلوم ہوا کہ یہ بزرگ فرشتوں کا سردار ستخنیشا تھا۔ شاہ مدار پھر ہندوستان آئے اور کچھ دن یہاں اقامت اختیار کی۔ اس مرتبہ بھی تھوڑی سی مدت کے بعد حرمین کی زیارت

کر کے کاظمین ، وہاں سے بغداد اور نجف وارد ہوئے ۔ بغداد میں ان کی برکت سے سید عبدالقادر جیلانی کی ہمشیرہ نصیبہ بی بی کے بطن سے اولاد پیدا ہوئی اور وہ پھر سیر وگشت کے لیے نکل پڑے ۔ اور تیسری مرتبہ ہندوستان وارد ہوئے ۔ اب کے وہ اجمیر وارد ہوئے اور معین الدین حسن سنجری کے ہاں چند روز اقامت کرنے کے بعد مدینہ منورہ کا قصد فرما کر کچھ روز معتکف رہے تب رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں ہندوستان کی طرف مراجعت کا ارشاد فرمایا ۔ تھوڑے ہی دن ٹھہرے تھے کہ شیخ نصیر الدین کی قطبیت سلب کر لی ۔ شیخ موصوف کو یہ سزا اس لئے ملی کہ وہ شاہ مدار کی ملاقات کے لئے نہ آئے ۔ مگر جب انہوں نے شاہ صاحب کے حضور معذرت کی تو آپ نے قطبیت انہیں واپس کر دی اور خود ہندوستان تشریف لے آئے ۔ کالپی میں وارد ہوئے تو اس نواح کے امیر قادر بن محمود حاضر ہوئے مگر شاہ مدار کے دروازے پر ملک الجن پاسبانی پر تعینات تھا ۔ جس نے امیر ممدوح کو اندر جانے سے منع کر دیا ۔

امیر نے خفا ہو کر شاہ مدار کو شہر سے خارج کرنے کا حکم جاری کر دیا ۔ جس پر وہ خفا ہو کر سے نکل آئے ۔ ادھر قادر شاہ کے تمام بدن پر چیچک کی مانند دانے ابھر آئے ۔ جن کی وجہ سے وہ اپنے مرشد سراج الدین کے پاس پہنچے ۔ انہوں نے وہ تمام دانے اپنی زبان سے چاٹ کر مٹا دیے مگر قادر شاہ کے بدن پر جیسے آگ پھیل گئی ۔ حتی کہ وہ مر ہی گیا ۔

ادھر شاہ مدار صاحب جون پور آ گئے جہاں سلطان ابراہیم شرقی نے ان کا استقبال کیا اور قاضی شہاب الدین دولت آبادی نے ان کی بیعت کا ربقہ اپنی گردن میں حمائل کر لیا ۔ اب شاہ مدار نے کنتور کا رخ کیا اور یہاں شیخ محمود مدقق کنتوری ان کی بیعت سے سرفراز ہوئے اور شاہ مدار سورت چلے آئے ، جہاں سے حج و زیارت کے لئے حجاز روانہ ہو گئے ۔ بعد میں ہندوستان آ کر مکن پور تشریف لائے ۔ یہاں ایک تالاب پانی سے لبالب بھرا ہوا تھا ، جس میں سے یا عزیز کی آواز آتی ، مگر شاہ مدار کے ساحل پر آتے ہی پانی تہ میں چلا گیا اور اس کی وہ آواز بھی بند ہو گئی ۔

لوگوں نے شاہ مدار کے لیے اسی مقام پر ایک زاویہ تعمیر کرا دیا۔ جس میں آپ مقیم ہو گئے، جہاں بے شمار کرامات ان سے ظہور میں آئے (تذکرۃ المتقین از امیر حسن مکن پوری)

شیخ عبدالباسط قنوجی نے ایک کتاب میں لکھا ہے:۔

"شیخ مدار کو قرب الٰہی کی بدولت کھانے پینے کی ذرہ برابر احتیاج نہ تھی۔ نہ وہ سوتے، نہ ان کے لباس سے میل مس کرتی۔ نہ ان کے بدن پر مکھی بیٹھتی۔ ان کے چہرے پر انوار الٰہی دمکتے رہتے یہ دیکھنے والا گویا جمال خداوندی کے نظارہ سے فیض کام ہوتا ——— شیخ مدار اپنے چہرے پر سات نقاب اوپر تلے رکھتے۔ عام طور پر لوگوں سے علیحدہ ہی رہتے۔ اوقات مقررہ میں سامنے آتے وہ اللہ کے اذن سے مردوں کو جان بخشتے اور کہنہ مرض افراد کو صحت یاب کر دیتے۔ سائلوں کی ضروریات پوری کرتے۔ انھوں نے زمین کے ہر گوشے اور ہر خطے پر قطبوں کا تقرر کر رکھا تھا۔ ان کا فیض زمین سے اٹھ کر آسمان تک گھیرے رہتا۔ تمام ارض و سماں ان کے قبضے میں تھا۔ خدا تعالےٰ نے لوح محفوظ سے اپنا نوشتہ محو کر دیا تھا اور فرشتوں کو ان کے کاموں سے روک دیا تھا" وغیرہ۔

(خرافات در خرافات)

شیخ محمد افضل ابن عبدالرحمٰن عباسی الہ آبادی نے اپنی ایک تالیف میں لکھا ہے کہ اگرچہ بعض علماء اور معتبر اہل قلم نے سلسلہ مداریہ پر طعن کیا ہے کہ یہ لوگ ستر عورت سے پرہیز کرتے اور اعلانیہ معیوب حرکات کے مرتکب ہوتے ہیں۔ لیکن یہ طعن حقیقت سے بے خبری پر مبنی ہے کیونکہ کتاب گلزار الابرار میں لکھا ہے کہ اس فرقہ میں یہ حرکات دسویں صدی کے نصف آخر میں درآئیں۔ مگر شاہ مدار شیخ بدیع الدین کے عہد میں نہایت اکمل درجہ تک شریعت ظاہری اور وحدۃ الوجودیت کے اسرار ظاہر ہوتے۔ اور اس بدعت کا شیوع بھی اس وجہ سے تھا۔ کہ ان کے لیے ظاہری شکل و صورت کی تنظیم انابت الی اللہ کے لیے ضروری قرار پائی اور ان میں سے

اکثروں نے ستر عورت پر اکتفا لازم سمجھا۔ ان کے دستور میں خورد و نوش دن بھر میں ایک مرتبہ روا تھا۔ اور یہ لوگ ہر قسم کے لباس اور قسم قسم کے کھانوں سے اجتناب کرتے۔ وہ روز مرہ کچھ نہ کچھ کھالیتے اور یہ کلمہ الاپتے: "الدنیا نوم والباقیۃ الصوم" (دنیا نیند ہے اور ماسوا اس کے جو کچھ ہے وہ روزہ ہے)۔ مگر اس گروہ کے پیروؤں نے مبالغہ کیا اور کشف عورت پر اکتفا نہ کرتے ہوئے زنا عام کردیا۔

مصنف کتاب حدیقۃ الانساب لکھتے ہیں "شاہ مدار صاحب کے فرقہ پر تحقیق کرنے والوں نے لکھا ہے" وہ ایسے مجذوب تھے جو شرع اور عقاید کی حدوں سے گزر چکے تھے۔ لیکن مشایخ ہند میں سے بہتوں نے ان کے مشرب کی تحسین بھی کی ہے۔ حتیٰ کہ انہیں صاحب مقامات علیا سے موسوم فرمایا ہے

مداریہ کے دو گروہ ہیں:۔

ا: الحاد و زندقہ کی طرف میلان۔

ب متحقق اور اخلاق ستودہ سے متصف۔

شاہ مدار کا انتقال ۰ا جمادی الاولیٰ ۸۴۴ھ یا ۸۸۸ھ کو ہوا۔ مدفن ان کا مکن پور ہی ہے ان کی قبر پر کئی بادشاہوں نے عظیم الشان اور سر بفلک عمارات تعمیر کرائیں (مہر جہاں تاب)

# ۳۶۔ قاضی برہان الدین مالوی

م ۸۲۵ھ

(مالوہ سنٹرل انڈیا کا وہ خطہ ہے جس کے اندر
کبھی چند ہندو ریاستیں اجین وغیرہ تھیں)
(لعہد ہوشنگ شاہ غوری)

"الشیخ العالم الفقیہ" برہان الدین حنفی المالوی صوفیہ کبار کے ہم دوش تھے۔ شہر منڈو میں

بادشاہ ہوشنگ غوری کے عہد میں وارد ہوئے اور یہیں متوطن ہو گئے۔ بادشاہ ممدوح نے ان کی بیعت کا فخر حاصل کیا اور عام لوگ ان کی وجہ سے ہدایت یاب ہوئے جس سال ہوشنگ شاہ حاج نگر سیر کے لیے گیا، ان کا انتقال ہو گیا (گلزار الابرار) اور یہ سال ۸۲۵ھ تھا۔

## ۲۷۔ شیخ بہاالدین کشمیری

م ۸۴۹ھ

"الشیخ الصالح" ارباب علم و معرفت میں سے تھے۔ انھوں نے شیخ ابواسحاق جیلانی (عن شیخ علی ابن الشہاب ہمدانی) سے اکتساب فرمایا۔ حج کی زیارت سے بہرہ مندی کے بعد کشمیر واپس لوٹ آئے۔ وہیں سکونت اختیار کر لی۔ بہت قبولیت حاصل ہوئی۔ ان سے کشوف وکرامات عام طور پر ظہور میں آئے۔ ۸۴۹ھ میں چوروں کے ہاتھ سے قتل ہوئے۔ کشمیر ہی میں ان کا مدفن ہے۔ (خزینۃ الاصفیا)

## ۲۸۔ شیخ بڈھن بہرائچی

م ۸ر شوال ۸۸۰ھ

"الشیخ الصالح الفقیہ" سید بڈھن علوی مشہور مشایخ اور شیخ عبدالمقتدر ابن رکن الدین شریحی کندی سے مستفیض تھے۔ چشتیہ میں ان کی بیعت کی۔ اور طریقہ مداریہ وسہروردیہ اور دوسرے دوسرے طریقوں کی بیعت شیخ اجمل ابن امجد حسینی بہرائچی جو ان پوری سے کی۔ ان کی بیعت محمد ابن قاسم نے کی۔

۸ر شوال ۸۸۰ھ میں داعی اجل کو لبیک کہا (مسالک السالکین)

# ۳۹۔ بادشاہ بہلول بن کالا لودھی

سنہ ۸۹۴ھ

الملک العادل الفاضل بہلول بن کالا ابن بہرام لودھی افغانی۔ سلطان صلح ۸۵۵ھ میں دہلی کے اندر زمام حکومت ہاتھ میں لی۔ ان کے جد بہرام بادشاہ مروان کے عہد میں ملتان آکر متوطن ہوئے اور ان کے والد کو کالا سرہند میں دوابہ کا انصرام سپرد ہوا۔ یہ زمانہ خضر خان الرایات الاعلیٰ کا تھا۔ کالا نے تھوڑی ہی مدت کے بعد رحلت کی۔ تب بہلول کی پرورش ان کے چچا اسلام خان کی نگرانی میں ہوئی جو سرہند کے گورنر تھے۔ مگر جب اسلام خان نے انتقال کیا تو افغان لشکر سرہند پر چڑھ آیا اور انہوں نے بہلول ہی کو سرہند کا اور اس کے نواح کا عامل مقرر کر دیا۔ محمد شاہ دہلوی نے دوابہ کے جملہ مواضع و اراضی بہلول کو جاگیر میں بخش دیے اور انہیں خان خاناں کا خطاب فرمایا۔

بہلول تمام پنجاب اور سندھ کے گورنر ہو گئے۔ ۸۵۵ھ میں بزمانہ علاء الدین ابن محمد شاہ دہلوی دہلی آئے اور دہلی کی بادشاہت پر قابض ہوئے۔ بادشاہ علاء الدین ممدوح نے دہلی سے بدایوں آکر سکونت اختیار کر لی اور یہیں ۸۸۳ھ میں آسودۂ لحد ہوئے۔

بہلول شاہ عدل گستر، عالم دیں، جنگ میں جری اور بہادر تھا۔ بات کا دھنی، صلح دیا پارسا صاحب عزم و ارادہ، علما کی مجلس میں حاضر ہوتا۔ علوم و شریعت میں ان کے ساتھ ہم کلام ہوتا۔ وہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی متابعت میں سعی کرتا۔ اغنیہ کے ساتھ حسن سلوک اس کا شعار رہتا۔ اور ان کے اکرام میں سبقت اس کا شیوہ۔ حتیٰ کہ ان کے سامنے تخت پر کبھی نہ بیٹھتا۔ ان کے ہاں خود چل کر جاتا۔ امرائے سلطنت کے ہاں نوبت بہ نوبت خوان بھجواتا اور خود محل میں کھانا تناول نہ کرتا۔ بلکہ دربار میں امرا کو ان کی ضرورت پر شاہی سواریاں بھجوا دیتا۔ اس نے ۸۹۴ھ میں رحلت کی (تاریخ فرشتہ)

"ت"

# ۴۰۔ قاضی تاج الدین بلخیؒ

الشیخ العالم الکبیر قاضی تاج الدین نحوی بلخی ہندی لکھنوتی۔ ادب عربی اور نحو میں ممتاز الاقران تھے۔ ان کے جدِ اعلیٰ شیخ محمود قریشی عثمانی زندہ پوش کہلاتے۔ قاضی صاحب ممدوح ہندوستان آکر لکھنوتی میں فروکش ہوگئے اور اپنے جدِ اعلیٰ کی مسندِ علم پر متمکن فرما ہو کر افادہ میں منہمک ہوگئے۔

آپ سے بے شمار افراد فیض یاب ہوئے۔ ان کے پس ماندوں میں شیخ منجھن ابن عبداللہ ابن خیر الدین لکھنوتوی تھے (گلزار الابرار)

# ۴۱۔ قاضی تاج الدین ظفر آبادیؒ

م ۸۱۲ھ

الشیخ الفاضل تاج الدین ہاشمی ادہمی عمری ظفر آبادی۔ فقہائے کبار سے تھے۔ ان کا نسب ابراہیم بن ادہم عمری البلخی جو ظفر آباد میں ولی النعمائے مشہور تھے تک پہنچتا ہے۔ انہوں نے اپنی عمر کا ایک حصہ تدریس میں صرف کر دیا۔ پھر شیخ اسد الدین حسینی الواسطی سے طریقت حاصل کر کے زہد و عبادت کا شغل اختیار کر لیا۔ حافظ قرآن تھے۔ اس سوز سے تلاوت فرماتے کہ دل پر اثر طاری ہو جاتا۔ ظفر آباد میں انتقال فرمایا اور وہیں سپردِ خاک ہوئے۔

# ۴۲۔ شیخ تاج الدین نہروالی

"الشیخ العالم الکبیر" تاج الدین ابن یوسف ابن احمد سوہی نہروالی الگجراتی۔ فقہ وادب میں شہرہ عام تھا۔ شیخ یوسف ابن احمد سوہی الایرجی اور شیخ عبداللہ بن محمود الحسینی البخاری گجراتی سے پڑھا اور مسندِ تدریس کو عزت بخشی۔

ان کا مدرسہ شیخ حسام الدین نہروالی کے مقبرہ میں تھا۔ بے شمار افراد نے ان سے پڑھا (اخبار الاخیار)

# ۴۳۔ مولانا تاج الدین اسپیجابی

"الشیخ الفاضل الکبیر" تاج الدین حنفی علمائے کبار کے طبقہ سے تھے۔ شیخ علاء الدین عمر بن اسعد لاہوری پنڈوی کے داماد تھے۔ اس قرابت کے باوجود سماع پر بے حد رغبت تھی۔ البتہ رقص وحال سے روکتے تھے (اخبار الاخیار)

# ۴۴۔ تیمور گورکاں سمرقندی

۷ اشعبان ۸۰۷ھ

امیر تیمور ابن ترغائی بن البغائی۔ ان کا نسب چنگیز خاں تاتاری تک پہنچتا ہے۔ عرب مورخ کہتے ہیں کہ اس کا نام تیمور یا تیمور لنگ ہے وہ قریہ خواجہ ایلغاسہ لواح کش میں پیدا ہوئے جو ماوراء النہر کا ایک شہر اور کش کا دوسرا نام کس ہے بکسر سین۔ اس کے لنگڑے ہونے کا سبب یہ ہے کہ وہ اوائل عمر میں کسی کی بکری کا سرقہ کر کے نکلا تھا کہ چرواہے نے ایک تیر اس کے کندھے اور دوسرا اس کے ران میں پیوست کر دیا جس سے اس کی ایک ٹانگ میں لنگ آگیا۔

اور جب وہ ماوراالنہر پر غالب آیا تو بادشاہ کی صاحبزادی سے نکاح کر لیا جس کی بدولت

وہ گورگاں سے ملقب ہوا۔ کہ مغل کی لغت میں داماد کو گورگاں کہا جاتا ہے۔

تیمور کا باپ تو فقیر تھا۔ مگر انقلاب نے بیٹے کو امیر بنا دیا۔ وہ محض ان پڑھ مگر علماء و فقرا کا قدر دان تھا۔ مدبر اور دور اندیش تھا۔ اس کی حسن تدبیر اور جدوجہد کی وجہ سے چھوٹے بڑے سب اس کے لشکری بنتے گئے۔

وہ جب کسی شہر پر یلغار کرتا تو نہایت تدبیر اور چالاکی کے ساتھ بڑھتا۔ مفتوحہ شہر میں قتل عام اور اسی قسم کے شنیعات سے باشندوں پر اپنی ہیبت طاری کر دیتا۔ مندرجہ ذیل ملکوں کے بادشاہ اس کے مطیع ہو گئے۔

سمرقند مع ملحقاتہا۔ ممالک ماوراء النہر اور اس کے نواحی علاقے۔

ترکستان بشمول اپنے مقبوضات کے۔ خوارزم۔ کاشغر۔ بلخستان مع اپنے ماتحتوں کے خراسان اور مازندران کا اکثر حصہ۔ زاولستان و طبرستان و غزنہ واستر آباد وغیرہ۔ جن کے بعد وہ ارم اور شام پر حملہ آور ہوا۔ اور وہاں بھی اس نے بہت ظلم کیے۔

تیمور کی فتوحات ۷۷۱ھ میں شروع ہوئیں۔ دمشق کو اس نے ۸۰۳ھ میں تاخت و تاراج کیا۔ بلاد روم میں ۸۰۴ھ میں داخل ہوا اور حلب میں ۸۰۳ھ میں۔

اور ہندوستان پر اس نے ماہ محرم ۸۰۱ھ میں حملہ کر کے سندھ اور پنجاب میں قتل عام کیا۔ ساتھ ہی غارت اور اسارت دونوں شروع کیے۔ ۱۶ جمادی الاول ۸۰۱ھ میں دہلی کو فتح کر کے یہاں بھی قتل عام کا بازار گرم کیا اس لمحہ میں دہلی کا بادشاہ ناصر الدین محمود گجرات اور اس کا وزیر اقبال خاں بلند شہر چلے گئے۔ تیمور پندرہ روز دہلی میں رہا بعدہٗ واپس ماوراء النہر چلا گیا۔

**حلیہ** :۔ طویل القامت اور ایسا وجیہہ کہ گویا وہ عمالقہ میں سے ہے۔ فراخ پیشانی، بڑا سر، قوی الجثہ۔ سرخ و سفید رنگت۔ دوہرا بدن۔ چہرے پر لمبی داڑھی۔ دایاں بازو شکستہ آنکھیں جیسے ۲ شمعیں جل رہی ہوں۔ آواز بلند۔ موت کے خوف سے پرامن۔ اس کے رعب و دبدبہ سے دور اور نزدیک کے بادشاہ اس کے حملہ آور ہونے کے ساتھ ہی اطاعت کا قبالہ دہرایا

ساتھ لے کر خود حاضر ہوتے اور جہاں تک اس کی نظر پہنچتی۔ اس کے دربار میں نہایت عجز و انکسار کے ساتھ بیٹھتے۔

اس مقصد پر وہ جس بادشاہ کو چاہتا۔ اپنے نقیب کے ذریعے طلب کرتا جو اس بادشاہ کا نام لے کر پکارتا۔ تو وہ اسی وقت کھڑا ہو جاتا۔

بعض مصنفوں نے اپنی تالیفات اس سے منسوب کیں۔

مثلاً تنظیمات السیاسیہ والعسکریہ۔

اور اکثر اہلِ قلم نے اس کی سیرۃ پر مطول و مختصر کتابیں لکھیں جن میں تیمور کے عجیب غریب واقعات سپردِ قلم کیے۔ ان میں سے تاریخ شرف الدین علی الفارسی اگرچہ اس کی بے جا مدح سے مملو ہے تاہم ایسی جملہ کتابوں میں اعلیٰ تصنیف ہے۔ فرانسیسی زبان میں اس کا ترجمہ بھی ہو چکا ہے۔

**وفات**: سنا گیا ہے کہ جب وہ اپنے مفتوحہ ملکوں سے وطن کی طرف لوٹا تو اس نے ایک ایسا عرق پی لیا جس کی وجہ سے اسے خونی قے شروع ہو گئی۔ حتیٰ کہ وہ شہر اترار کے نواح میں دنیا سے رخصت ہو گیا۔ تب اس کی نعش سمرقند لے جائی گئی۔ تیمور کی مدتِ حکومت ۳۶ سال ہے۔ اور تاریخ وفات ۱۷ شعبان ۸۰۷ھ ہے۔ انتقال کے وقت اس کی عمر اسی سال سے متجاوز تھی۔

"ث"

# ۴۵۔ مولانا ثنار الدین ملتانی

۱۶ محرم سنہ ۸۹۸ھ

"الشیخ الفاضل العلامہ ثنار الدین پسر قطب الدین حنفی ملتانی علوم کلیہ (منطق وفلسفہ) میں معروف تھے۔

ملتان میں پیدا ہوئے۔ اور جہاں تک بن پڑا اسی شہر کے اساتذہ سے پڑھا پھر شیراز کا قصد فرمایا تو سید الشریف زین الدین علی جرجانی مصنف کتب ہائے مشہورہ سے منطق اور فلسفہ پڑھا۔ شیراز سے لوٹ کر وطن آ گئے۔ اور ان سے شیخ سمار الدین ابن فخر الدین ملتانی کے سوا بے شمار افراد نے استفادہ کیا۔

(تاریخ مشاہیر)

# "ج"

## ۴۶۔ شیخ جلال الدین گجراتی

م ۱۸۸ھ

"الشیخ الکبیر المعمر" جلال الدین الصوفی الچشتی الگجراتی۔ مشہور مشایخ سے تھے۔ گجرات ہی مولد و منشا ہے۔ طریقت میں شیخ پیار سے مستفیض ہوئے۔ جن کی خدمت میں برسوں ملازم رہے۔ پھر بنگال تشریف لے گئے اور ان کے ہاتھ پر گورو بنگ کے بے شمار لوگ مسلمان ہوئے۔

مرحوم بڑے بارعب تھے۔ لوگ ان کا بے حد احترام کرتے کہ درجۂ قبولیت حاصل تھا بادشاہوں کی مانند تخت پر بیٹھتے اور انہی کی مانند حکم صادر فرماتے۔ ان کے مرید شیخ محمد منکن ملادی کے سوا بے شمار افراد ہیں۔ آپ نے شہادت کی موت پائی۔ (خزینۃ الاصفیاء)

## ۴۷۔ شیخ جلال الدین مانکپوری

"الشیخ الفاضل" جلال الدین ابن اسماعیل عمری مانک پوری فقہ و اصول فقہ اور ادب عربی میں کامل تھے۔ انھوں نے حضرت سلطان الاولیاء کے خلیفہ محمد سے درسیات اور طریقت دونوں میں استفادہ کیا۔ صاحب تقویٰ عالم اور زاہد شب زندہ دار تھے۔ اول شب جب لوگ نیند میں ڈوب جاتے ہیں۔ آپ عبادت کرتے اور آخر شب میں جب لوگ جاگ اٹھتے ہیں آپ سو جاتے۔ فجر کی نماز تک مصروف رکوع و سجود رہتے۔ ہر شب میں سورۂ یٰسین کی اکہ مرتبہ تلاوت کرتے

نماز چاشت کے بعد درس فرماتے۔ اور کتابت کی اجرت سے روزی حاصل کرتے بانگرمئو
ہی میں آسودہ لحد ہوئے (بحوالہ رفیق العارفین)

## ۴۸۔ شیخ جلال ابن ابوالفتح قنوجی

م ۸۹۸ھ

"الشیخ الصالح جلال بن ابوالفتح ابن حامد بن محمود ابن الحسین الحسینی البخاری القنوجی۔
المشہور بہ جلال ثالث در نسل شیخ جلال الدین حسین بن احمد الحسین بن احمد بن الحسین البخاری
الاچی۔ مولد شہر اچ"

شاہ بہلول ابن کالا کے عہد میں دہلی تشریف لے آئے۔ بادشاہ نے ان کو قنوج
کے نواح میں کچھ اراضی جاگیر میں عطا فرمادی۔ تو آپ یہاں منتقل ہوگئے۔ قنوج میں ان کی
نسل بہت پھیلی ازاں جملہ (نواب) صدیق حسن ابن نواب اولاد حسن صاحب مصنف تصانیف مشہورہ کے
ہیں۔ صاحب ترجمہ قنوج ہی میں آسودہ لحد ہوگئے۔ ان کی قبر پر شاہ ہری خاں فتح جنگ نے
زمانہ شاہ حسین شرقی میں سربلند مقبرہ بنوادیا (الفرع النامی نواب صاحب)

## ۴۹۔ مولانا جمال الدین کشمیری

"الشیخ العالم المحدث: جمال الدین کشمیری علمائے معروفین سے ہیں۔ فقہ، حدیث اور
اصول و عربی ادب میں امتیاز حاصل تھا۔ شیخ علی بن شہاب الہمدانی الحسینی کے عہد میں کشمیر آگئے اور سلطان
قطب الدین شاہ مرزا کشمیری کی ہدایت پر یہیں طرح اقامت ڈال دی اور درس وافادہ شروع کردیا۔
کشمیر میں مشہور نہر بہت کے کنارے آپ کا مزار واقع ہے۔ جو زیارت گاہ عوام وخواص ہے۔

(روضۃ الابرار)

# ۵۰۔ قاضی حماد الدین گجراتی نہروالوی

"الشیخ العالم الفقیہ القاضی حماد الدین ابن محمد اکرم حنفی اپنے دور کے ممتاز فاضل تھے اور شہر نہروالہ میں منصب قاضی القضاۃ پر فائز۔ مفتی رکن الدین ناگوری نے آپ کے حکم سے فتاویٰ حمادیہ لکھی۔ یہ اشارہ حضرت ناگوری نے اپنی اس کتاب کے دیباچہ میں کیا ہے جس میں صاحب ترجمہ کی علم و فضل کی بڑی تعریف کی ہے۔

# ۵۱۔ شیخ جمشید اسرائیلی راجگیری

۱۰ شوال ۹۴۲ھ

"الشیخ الصالح الفقیہ" جمشید اسرائیلی حنفی الصوفی راجگیری (اور راجگیر شہر ہے نواح پٹنہ میں جو لوا ہوں کا مقدس مقام ہے) از احفاد قاضی قدوۃ الدین اودھی۔ وطن نواح دریا باد کے موضع اہرا میں تھا۔ عہد شباب ہی میں ترک دنیا اور تجرد پر مائل ہو گئے۔ طریقت میں شیخ جلال الدین حسین اچی کی حلقہ بگوشی اختیار کی۔ جن کی خدمت میں برسوں ملازمت کی۔ شیخ ان کو اخی جمشید کہہ کر پکارتے جو ان کا لقب ہو گیا۔ تجرد و ترک حب درجہ کمال تک آپہنچے تو لوگوں سے علیحدگی اختیار کی اور راج گیر میں سکونت فرمائی جو قنوج کے نواح میں (شاید یہ قریہ دوسرا راج گیر ہے۔ مترجم) اور عبادت اپنا شعار و دثار بنا لیا۔ فرماتے کہ:-

انما الانسان اما رجل و نصف رجل او لاشئ (انسان یا تو پورا انسان ہے یا نصف انسان اور یا ہیچ محض ہے) جو اللہ تک پہنچ گیا وہ پورا انسان ہے، اور جو اس تک پہنچنے کے لئے کوشاں ہے وہ نصف انسان اور جو صرف دنیا کا ہی ہو کر رہ گیا وہ ہیچ محض —— یہ بھی فرماتے کہ جاہل صوفیہ سے بچتے رہو۔ یہ لوگ دین کے چور اور مسلمان کے رہزن ہیں۔

اور یہ بھی فرماتے کہ جس کسی کے دل میں ذرہ کے برابر دنیا کی محبت ہے۔ وہ لاکھ زاہد

سہی۔ مگر وہ خدا تعالیٰ کی رحمت کا مورد نہیں ہو سکتا کیونکہ پروردگار فرماتا ہے۔

لا فریق حلاوۃ محبتی من فی قلبہ حبۃ من محبۃ الدنیا لان الملوث لا یعلم للحظیرۃ القدسیۃ والحضرۃ الربانیۃ انتہی

میں اس شخص کو اپنی محبت کا مزہ بھی نہیں چکھا سکتا جس کے قلب میں حبّہ کے برابر دنیا کی محبت ہے۔ اس لئے کہ جس کا دامن آلودہ ہو۔ وہ خطیرۃ القدس اور حضرت الربانی میں قدم نہیں رکھتا۔ (التقصار نواب صدیق سمنان)

## ۵۲۔ شیخ چائلدہ منڈوی

(شہر منڈوہ مالوہ میں تھا)

(بہ عہد محمود شاہ الکبیر الخلجی)

ممتاز الاقران تھے۔ اُچ مولد و مسکن ہے۔ وہیں پروان چڑھے۔ شیخ صدر الدین محمد بن احمد الحسینی البخاری الأچی سے پڑھا۔ اور زیارت حرمین کے لیے احرام باندھ کر روانہ ہو گئے۔ فارغ ہونے کے بعد بعہد سلطان محمود شاہ الکبیر خلجی شہر مندوہ میں وارد ہوئے تو سلطان نے آپ کو وہاں اقامت کی زحمت دی اور انہیں شیخ الاسلام کے منصب سے سرفراز فرمایا۔ یہاں ان کا مشغلہ درس و افادہ تھا۔ اور یہیں محمود شاہ کے عہد میں آسودۂ لحد ہوئے۔

---

لے خلجی وقتبہ (مترجم)

# "ح"

## ۵۳۔ شیخ حامد الکبیر بخاری اُچّی

"الشیخ الصالح الفقیہ" حامد بن محمود بن الحسین بن احمد بن الحسین بن علی الحسینی البخاری الاچی۔ معارف وعلوم میں ممتاز الافاضل تھے۔ اپنے جد شیخ جلال الدین حسین بخاری کے زمانہ میں پروان چڑھے۔ انہی کی تربیت سے آراستہ ہوئے اور اپنے والد محمود صاحب کی رحلت کے بعد منصب شیخوخیت سے بہرہ مند ہوئے۔ ان سے ان کے حقیقی بھائی عبداللہ بن محمود اچی الگجراتی اور بے شمار مشایخ نے استفادہ کیا۔

## ۵۴۔ شیخ حبیب اللہ کرمانی

(ولیعہد سلطان احمد شاہ بہمنی)

ماہ شعبان ۸۶۴ھ

"الشیخ الفاضل" حبیب اللہ ابن خلیل اللہ بن نعمت اللہ حسینی کرمانی علوم ظاہری وباطنی میں یگانۂ الاقران۔ ۸۲۹ھ میں اپنے والد کے ہمراہ ہندوستان آئے اور سلطان احمد شاہ بہمنی نے اپنی دختر ان کے حبالہ عقد میں منسلک کر دی۔ وہ احمد آباد بیدر میں برسوں رہے اور مرتبہ امارت تک آ پہنچے۔ حتیٰ کہ ہمایوں شاہ بہمنی نے زمام سلطنت ہاتھ میں لی جو ظالم، جابر اور سفاک تھا اور حسن بن علاؤ الدین نے بادشاہ مذکور پر خروج کیا تو صاحب تذکرہ نے سلطان حسن کی رفاقت کی جس کی پاداش میں حسن مذکور اپنے رفقاء سمیت قتل ہوا۔ مگر حبیب اللہ قید کر لئے گئے۔ وہ

کچھ عرصہ بعد جیل سے بھاگ کر بیجا پور جا پہنچے۔ اور ۸۶۴ھ ماہ شعبان میں قتل ہو گئے۔
(تاریخ فرشتہ)

# ۵۵۔ شیخ حسام الدین جون پوری

۹ ربیع الاول ۸۴۰ھ

(بعہد سلطان ابراہیم شرقی جون پوری)

"الشیخ الفاضل حسام الدین ابن نصر اللہ اصفہانی ثم الہندی جون پوری۔ فرقہ مداریہ کے علماء سے تھے براہ راست شیخ معمر بدیع الدین مدار مکن پور سے بیعت ہوئے اور برسوں ان کی خدمت میں ملازمت کی۔

ان سے شیخ محمد بن علاء شطاری منیری اور دوسرے بے شمار لوگوں نے استفادہ کیا۔ جون پور ہی میں آسودۂ لحد ہوئے۔

(بحوالۂ انتصاح)

# ۵۶۔ شیخ حسام الدین فتح پوری

م ۸۰۰-۸۶۴ھ

"الشیخ الفاضل حسام الدین حنفی صوفی فتح پوری۔ فقہ و اصول فقہ میں سر برآوردہ روزگار تھے۔ قاضی عبد المقتدر ابن رکن الدین شریحی کندی سے پڑھا۔ اور طریقت میں بھی ان ہی سے شاد کام ہوئے۔

فتح پور سے فتنہ تیمور کے زمانے میں دہلی سے نکل کر فتح پور آئے اور واپس فتح پور اودھ تشریف لے گئے ان سے شیخ بڈھن علوی بہرائچی اور دوسرے بے شمار لوگوں نے اکتساب فیضان کیا۔

وفات :۔ علامہ لاہوری نے اپنی کتاب خزینۃ الاولیاء میں لکھا ہے کہ ان کی وفات ۸۰۰ھ میں ہوئی اور صاحبِ مہر جہاں تاب فرماتے کہ آپ سلطان ابراہیم شرقی کے عہدِ حکومت میں ۸۰۴ھ یا ۸۴۴ھ میں طعمۂ اجل ہوئے۔

## ۵۷۔ شیخ حسام الدین مانک پوری

۱۵ رمضان ۸۵۳ھ

"الشیخ الامام العالم الکبیر" حسام الدین ابن خواجہ خضر ابن جلال الدین عمری مانک پوری۔ مشہور اولیاء اللہ سے تھے۔ مانک پور مولد و منشا ہے۔

درسیات کے متون و شروح دونوں پڑھے اور خوب خوب مطالعہ کیا۔ اپنے والد کے شاگرد تھے۔ فراغ کے بعد خلوص نیت سے بنگال کا ارادہ کیا۔ اور حضرت نور بن العلاء پنڈوی کی بیعت کی۔ مدتوں ان کی خدمت میں رہے۔ حتیٰ کہ آپ نے مرشد کے تمام مسترشدین سے زیادہ کامیابی حاصل کی۔ جس کی وجہ سے شیخ نے آپ کو ۱۸ ربیع الثانی ۸۰۴ھ میں اپنی خلافت عنایت فرمادی اور مانک پور کے لئے رخصت دے دی (انیس العارفین)

آپ پنڈوہ سے جون پور تشریف لے آئے۔ یہاں بے حد فقر و فاقہ کے اندر مسلسل سات سال گزار دیے۔ جس کے بعد اللہ نے آپ کے لیے رزق اور قبولیت دونوں کے دروازے کھول دیے۔ امرا اور رئیس حتیٰ کہ بادشاہوں تک آپ کے گرویدہ تھے۔ اہلِ شہر میں سے ہر فرد و بشر نے خراج عقیدت پیش کیا۔

شاگرد :۔ آپ کے صاحبزادہ فیض اللہ، شیخ راجی حامد اور دوسرے بے شمار لوگ آپ سے مستفید ہوئے۔

تصانیف :۔ (۱) انیس العاشقین۔ سلوک میں مفید کتاب ہے (۲) رفیق العارفین آپ کے ملفوظات کا مجموعہ جو آپ کے مریدوں نے یکجا کئے۔ ان کے جمع کردہ مکاتیب

(۱۲۱) میں جو شہاب الدین مانک پوری نے ایک مجموعہ میں اکٹھے کیے (گنج ارشدی)

اقوال آں بزرگ

۱ ۔ فیض الٰہی ناگاہ رسد ولکن بر دلِ آگاہ رسد، پس سالک منتظر مے باید تا از پردۂ عیب چہ کشاید۔

۲ ۔ فراق کجاست، یا نور اوست
یا پرتو نور اوست !

۳ ۔ درویش را چہار چیز مے باید دو درست دو شکستہ (دین درست و یقین درست۔ پائے شکستہ و دل شکستہ۔ (۴) آمیختہ ہمہ کس باش (۵) آویختہ کس مباش
۱۵ رمضان ۸۵۳ھ ہجری میں رحلت فرمائی۔ آپ کا مزار مانکپور میں مشہور و معروف اور زیارت گہ عوام و خاص ہے۔

## ۵۸۔ شیخ حسن بن بدر الدین ہندی

"الشیخ العالم الکبیر" حسن بن بدر الدین ہندی الدمشقی حنفی نزیل شام (بروایت سخاوی) اور اس نے کہا کہ آپ عالم علامہ متبحر متحقق مدقق ذو فنون عدیدہ و اقوالِ سدیدہ تھے۔ عقلیات میں ملکہ تام حاصل تھا تیس سال تک سید جرجانی کی خدمت میں ملازم رہے۔ خود ان سے طلبہ نے نحو و صرف اور فقہ و اصول فقہ میں استفادہ کیا ۸۳۲ھ میں حماۃ کے مدرسہ معزیہ میں رحلت فرمائی۔ اس وقت آپ کی عمر تقریباً ستر برس کی تھی۔

## ۵۹۔ شیخ حسین بن محمد بروجی

"الشیخ العالم الصالح" حسین بن محمد بروجی الگجراتی۔ فقہ و تصوف کے عالم اکمل حضرت کمال الدین قزوینی بروجی سے اخذ فیض کیا۔ جن کی خدمت میں برسوں ملازم رہے۔ اور جب خود مسندِ شیخوخیت کو عزت بخشی تو علما و مشایخ کے گروہ در گروہ نے ان سے استفادہ کیا۔

# ۶۰۔ شیخ حسن بن حسین بلخی

۲۱ شعبان ۸۵۵ھ

"الشیخ العالم الفقیہ الزاہد" حسن بن الحسین بن المعز بلخی البہاری۔ فرقہ فردوسیہ کے شیخ طریقت۔ آپ والد کی گود میں پروان چڑھے اور فقہ و طریقت دونوں میں ان سے فیض کام ہوئے۔ ۸۴۲ھ میں مسندِ ارشاد کو زینت بخشی۔

تصانیف:۔ لطائف المعانی در حقائق و معارف اور اپنے والد فارسی میں حضرات الخمس کی بسیط شرح کاشف الاسرار کے نام سے لکھی۔

عقبہ بہار میں انتقال فرمایا (حاشیہ غلام یحییٰ علی شرح آداب المریدین)

# ۶۱۔ شیخ حسن بن محمد الگجراتی

از ۸۱۲ھ تا ۱۳ شوال ۸۸۲ھ

الشیخ الصالح الفقیہ حسن بن محمد اوسادلی الگجراتی۔ خطہ گجرات کے ممتاز شیخ طریقت آپ اڈھن کے نام سے مشہور تھے۔ سالِ ولادت ۸۱۲ھ ہے۔ طریقت میں حضرت عبداللہ بن محمود الحسینی البخاری الگجراتی سے فیضان حاصل کیا۔ ان کے بعد شیخ نصیر الدین ابن جمال لوساردی کی ملازمت میں حصہ لیا اور ان سے بھی اکتساب کیا۔ آپ معقول و منقول دونوں میں ماہر تھے۔

۱۳ ماہ شوال ۸۸۲ھ کو انتقال فرمایا۔ قبر آپ کی اوسادل میں ہے اور اوسادل احمد آباد کی ایک بڑی شاہراہ کا نام ہے۔ (گلزار الابرار)

# ۶۲- شیخ حسن بن علی الگیلانی

(بعہد سلطان فیروز بن داؤد بہمنی)

سنہ ۸۱۰ھ

"الشیخ الفاضل العلامۃ" حسن بن علی الحکیم الگیلانی - معروف علماً سے تھے۔ منطق و فلسفہ وغیرہ جملہ علوم عقلیہ میں درک تھا۔ سلطان فیروز بن داؤد بہمنی گلبرگہ کا عہد تھا۔ آپ اس کے ندیم تھے۔ سلطان محمود نے سنہ ۸۱۰ھ میں آپ کو بالاکوٹ میں رصدگاہ بنانے کا حکم دیا اور اس کام کے لیے سید محمد گازرونی وغیرہ کو آپ کی اعانت پر لگا دیا۔ جس پر شیخ حسن نے تعمیر رصدگاہ پر پوری توجہ دی۔ مگر رصدگاہ تعمیر ہونے سے قبل ان کی زندگی کا اثاثہ ختم ہو گیا۔

# ۶۳- شیخ حسن الحسینی الاُچی

سنہ ۸۹۶ھ

"الشیخ العالم الصالح" حسن بن علی الحسینی کبیرالدین الاُچی صلاح و تقویٰ میں معروف تھے۔ ایک دنیا کی سیاحت کے بعد شہر اُچ میں طرح اقامت ڈال دی۔
شاہ عبدالحق محدث دہلوی نے لکھا ہے کہ آپ نے (۱۸۰) سال سے زیادہ عمر پائی ان کے ہاتھ پر بے شمار افراد حلقہ اسلام میں داخل ہوئے آپ جس کی طرف دیکھ لیتے وہ مسلمان ہو جانے کے بغیر نہ رہ سکتا۔
اُچ ہی میں وفات پائی۔

# ۴۱۔ شیخ حسین بن المعز بلخی

۲۴ ذوالحجہ ۸۴۴ھ

"الشیخ الامام العالم الکبیر" حسین بن معزالدین بلخی البہاری فرقہ فردوسیہ کے مشایخ نامورین سے تھے۔ شیخ منیری کے تربیت یافتہ اور ان کی صحبت سے بہرہ مند۔ ان کے بعد آپ اپنے عم محترم شیخ مظفر ابن شمس الدین بلخی منیری کی تلقین سے مستفیض ہوئے۔ ان کے ہمراہ حرمین آئے اور حج و زیارۃ سے سرفراز ہوئے۔ مکہ معظمہ میں ۴ سال تک قیام فرمایا یہاں قرآن مجید اور شاطبیہ شیخ شمس الدین خوارزمی سے پڑھے اور شیخ شمس الدین حلوی سے قرأت سابعہ میں مشق بہم پہنچائی۔ شیخ حلوی اس لمحہ میں سے فرید العصر تھے۔ جن کا نظیر قرأۃ و تجوید میں مصر شام و حجاز میں نہ تھا۔ بعد میں آپ نے صحیحین تمام اپنے عم مظفر ممدوح سے پڑھے اور ان سے سند حاصل کی۔ یہ الفاظ میں نے ان کی سند میں لکھے ہوئے دیکھے ان کے والد معزالدین مکہ مبارک میں آسودۂ لحد ہو گئے۔ تب یہ اپنے عم مبارک کی معیت میں عدن آکر فرائش ہو گئے۔ یہاں آپ نے خطیب عدنی سے حدیث کی اجازت لی۔ آپ کے چچا نے عدن ہی میں آپ کو اپنی خلافت عطا فرمائی۔ جس کے بعد ان کا انتقال عدن ہی میں ہو گیا۔ اور آپ ہندوستان واپس تشریف لے آئے۔

**مریدین** :۔ آپ کے صاحبزادے حسن اور ان کے سوا بے شمار خلائق

**مصنفات** :۔ آپ کے تصانیف حقائق و معارف پر مشتمل ہیں جن کی تفصیل مندرجہ ذیل ہے :۔

۱ ۔ حضرات الخمس (در توحید اولہ الحمد للہ رب العالمین الخ)

۲ ۔ رسالہ جات (یہ رسائل اپنے مریدوں کی طرف ہیں اور ایک ضخیم مجلد میں ہیں)

۳ ۔ فارسی میں دیوان ۔ ۲۴ ذوالحجہ ۸۴۴ھ میں انتقال فرمایا۔

(بحوالہ حاشیہ غلام یحییٰ علی شرح آداب المریدین)

# ۶۵۔ شیخ حسین ملتانی

"الشیخ الفاضل العلامۃ" حسین القرشی الملتانی علوم عربیہ میں علمائے متبحرین سے تھے۔ مدتوں شہر ملتان کے اندر خانقاہ شیخ بہاء الدین ابو محمد زکریا ملتانی میں مسند آرائے تدریس رہے۔ ان کی زندگی میں ملتان کے اندر ریاست علم و فضل میں آپ ہی ممتاز تھے۔ شاگردوں میں ان کے محمد بن منکن ملاوی وغیرہ بے شمار حضرات ہیں (مصباح العاشقین)

# ۶۶۔ بادشاہ حسین شاہ شرقی جونپوری

"الملک الکبیر" حسین ابن محمود بن ابراہیم جونپوری شرقی اپنے بھائی محمد شاہ کی رحلت کے بعد زمام سلطنت ہاتھ میں لی اور عقل و تدبر سے فتوحات شروع کر دیں۔ اس نے تین لاکھ فوج اور ۱۴سو ہاتھی لے کر اڑیسہ پر حملہ کر دیا۔ جس پر راجہ نے بے حساب مال کچھ نقد اور کچھ ادھار دینے پر صلح کر لی۔ سلطان جونپور لوٹ آیا۔ ۸۷۱ھ میں قلعہ بنارس تعمیر کرایا۔ اور اسی سال قلعہ گوالیار پر فوج بھجوا کر لڑائی کے بغیر اسے فتح کر لیا۔ اس حلقہ کے راجہ نے بھی گراں قدر تاوان پیش کیا۔

اب سلطان نے ۸۷۸ھ میں ایک لاکھ چالیس ہزار فوج اور چارسو ہاتھی لے کر دہلی کا رخ کیا۔ وہاں کے بادشاہ بہلول نے سنا تو پیغام بھیجا کہ میرے لیے دہلی سے ۱۸ میل تک رہنے دیا جائے باقی ملک آپ کی نظر ہے۔ شاہ حسین نے بہلول شاہ کے پیغام کا جواب تک نہ دیا۔ اس پر بہلول مقابلہ کے لیے نکل آیا۔ میدان دریائے جمنا کے کنارے تھا۔ شاہ حسین نے جونپور آکر دم لیا۔

**دوسرا حملہ:۔** اس نے پھر ۸۷۹ھ میں دوبارہ دہلی پر حملہ کر دیا اور اس مرتبہ بھی شکست کھا کر لوٹا۔ پھر تیسرا اور چوتھا حملہ کیا اور ان حملوں میں بھی وہ ناکام ہی جونپور لوٹا۔

آخری حملے پر تو شاہ بہلول اسے بھگا تا ہوا جون پور پر قابض ہو گیا اور اپنے بیٹے شاہ کو جون پور پر اپنا نائب مقرر کر کے دہلی لوٹ آیا۔ تب شاہ حسین نے جون پور سے دور اتنی اراضی پر اکتفا کر لیا جس سے صرف پندرہ ہزار آمدنی ہوتی۔

**بہلول کی رحلت:۔** اور بہلول کی رحلت کے بعد سکندر ابن بہلول باربک جانشین ہوا اب حسین شاہ نے باربک کو اسکندر پر حملہ کرنے کا مشورہ دیا۔ اس نے حملہ کیا تو شکست کھائی۔ اب سکندر نے حسین شاہ کی طرف رخ پھیرا اور اس کے علاقہ پر قبضہ کر کے اسے بنگال کی طرف بھگا دیا۔ یہ ۸۹۱ھ کا واقعہ ہے۔ شاہ حسین بنگال میں ۱۹ سال تک حیات مستعار کے دن پورے کر کے داعی اجل کو لبیک کہا اس کی کل مدت حکومت ۱۹ سال ہے۔ (تاریخ فرشتہ)

سلطان حسین بلند پایہ عالم بھی تھا۔ اس نے قاضی سماء الدین سے جون پور میں پڑھا۔ وہ موسیقی میں بھی ماہر تھا۔ ہندی نغموں میں سے دھرپت کے چار مصرعوں میں تخفیف کر کے اسے دو مصرعوں میں مقید کر دیا۔ جو نہایت دل کش لے ہو گئی۔ اور اس کا نام خیال یا چٹکلہ رکھا۔ بلکہ مخفف شدہ دونوں مصرعے نہایت اچھے ہو گئے۔ بادشاہ نے موسیقی میں تحفۃ الہند کے عنوان سے کتاب بھی لکھی۔

## ۱۶۷۔ شیخ حسین بن اسمٰعیل ملتانی

"الشیخ الصالح الفقیہ "حسین بن اسماعیل بن محمود بن الحسین بخاری الاچی لقب الشیخ صدر الدین الحسینی الملتانی۔ معارف الہیہ میں سر برآوردہ تھے! ۔ اپنے والد سے مستفیض تھے جن کے بعد منصب شیخوخیت پر فائز ہوئے۔

ان سے شیخ عبدالوہاب بن محمد بن رفیع الدین الحسینی البخاری دہلوی نے طریقت حاصل کی۔

(در تذکرۃ السادات البخاریہ مؤلفہ علی اصغر گجراتی)

# ۶۸۔ شیخ حسین بن محمد الحسینی گلبرگوی

۵ اربیع الثانی ۸۱۴ھ

۰ الشیخ حسین بن محمد بن یوسف الحسینی الدہلوی ثم گلبرگوی المشہور بہ محمد اکبر مولد و منشا دھلی۔

**اساتذہ :۔** مولانا محمد لغزا و مولانا محمد القاسم و مولانا خواجگی و قاضی عبد المقتدر بن رکن الدین کندی۔

تکمیل کے بعد مطالعہ و تحقیق میں ڈوب گئے اور علم نحو و فقہ و ادب عربی و اصول و کلام ہر ایک کے اندر ملکۂ تام حاصل کیا۔ بعد ازاں اپنے والد سے خرقۂ خلافت اور ۸۱۱ھ میں خلافت کا اجازہ حاصل کیا۔ ان کے والد ان سے بے حد محبت کرتے اور فرماتے کہ اگر یہ میرے فرزند نہ ہوتے تو میں سر و قد ان کے سامنے ایستادہ رہتا اور فرماتے کہ " آج تک کسی نے اپنے شیخ پر فوقیت حاصل نہیں کی سوائے شیخ قطب الدین بختیار اوشی کے کہ وہ اپنے شیخ معین الدین پر فوقیت لے گئے اور سوائے میرے فرزند کے کہ یہ مجھ پر فوقیت حاصل کر گئے۔

**تصانیف :۔** (۱) المعارف (عربی) در نحو ——— (۲) شرح الملتقط جو آپ کے والد کی تالیف ہے ——— (۳) شرح السوانح ——— (۴) رسالہ در عقائد (فارسی میں) (۵) رسالہ فی لبس النعلین فی المسجد ——— (۶) رسالہ فی مقامات صوفیہ ——— (۷) رسالہ در اباحت السماع ——— (۸) رسالہ فی التصریف الفارسیہ ——— (۹) التصریف المالکی۔

**وفات :۔** اپنے والد کی زندگی میں گلبرگہ ہی میں بروز چہار شنبہ ۵ ربیع الثانی ۸۱۴ھ میں رحلت فرمائی۔ باپ اور بیٹے دونوں کی قبر پاس پاس ہے۔

(مہر جہاں تاب)

# ۶۹- شیخ حماد بن محمدؒ گجراتی

۲۲ شوال ۸۳۶ھ

الشیخ العالم الکبیرؒ قاضی حماد بن محمد حنفیؒ صوفی گجراتی مشہور لوگوں سے تھے۔ مولد و منشا گجرات ہے۔ تحصیل علم کے بعد برسوں شیخ محمد بن عبداللہ الحسینی البخاری کی خدمت میں رہے اور ان سے خرقہ خلافت حاصل کیا۔

عمر کا معتد بہ حصہ جہاد فی سبیل اللہ میں صرف کیا۔۔۔ آپ کشوف و کرامات اور وقائع غریبہ کا سرچشمہ تھے۔ ۳۶ سال کی عمر میں وفات پائی۔ تاریخ وفات لغیرسن ۲۰ شوال یا ۸۳۶ھ ہے (مراۃ احمدی)

# "خ"

## ۷۰۔ مولانا خواجگی دہلوی

(ولیعہد سلطان تیمور گورگان)

م ۸۰۹ھ

[۱] الشیخ العالم الکبیر العلامۃ [۲] خواجگی بن محمد [۳] حنفی دہلوی۔ نزیل کالپی و دفین۔ مولد و منشا دہلی۔ شیخ معین الدین عمرانی سے پڑھ کر۔ فقہ و اصول و عربیت میں کمال حاصل کیا اور دہلی ہی میں مسند تدریس کی آراستگی کا ذریعہ ہوئے۔

ان سے قاضی شہاب الدین دولت آبادی نے درسیات پڑھیں۔ طریقت شیخ نصیر الدین محمود اودھی سے حاصل ہوئی۔ جس زمانے میں آپ دہلی کے اندر متوطن تھے۔ شیخ محمد بن یوسف حسینی دہلوی نے خواب دیکھا کہ مغل شورش بلند ہوگئی ہے۔ انہوں نے کھیت اور نسل انسانی تہس نہس کر دیے ہیں۔ یہ خواب سن کر مولانا خواجگی دہلی سے نکل کر کالپی چلے گئے۔ ان کے بعد تیمور نے دہلی پر یلغار بول کر شہر کو برباد کر دیا۔

آپ کا مزار کالپی کے قلعہ میں ہے۔

## ۷۱۔ مولانا شمس الدین خواجگی کروی

۱۱ محرم الحرام ۸۹۸ھ

[۱] الشیخ الفاضل الکبیر شمس الدین خواجگی بن احمد بن شمس الدین العریضی الملتانی۔

امام اسماعیل بن جعفر صادق کی اولاد سے تھے درسیات اور طریقت دونوں اپنے جد اعلیٰ الشیخ علاء الدین حسینی الجیوری سے حاصل کیے۔ جن کی خدمت میں برسوں رہے۔

بہت بڑے عالم متقی فقہ و حدیث اور تصوف میں محمود اقران تھے۔

مصنفات :۔ (۱) المرید والمراد (در سلوک)

(۲) اربعین (در حدیث ملتقط از مشارق الانوار صغانی)

شیخ احمد بن محمد حسینی کردی نے اپنی ایک کتاب میں لکھا ہے کہ ایک مرتبہ والد کو خواب میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت ہوئی اور انہوں نے چاہا کہ اپنے دادا خواجگی کی کتاب الاربعین حضور کو پڑھ کر سنائیں تاکہ آپ احادیث کی صحت فرما دیں اس پر حضور علیہ السلام نے دریافت فرمایا، کہ اربعین کا ماخذ کیا ہے۔ اس پر صاحب رویا نے عرض کیا۔ صغانی کی کتاب مشارق الانوار۔ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ سن کر فرمایا کہ مشارق کی تمام احادیث صحیح ہیں۔ جس پر صاحب رؤیا نے اللہ سبحانہٗ کا شکریہ ادا کیا ——— صاحب ترجمہ نے اس بشارت پر تمام مشارق حفظ کرلی۔

مولانا کی قبر کڑہ میں دریائے گنگا کے کنارے پر ہے اور اس پر حضرت خواجگی ہی کے دو شعروں پر مشتمل یہ کتبہ نصب ہے۔

براۓ خدا اے عزیزاں من ‏ ‏ نویسید بر گور من این سخن
کہ چوں خواجگی در تہ خاک شد ‏ ‏ نکو شد ز حکم جہاں پاک شد

## ۷۴۔ مولانا خواجہ مانک پوری

"الشیخ الفاضل" مولانا خواجہ بن جلال الدین العمری مانک پوری ——— علمائے فقہ و اصول و عربیت میں ممتاز۔ اپنے والد کے سوا دوسرے اساتذہ سے بھی پڑھا۔ نہایت صابر و محتاط اور پارسا تھے۔ ان کے متعلق عجیب و غریب وقائع مشہور ہیں۔ ازاں جملہ یہ کہ ایک

ضرورت مند کسی فتوی کے لیے حاضر ہوا۔ اور آپ کے سامنے سونے کے سکے رکھ دیے جب کہ مولانا مسلسل تین روز سے بھوکے تھے۔ آپ نے فتوے کے ساتھ وہ سکے بھی مستفتی کو واپس کر دیئے جس پر دوسروں نے آپ کو ملامت کی۔ مگر آپ خاموش رہے۔ اتنے میں ایک اور صاحب نے حاضر ہو کر عرض کیا کہ امیر عین الدین ایک دعا پڑھ رہے ہیں اور اس کے بعض الفاظ ان کی سمجھ میں نہیں آتے آپ زحمت فرما کر تشریف لے چلیں چنانچہ آپ ساتھ ہو لئے اور امیر کی مشکل حل کر دی جس پر امیر نے خوش ہو کر آپ کو سونے کے مسکوک سکے دیے تھے۔ جن کی تعداد اس قدر تھی جس قدر مولانا نے پہلے شخص کو واپس کر دیے تھے اور ان کے علاوہ (امیر نے آپ کو) پوشاک و خورد و نوش کا سامان بھی دیا ــــــ لوگ ان کے صبر کا یہ صلہ دیکھ کر حیرت میں ڈوب گئے۔

# ۳۔ خضر خاں بن سلیمان دہلوی

(بعہد تیمور لنگ)

(۱۷ جمادی الاولی ۸۲۴ھ)

"الملک الکریم" خضر خاں بن سلیمان علوی سلطان صالح المشہور بہ "صاحب المسند العالی والرایات الاعلیٰ" دہلی پر کسی بادشاہ کی حکمرانی نہ ہونے کے زمانے میں اس پر قابض ہو گیا۔ اس کا والد ملتان کے بادشاہ مردان کا (بزمانہ سلطان فیروز شاہ) والی تھا۔ اور جب مردان کا انتقال ہو گیا تو اس کا بیٹا "ملک شیخ" قائم مقام ہوا۔ ملک شیخ کی رحلت کے بعد رعایا سلیمان پر متفق ہو گئے۔ سلیمان کی وفات پر اس کا کوئی جانشین نہ تھا۔ اور بادشاہ فیروز شاہ نے اس کے متبنّی خضر خاں کو ملتان کی زمام سپرد کر دی۔ اور جب تیمور لنگ ہندوستان میں وارد ہوا تو خضر خاں نے اس کی خدمت میں سبقت کر کے سندھ اور پنجاب کی قیادت کا قبالہ حاصل کر لیا۔ جب تیمور ماوراء النہر لوٹ گیا اور دہلی پر اقبال خاں وزیر بحکمران مقرر کر گیا تو

خضرخاں نے اسے معزول کر کے دہلی پر حملہ کر دیا۔ یہ واقعہ ۸۰۸ھ میں رونما ہوا۔ اجودھن (پاک پٹن) پر دونوں میں گھمسان کا رن پڑا تو اقبال خان میدان چھوڑ کر بھاگ نکلا اور مارا گیا۔ تب ناصرالدین محمود بن محمد بن فیروز شاہ نے دہلی پر قبضہ کر لیا اور کچھ مدت کے بعد وہ فوت ہو گیا۔ اور خضرخاں پھر دہلی پر ۸۱۶ھ میں قابض ہو گیا۔ اب اس نے اپنا لقب صاحب المسند العالی والروایات الاعلیٰ مشہور کر دیا۔

خضرخاں عدل گستر، سخاوت پیشہ، صادق القول اور دیانت اس کا شیوہ تھا۔ رعایا اس کی مطیع فرمان اور اس کے عدل پر مطمئن تھی۔ وہ اپنی مملکت میں شہروں کی آبادی، زراعت کی افزائش اسلام کی ترقی اور رعایا کی خوشنودی کے لیے کوشاں رہتا۔ اس نے دہلی پر ۷ سال چند ماہ تک حکومت کی (تاریخ فرشتہ)

## ۴۷۔ شیخ خوندمیر الفلتی

۱۰ ربیع الثانی ۸۷۲ھ

"الشیخ الفقیہ" خوند بن سید بڈھا بن یعقوب بن محمود الحسینی الفلتی الگجراتی۔ صلاح و علمیت میں معروف۔ مولد و منشا سرزمین گجرات۔ اپنے چچا شادی بن یعقوب سے پڑھا اور انہی کی بیعت سے سرفراز ہونے کے بعد فتن سے احمد آباد تشریف لے گئے۔ یہاں شیخ عبداللہ بن محمود الحسینی البخاری الگجراتی (شیخ عبدالفتاح (کہ علاء الدین کے مرید اور علاء الدین شیخ محمد بن یوسف الحسینی نزیل و دفین گلبرگہ کے مرید تھے) سے اکتساب باطنی کیا۔

شیخ خوند نہایت رعب و داب کے ساتھ باوقار منش تھے۔ ان سے بے شمار افراد نے کسب فیض کیا۔ آپ کے کشوف و کرامات بہت مشہور ہیں۔ (مراۃ احمدی)

# ۷۵۔ شیخ خلیل اللہ کرمانی

(بعہد سلطان احمد شاہ بہمنی)

"الشیخ الصالح" خلیل اللہ بن نعمت اللہ بن عبداللہ الحسینی الکرمانی فلاح وتقویٰ میں ممتاز تھے۔ اپنے والد کی رحلت کے بعد ۸۳۴ھ میں ہندوستان تشریف لے آئے۔ سلطان احمد شاہ بہمنی نے نہایت عزت واکرام کے ساتھ احمد آباد بیدر میں اقامت کے لیے مجبور کر کے بیدر کے نواحی مواضع جاگیر میں عطا فرما کر ان کی صاحب زادی اور پوتی دونوں کا عقد اپنے دو فرزندوں علاء الدین اور محب اللہ سے کرا دیا۔

# ۷۶۔ خضر بن الحسن بلخی

"الشیخ الفاضل" خضر بن الحسن بن المبارک بن عثمان بن محی الدین الحمری الادہمی البلخی حدیث میں ممتاز الاقران، وطن سے آکر جون پور میں طرح اقامت ڈال دی اور لکھنؤ میں درس جاری کیا۔ ان کے شاگرد ان کے فرزند قطب الدین ہیں۔ میں نے شیخ مبارک گوپامئوی کے ترجمہ میں پڑھا ہے کہ خضر کی نسبت ابراہیم ابن ادہم ولی مشہور سے صحیح نہیں۔

ملیح آباد کے نواح میں چند مواضع ان کی جاگیر میں تھے۔

---

# "د"

## ۷۷۔ مفتی داؤد بن رکن الدین ناگوری

"الشیخ العالم الکبیر المفتی" داؤد بن رکن الدین ابن حسام الدین حنفی الناگوری فقہ و اصول میں سر برآوردہ روزگار تھے اور گجرات کے شہر نہر والہ میں مفتی ؟ انھوں نے فتاوی حمادیہ کی تدوین میں اپنے والد کی مدد کی جیساکہ اُن کے والد نے اپنی کتاب کے آغاز ذکر فرمایا ہے۔

## ۷۸۔ ملا داؤد گجراتی

(بعہد سلطان فیروز بن داؤد بہمنی)

الشیخ الفاضل داؤد بن ابو داؤد گجراتی۔ تاریخ وسیر میں معروف تھے۔

تصنیف:۔ تحفۃ السلاطین (در حالات شاہاں) سلطان فیروز بن داؤد بہمنی کے لیے لکھی (تاریخ فرشتہ)

"ر"

# ۷۹۔ شیخ رکن الدین جون پوری

اا ربیع الثانی ۸۷۴ھ

الشیخ الصالح الفقیہ" رکن الدین ابن صدر الدین بن شرف الدین ابن جلال الدین محمود بن جابر بن شیخ عبداللہ انصاری الہروی ثم الہندی جون پوری۔ صلاح و بزرگی میں نامور۔ ان کے والد نے سلطان خضر خاں کے زمانے میں دہلی آکر طرح وطن ڈال دی۔ اور جب ان کے والد نے داعی اجل کو لبیک کہا تو یہ بزمانہ سلطان ابراہیم شرقی رخت سفر باندھ کر جون پور تشریف لے گئے۔ یہاں حضرت شیخ تاج الدین جھولنوی سے طریقت حاصل کی اور جب جلال الدین احمد الحسینی البخاری جون پور وارد ہوئے تو ان سے بھی اکتساب کیا۔

ان کے لیے قبول عظیم کا یہ عالم تھا کہ مرید سجدہ کرتے اور یہ اس سے منع نہ فرماتے جس پر قاضی شہاب الدین دولت آبادی نے بارہا ان پر محاسبہ فرمایا۔

شیخ عبدالعزیز جون پوری نے سیرۃ الاولیاء میں لکھا ہے کہ جب کبیر الموحد الہندی جون پور آئے تو ان کے شاگردوں نے قاضی شہاب الدین مذکور کے بارے میں زبان درازی کی۔ تب شیخ رکن الدین نے ان کی طرف داری کرتے ہوئے انہیں جون پور سے چلے جانے پر اشارہ کیا۔

مرید:۔ شیخ عبدالملک جون پوری۔ قاضی محمد بن العلاء منیری اور بے شمار حضرات۔

مزار ان کا تارتلہ جون پور میں ہے (در گنج ارشدی)

# ۸۰۔ شیخ رکن الدین دہلوی

"الشیخ الصالح الفقیہ" رکن الدین لقب شہاب الدین حنفی صوفی دہلوی از مشایخ چشتیہ مولد ومنشا دہلی - اپنے والد سے پڑھا۔ اور ان کے بعد انہی کی مسندِ خلافت پر تمکن حاصل ہوا۔ مسعود بیگ مصنف کتاب التمہیدات ان کے شاگرد ہیں۔ (گلزار الابرار)

# ۸۱۔ شیخ رکن الدین ظفر آبادی

م ۸۲۰ھ

"الشیخ الصالح الفقیہ" رکن الدین قریشی ظفر آبادی اکابر فقہائے حنفیہ سے تھے۔ فقہ واصول فقہ اور حدیث وتفسیر ہر ایک میں ان کا مرتبہ بہت بلند تھا۔

مصنف کتاب المناقب الدرویشیہ نے لکھا ہے کہ انہیں ایک لاکھ حدیث یاد تھی۔ صائم الدہر اور اکلِ حلال میں ساعی رہتے۔ انہوں نے شیخ اسد الدین حسینی ظفر آبادی سے طریقت حاصل کی اور انہی کی معیت میں جہاد فی سبیل اللہ میں جد وجہد جاری رکھی۔ ظفر آباد میں وطن تھا۔ ان کے ایک مرید نے ان کی تاریخ رحلت لفظ رکن دین افتاد سے ۸۲۰ھ نکالی (تجلی نور)

# ۸۲۔ مفتی رکن الدین ناگوری

"الشیخ العالم الکبیر العلامۃ" نام رکن الدین لقب حسام الدین حنفی ناگوری۔ فقہ واصولِ فقہ میں ممتاز، نہروالہ گجرات میں مفتی تھے۔ فتاویٰ حمادیہ (در مجلد ضخیم) ان کی تالیف ہے۔ جو انہوں نے قاضی حماد الدین بن محمد اکرم گجراتی کے حکم سے مرتب کی جس میں فقہ واصول و حدیث وتفسیر کی ۴۲ کتابوں سے استفادہ کیا۔ اس کتاب کا آغاز ان الفاظ سے ہوتا ہے (الحمد للہ نور قلوب العارفین بنور التوحید والایمان)

# ۸۳۔ قاضی رضی الدین ردولوی

(بعہد سلطان ابراہیم شرقی)

"الشیخ الفاضل الکبیر" قاضی رضی الدین ابن نصیر الدین ابن نظام الدین الحنفی الردولوی۔ اولاد تھے قاضی شہاب الدین احمد بن عمر الزاولی دولت آبادی کے، مولد و منشا جون پور۔ اپنے نانا قاضی شہاب الدین کی خدمت میں برسوں ملازم رہے۔ حتیٰ کہ علم میں ایسا کمال حاصل ہوا کہ فقہ و اصول فقہ اور علم کلام و عربیت میں اپنے معاصرین پر تفوق حاصل کر لیا۔ سلطان ابراہیم شرقی نے آپ کو قصبہ ردولی میں قاضی مقرر کر دیا۔ آپ نے یہیں طرح وطن ڈالی اور تدریس و افادہ کا سلسلہ شروع کر دیا۔ (انوار الصفی)

---

"ز"

# ۸۴۔ سلطان زین العابدین کشمیری

م ۸۷۷ھ

"الملک العادل الکریم زین العابدین ابن الاسکندر بن قطب الدین الکشمیری السلطان۔ الصالح۔ اس نے اپنے بھائی کے بعد زمام سلطنت ہاتھ میں لی۔ ان کا نام شاہی خاں تھا۔ مگر ۸۲۶ھ میں انہوں نے خود زین الدین اپنا لقب مقرر کر لیا۔ اپنے بھائی محمد خاں کو وزارۃ عظمیٰ پر مقرر کیا اور تبت فتح کر کے اس کے باشندوں کو مطیع کر لیا۔

عدل و سخاوت اور اسیروں کی رہائی سے اپنی حکومت کا آغاز کیا ــــــــ ادھر تبت سے جو بت پرست بھاگ گئے تھے۔ ان کے لیے عام معافی اور اپنے مذہب پر رہنے کی اجازت دی دے۔ مگر وہ تو بت پرست ہی تھے۔ اپنی عادت کے مطابق قدیم رسوم پر ڈٹ گئے۔ بیوہ عورتوں کو نذر آتش کرنے لگے۔ سلطان نے انہیں جزیہ کے بارے بھی سبکدوش کر دیا اور ان کی مزید تالیف قلب کے لیے مسلمانوں کو ذبح بقر سے بھی منع کر دیا۔ بلکہ ملک کے عام ٹیکس بھی ان پر سے ساقط کر دیے۔ حتیٰ کہ ان میں سے جو لوگ ان کے والد کے عہد میں زبردستی مسلمان کر لیے گئے تھے انہیں دوبارہ اپنے مذہب پر لوٹنے کی اجازت دے دی۔ تاجروں کو حکم دیا کہ سامان تجارت چھپائیں نہیں اور جو سامان فروخت کریں۔ قلیل منافع پر فروخت کریں۔ مبادا کسی بیع و فروخت میں دھوکا کریں۔

سلطان زین العابدین جب کسی معرکہ میں کامیابی حاصل کرتا۔ فوج میں تمام اموال

غنیمت تقسیم کر دیتا۔ اور مفتوح عوام پر خراج عاید کر دیتا۔ وہ سرکشوں کو سزا دیتا۔ کمزوروں اور مساکین پر رحم کرتا۔ اللہ تعالے نے اس کی ذات میں ایسی صفاتیں ودیعت کی تھیں جو ہر کسی میں نہ ہوتی تھیں۔ وہ کسی کی غیر محرموں کی طرف آنکھ اٹھا کر نہ دیکھتا۔ نہ کسی کے مال پر نظر کرتا۔ عفو اور تسامح اس کا دثار تھا۔ لوگوں کی معمولی لغزشوں پر ان سے مواخذہ نہ کرتا۔ زیادہ سے زیادہ سزا مجرم کی جلا وطنی تھی۔ اور اس میں بھی تشدد نہ تھا تاکہ مجرم اسے عقوبت نہ سمجھے۔

اس بادشاہ کے تعمیری کاموں میں اپنے ماتحت ملک کی آبادکاری تھی۔ اس نے نہریں کھدوائیں۔ باغات اور زراعت میں ترقی۔ رہگذاری پر پلوں کی تعمیر۔ حتیٰ کہ اس کی ولایت میں اراضی کا کوئی ٹکڑا آب پاشی اور شادابی سے محروم نہ تھا۔ نہ کوئی زمین بنجر تھی۔ کہ وہ ارباب فضل و کمال کی بڑی قدر بھی کرتا۔

نقل مخطوطات:۔ اس کے بے شمار ایسے مسلمان اور ہندو عالم جمع ہو گئے جو عربی فارسی سے ہندی میں اور ہندی سے عربی و فارسی میں فنی کتابوں کا ترجمہ کرتے رہتے۔ وہ خزائن مالی کا دلدادہ نہ تھا۔ اس لیے سونا اور چاندی دونوں اس کے پاس نہ ٹکتے۔

بلکہ اس نے حسن اخلاق و تواضع بخشش و فیصلہ جات میں رسوخ قدم۔ امور مہمہ میں غور و خوض۔ رعایا کی حالات پر اطلاع۔ تدبیر کی رسائی۔ ارباب کمال کی محبت۔ رذیلوں سے نفرت۔ اور مہمات الامور سے رغبت اس کے معمولات تھے۔ اس نے ساٹھ سال کی عمر پا کر وفات پائی اور ۴۷ سال حکومت کی (تاریخ فرشتہ)

## ۸۵۔ شیخ زین الدین عربی

شیخ زین الدین بن بدر الدین صوفی العربی فقہ و تقوی اور فنون ادبیہ میں ممتاز طریقت حضرت شرف الدین احمد منیری سے حاصل کی جن کی خدمت میں برسوں ملازمت نصیب ہوئی۔

مصنفات:۔ راحۃ القلوب (فارسی) اپنے مرشد کے حالات و ملفوظات۔ اولہٗ احمد پاس

سبب قیاس" الخ۔

## ۸۶۔ شیخ زہید بن بدّھا سارنی

الشیخ العالم الصالح زہید بن بدھا ابن حمزہ بن قطب ابن عمر بن الجلال الحسینی الزیدی سارنی۔ فرقہ چشتیہ کے مشائخ سے تھے۔ شیخ محمد بن علیسی جون پوری ان کے مرشد ہیں۔ صاحب ترجمہ ہر وقت مستغرق رہتے۔ مراقبہ معمول تھا۔ اور شیخ ابوالفتح ہدایت اللہ بن محمد المنبری ان کے نواسے تھے۔ (گلزار ابرار)

میں نے شیخ محمد بن العلاء المنبری کی بعض اسانید میں پڑھا ہے کہ انہوں نے طریقہ چشتیہ شیخ زاہد بن بدر چشتی سے حاصل کیا۔ اور انہوں نے محمد بن عیسے جون پوری سے لہٰذا قیاس یہ کہتا ہے کہ شیخ زہید کا اصلی نام زاہد اور ان کے والد کا نام بدرا تھا۔ رہا یہ کہ یہ زہید اور بدھا کیا ہے تو یا تو جس طرح ہندوستان میں رواج ہے زاہد کو زہید اور بدرا کو بدھا کر لیا گیا اور یا گلزار ابرار کے ناقلین سے اس سلسلہ میں غلطی ہوئی۔

## ۸۷۔ شیخ زین الدین بغدادی کنج نشین

(بزمانۂ سلطان علاء الدین بہمنی)

م ۸۷۳ھ

"الشیخ العالم الصالح" زین الدین صوفی بغدادی مشہور بہ کنج نشین بواسطہ شمس الدین محمد از احمد از ابو اسحاق از شمس الدین محمد الکجی از ابوالعباس سلیمانی (تامسانی) از محمد صالح و کاکی از شیخ ابو مدین مغربی ــــــ جو حضرت شیخ محمد بن ابراہیم کے مرید ہیں۔ بغداد سے ہندوستان تشریف لائے اور احمد آباد بیدر میں بزمانہ سلطان علاء الدین شاہ بہمنی اقامت فرما ہوئے۔ ۸۷۳ھ میں بیدر کے مقام پر وفات پائی اور یہیں آسودۂ لحد ہوئے (مہر جہاں تاب)

## وحاشیہ این متن

ان کی تاریخ ولادت ۷ ربیع الاول ۷۶۶ھ ہے اور مولد بغداد

**اساتذہ:۔** اس عہد کے مشہور ارباب علم جن سے پڑھنے کے بعد دہلی تشریف لے آئے اور جب اپنے والد شیخ محمد ابراہیم سے ملاقات ہوئی تو ان کی بیعت کا شرف حاصل کیا۔ ان کا شجرہ یہ ہے شیخ ابراہیم ابن شیخ جمال الدین ابن شیخ رکن الدین ابن شیخ نور الدین بن شیخ بدر الدین بن شیخ یعقوب ابن شیخ داؤد بن محمد ابن اسحاق بن ابو عبداللہ طاہر ابن شیخ شعار الدین نجیب بن سید الطائفہ جنید بغدادی۔

نجیب ناگوری نے اپنی کتاب الاعراس کے صفحہ ۱۳۲، ۱۲۰۔ اور مصنف تاریخ خورشید جاہی نے ص ۲۲۴ اور قدہ کرہ ابو الفیض ص ۳۲ پر لکھا ہے کہ "مولانا گنج نشین شہر بیدر میں آنے کے بعد ذکر و فکر اور ارشاد و دعوت میں ڈوب گئے۔ ان سے بے شمار افراد نے استفادہ کیا۔ وہ پارسا اور عبادت گذار و کثیر الخشیت تھے۔ ان سے عجیب و غریب واقعات ظہور میں آتے۔ ان سے مکشوفات و کرامات بہم ہوتے۔ تاریخ وفات روز جمعہ ۹ ربیع الثانی ۸۶۱ھ ہے۔ یہی وجہ ہے کہ ان کے یوم وفات پر بیدر میں تمام سرکاری دفاتر اور مدرسوں میں تعطیل ہوئی۔ ان کے بیٹے جمال الدین کی رحلت ۱۹ رمضان ۸۷۰ھ اور پوتے شیخ جمال الدین کی وفات ۷ رجب ۱۱۲۰ھ کو ہوئی۔

## ۸۸۔ شیخ زین الدین اودھی

۸۰۱ھ

"الشیخ الصالح" زین الدین علی الچشتی الاودھی جو شیخ نصیر الدین محمود بن یحییٰ اودھی کے ہمشیر زادہ تھے۔ طریقت اپنے ماموں ممدوح الصدر سے حاصل کی۔ جن کی خدمت میں برسوں ملازم رہے اور دولت آباد میں انتقال فرمایا۔

# "س"

## ۸۹۔ شیخ سارنگ لکھنوی

(لعہد سلطان فیروز شاہ دہلوی ملک الہند)
م ۱۶ شوال ۸۵۵ھ

"الشیخ الصالح الفقیہ" سارنگ حنفی الصوفی دہلوی ثم لکھنوی لعہد سلطان فیروز شاہ دہلوی فرقہ چشتیہ کے مشایخ کبار سے تھے۔

مالوہ میں شہر سارنگ تعمیر کروایا بعد میں جذبہ ربانیہ سے ایسے سرشار ہوئے کہ امارت پر لات مار کر شیخ قوام الدین ابن ظہیر الدین عباسی کروی کی خدمت میں رہنے لگے۔ ان سے ذکر کا طریقہ حاصل کیا اور حج و زیارت کے بعد واپس وطن تشریف لائے۔ اب شیخ یوسف بن احمد ایرجی کے حلقہ میں شامل ہوئے۔ برسوں ان کی ملازمت کا شرف حاصل کیا۔ ان سے رسالہ مکیہ پڑھا۔ ان کی آخر عمر میں شیخ صدر الدین ابن احمد الحسینی نے ان کے لیے خرقۂ خلافت بھجوایا تو واپس کر دیا۔ اس پر شیخ حسام الدین نے جو فرقہ سہروردیہ کے مشایخ میں سے تھے ان کو یہ خرقہ قبول کرنے کے لیے کہلا بھیجا۔ تب انہوں نے رکھ لیا۔ جس خرقہ کی بدولت ان کو بہت فیضان حاصل ہوا (اخبار الاخیار)

ان کا مزار نجہ گوہ میں ہے جو اودھ کے قریہ لسبوہ کے قریب واقع ہے (الفوائد السعدیہ)

# ۹۰۔ شیخ سراج الدین کالپوی

م ۸۳۰ھ

"الشیخ الصالح الفقیہہ" سراج الدین حنفی صوفی المشہور بہ "السراج الحرلق" مولانا خواجگی دہلوی جو کالپی میں مدفون ہیں، سے درسیات پڑھیں۔ طریقت میں شیخ جلال الدین حسین بن احمد الحسینی البخاری سے مستفیض ہوئے۔

شاہ مدار شیخ بدیع مکن پوری کے ساتھ ان کی جو روئداد گزری وہ مدار صاحب کے حالات میں لکھی جا چکی ہے۔ (خزینۃ الاصفیاء)

# ۹۱۔ شیخ سراج الدین گجراتی

م ۲۱ جمادی الاول ۸۱۷ھ

الشیخ الفقیہہ الزاہد سراج الدین ابن العلامہ کمال الدین دہلوی گجراتی مشہور مشائخ سے تھے، درسیات پڑھیں اور اپنے والد کی رحلت کے بعد ان کی مسندِ تدریس و افادہ کو آراستہ کیا۔ آپ کے فرزند علم الدین اور ان کے سوا بے شمار حضرات نے ان سے استفادہ کیا۔ نہروالہ میں داعی اجل کو لبیک کہا اور وہیں آسودۂ لحد ہوئے (مجمع الابرار)

# ۹۲۔ شیخ سراج الدین ملتانی

م ۸۸۸ھ

"الشیخ العالم الصالح" سراج الدین بن عالم الدین ابن قوام الدین ملتانی مشہور مشائخ طریقت سے تھے۔ وطن اور مولد ملتان مگر منشا سراق ہے۔ درسیات و طریقت دونوں شیخ زین الدین خوافی سے حاصل ہوئے۔ برسوں ان کی خدمت میں ملازم رہے اور ان کے بعد ان

کی خلافت پر فائز ہوئے۔ ارشاد و تلقین کا حلقہ قائم کرلیا۔ آخر ہندوستان تشریف لاکر گجرات کو وطن بنالیا۔ ان کا مزار نہروالہ میں ہے۔ (اخبار الاخیار)

کتاب مجمع الاسرار میں لکھا ہے کہ شیخ زین الدین خوافی نے م ۸۳۸ھ میں نور الدین بن عبدالرحمٰن مصری سے انھوں نے شیخ جمال الدین یوسف کورانی سے بواسطہ شیخ حسام الدین تشوہی از شیخ نور الدین عبدالصمد نطنزی از شیخ نجیب الدین علی برغشی از شیخ الکبیر شہاب الدین عمر بن محمد سہروردی مصنف کتاب العوارف سے فیض حاصل کیا۔

# ۹۳۔ شیخ سعد الدین خیرآبادی

م ۸۸۲ھ

"الشیخ العالم الکبیر العلامۃ" سعد الدین ابن القاضی بڈھن ابن شیخ قدوائی انامی ثم خیرآبادی۔ ممتاز اہل علم سے تھے اور نحو و عربی اور فقہ و اصول فقہ و تصوف میں فائق۔ ان کے والد خیرآباد میں قاضی تھے۔ جو ان کی صغر سنی میں انتقال فرما گئے اور صاحب ترجمہ اپنی والدہ کے زیر سایہ سن رشد کو پہنچے۔

درسیات حاصل کرنے کے بعد قرآن مجید حفظ کیا اور تکمیل علوم شیخ محمد اعظم ابن ابو البقاء لکھنوی سے فرمائی۔ طریقت میں شاہ مینا ابن قطب الدین لکھنوی سے فیضان حاصل کیا جن کی خدمت میں بیس سال تک ملازمت کی۔ اور ان کے بعد لکھنو میں مشیخیت پر فائز رہے۔ پھر خیرآباد منتقل ہو گئے۔ وہاں ایک سربلند خانقاہ تعمیر کرائی۔

**مرید:۔** شیخ عبدالصمد بن علم الدین سائن پوری۔ بداؤ صوی اور دیگر بے شمار حضرات۔

**تصانیف:۔** شرح بزدوی، شرح حسامی، شرح کافیہ، شرح المصباح۔ شرح رسالہ مکیہ جس میں اپنے شیخ کے بے شمار ملفوظات جمع کیے جن کا طرز عنوان ہے

قال شیخی شیخ مینا أدامہ اللہ        (فی اخبار الاخیار)

# ۹۴- شیخ سعد الدین لکھنوی

م ۲۹ جمادی الاولی ۸۸۱ھ

"الشیخ العالم الصالح" سعد الدین بن سعد اللہ بن قاضی سماء الدین البکری البجنوری الکھنوی اپنے والد کے ۶- ویں فرزند تھے۔ شہر بجنور مولد و منشاء کہ لکھنؤ کے جوار میں ہے۔ سدا درس و افادہ میں مشغول رہے۔ دور دراز کے شہروں سے طالب علم استفادہ کے لیے آتے۔ فارسی میں شعر کہتے اور سعدی تخلص تھا۔ نمونۂ کلام۔

چوں دوست موافق است سعدی

سہل است بجفائے ہر دو عالم!

۸۸۱ھ میں داعی اجل کو لبیک کہا۔ ان کے ایک مسترشد نے مادہ تاریخ "مخدوم قطب الاولیاء" نکالا (تذکرۃ الاصفیاء)

# ۹۵- شیخ سعد اللہ لکھنوی

م ۲۳ ربیع الثانی ۸۲۹ھ

"الشیخ العالم الصالح" سعد اللہ ابن القاضی سماء الدین بن فخر الدین البکری البجنوری الکھنوی مشایخ کبار سے تھے۔ طریقت میں اپنے والد اور شیخ اجمل ابن امجد علوی جونپوری سے مستفیض ہوئے۔ ان کی ذات میں علم و عمل اور سخاوت و ایثار ہر چہار خوبیاں تھیں۔ اپنا مال سبیل اللہ میں خرچ کرتے اور فقراء کے لیے ان کا دستر خوان ہمیشہ لگا رہتا۔ اسی وجہ سے آپ کا لقب کنڈری فراز مشہور ہو گیا۔ شیخ قیام الدین نے آپ کو شیخ الاسلام کا لقب دیا۔ ۸۲۹ھ بتاریخ ۲۳ ربیع الثانی کے روز سپرد خاک ہوئے۔

مؤلف تذکرۃ الاصفیاء نے آپ کی تاریخ وفات "رحمتہ اللہ علیہ" نقل فرمائی ہے۔

# ۹۶۔ شیخ سعد اللہ کنتوری

م ۸۰۶ھ

"الشیخ الصالح الفقیہ" سعد اللہ ابن محمد المتوکل الکنتوری مشہور مشایخ طریقت سے تھے۔ علوم دین کے گہوارہ میں پروان چڑھے۔

اساتذہ: آپ کے والد اور طریقت میں شیخ نصیر الدین محمود اودھی ہیں۔
زاہد اور کم خور و صابر تھے۔ سلوک میں ان کا مقام بلند اور اعلیٰ شان تھی دیحر ذخائر)
صاحب المعارج نے لکھا ہے کہ آپ کو شیخ اشرف ابن ابراہیم سمنانی سے اجازہ
حاصل تھا۔

اپنے والد کی زندگی میں ۸۰۶ھ کو وفات پائی۔

# ۹۷۔ شیخ سلام اللہ مندوی

دلعہد سلطان محمود شاہ خلجی

"شیخ العالم الکبیر" سلام اللہ مندوی فقہ و اصول و عربی میں ممتاز الاقران۔ سلطان محمود شاہ خلجی (مالوہ) نے آپ کو سید العلماء کا خطاب دیا۔ آپ اس بادشاہ کے نزدیک صاحب قدر و منزلت تھے (تاریخ فرشتہ)

# ۹۸۔ قاضی سماء الدین جونپوری

(لعہد سلطان حسین الشرقی)

م ۸۹۲ھ

"الفاضل العلامتہ" قاضی سماء الدین جون پوری۔ المشہور بہ قتلغ خاں۔ اپنے زمانے

کے اعلم العلماء سے تھے۔

قاضی شہاب الدین دولت آبادی کے شاگردوں سے پڑھا۔ اور ان سے سلطان حسین الشرقی نے۔ جس کے بعد آپ کو اپنا وزیر مقرر کر دیا اور انہیں قتلغ خاں کا لقب عنایت فرمایا۔ معرکہ دہلی میں، جو بہلول کے ساتھ ہوا، قاضی صاحب بادشاہ کے ہمراہ تھے۔ سلطان بہلول لودھی نے ۸۸۳ھ میں آپ کو گرفتار کر کے زنداں میں بھیج دیا۔

آپ ۸۹۴ھ تک زندہ تھے۔ [1]

# ۹۹۔ شیخ سعید ابن محفوظ السوانوی الاہوری

"الشیخ الصالح" سعید بن محفوظ بن الحسین بن الجمید ابن لعمان بن حمزہ بن الحسین بن ابوبکر بن عمر بن احمد الحسینی الترمذی اللاہوری السوانوی۔

صلاح و شرف میں معروف، سوانہ مولد و منشا ہے۔

طریقت شیخ صدر الدین محمد بن احمد الحسینی البخاری اُچی سے حاصل کی۔ لعدہٗ حضرت بدیع الدین شاہ مدار مکن پوری سے استفاضہ کیا۔ مکہ مکرمہ پیدل گئے۔ ستات حج کیے۔ اور وہیں آسودہ لحد ہوئے۔

ان کے صاحبزادہ قوام الدین ابو علی سوانوی نے جو سہسرام میں قتل ہو گئے، اور بہار کے پور میں سپرد خاک ہوئے آپ سے اکتساب کیا۔

# ۱۰۰۔ قاضی سناء الدین غزنوی مچھلی شہری

"الشیخ العالم الفقیہ" قاضی سناء الدین ابن نظام الدین بن صدر الدین حسین الزینبی

---

[1] تاریخ فرشتہ (در متن)

غزنوی مچھلی شہری۔

فقہ واصولِ فقہ اور عربی میں ممتاز الافاضل۔

غزنہ مولد و منشا۔

— اپنے والد کے ہمراہ ۱۱۷۸ھ میں ہندوستان تشریف لائے۔ مچھلی شہر میں طرح اقامت ڈال دی۔ اور اپنے والد کے بعد قاضی مقرر ہوئے۔

---

## "ش"

# ۱۰۱۔ شیخ شرف الدین المشہدی

م ۱۸ رجب ۸۰۵ھ

"السید الشریف" شرف الدین ابن علاء الدین الحسینی المشہدی ثم بروجی۔ صلاح و بزرگی میں ممتاز اور داماد و خلیفہ تھے شیخ جلال الدین حسین بن احمد الحسینی البخاری کے جن کی خدمت میں برسوں ملازم رہے اور ان کی معیت میں متعدد شہروں کی سیاحت کی۔ اسی سفر میں جب گجرات پہنچے تو صوبہ گجرات کے شہر بروج میں طرح وطن ڈال دی۔

**تلامذہ:۔** آپ کے صاحب زادہ قطب الدین بن شرف الدین و سعد اللہ بن شرف الدین اور دوسرے بے شمار حضرات۔ از طبقہ علماء مشایخ۔ یک شنبہ کے روز ظہرین کے درمیان ۱۸ رجب ۸۰۵ھ کو بروجی ہی میں شہر سے باہر آسودۂ لحد ہوئے (از مراۃ احمدی)

# ۱۰۲۔ شیخ شعیب بن جلال المنیری

م ۱۵ ربیع الثانی ۸۱۲ھ

"الشیخ الفاضل" شعیب بن جلال بن عبد العزیز بن تاج منیری۔ صلاح و تقوی میں مشہور قصبہ منیر مولد و منشا ہے۔ شباب ہی میں حضرت شیخ شرف الدین منیری کی بیعت سے مشرف ہوئے جو آپ کے عم زاد بھائی تھے۔ پھر شیخ حسین بن معز البلخی سے ملازم ہوئے اور انہی سے استفادہ کیا، اور فخر الاماثل کے مرتبہ پر فائز ہوئے۔

**تصانیف:۔** مناقب الاصفیاء (اپنے شیوخ کے تراجم پر)

# ۱۰۳۔ قاضی شمس الدین گجراتی

"الشیخ الفاضل الکبیر" شمس الدین الحنفی الشیبانی از اولاد امام محمد بن حسن شیبانی شاگرد امام ابو حنیفہ (نعمان کوفی) دہلی سے نارنول کے ارادہ سے نکلے۔ وہاں سے حرمین شریفین کا قصد فرمالیا۔ مگر راستے میں گجرات کے حاکم نے روک کر اپنی کنیز ان کے حبالہ عقد میں دے دی۔ جسے وہ دار الحرب سے لائے تھے۔ اس بی بی کے بطن سے متعدد اولاد پیدا ہوئی۔ ان میں سے شیخ تاج الفاضل تھے جن کے ہاں پانچ فرزند پیدا ہوئے۔ جن میں قاضی مجد الدین تھے اور ان کے ۷ بیٹے ہیں۔ جن میں علم اور عمر کے لحاظ سے شیخ احمد بڑے ہیں۔ (اخبار الاخیار)

# ۱۰۴۔ شیخ شرف الدین گجراتی المشہور بہ جھجو خاں

م ۲۵ ذیقعد ۸ھ

"الشیخ الکبیر" شرف الدین اساولی گجراتی المشہور بہ جھجو فرقہ رفاعیہ کے مشایخ کبار سے تھے۔ انہوں نے شیخ نظام الدین عمر بن اکرم رفاعی از علی از رکن الدین از شمس الدین از قطب الدین ابو الحسن علی بن عبد الرحیم از برادر ممدوح شمس الدین محمد از عم او محی الدین ابراہیم بن علی اعذب از عم او مہذب الدین عبد الرحیم از برادرش سیف الدین علی بن عثمان لبطائحی از قطب الجبیر السید احمد رفاعی (کہ ان کے ماموں تھے) سے اکتساب فیض کیا اور ان سے شیخ نصیر بن جمال لونساری اور دوسرے بے شمار حضرات مستفیض ہوئے (گلزار ابرار)

# ۱۰۵۔ شیخ شمس الدین اولوی

م یکم شعبان ۸۰۴ھ

الشیخ الصالح الفقیہ شمس الدین اولوہی گجراتی۔ بزرگی و صلاح میں معروف۔ اودنہ میں

کہ سورت کے نزدیک بڑا شہر اور گجرات کا دارالخلافہ ہے، وفات پائی اور وہیں دفن ہوئے۔

## ۱۰۶۔ شیخ شمس الدین اودھی

"الشیخ الکبیر" شمس الدین ابن نظام الدین الصدیقی الاودھی مشہور مشایخ سے تھے۔

بلدہ اودھ میں پیدا ہوئے۔ اور وہیں پروان چڑھے۔ مولانا رفیع الدین اودھی سے پڑھا اور برسوں ان کی خدمت میں ملازمت کی۔ بعدہٗ سید اشرف جہانگیر سمنانی کی چاکری کی۔ برسوں ان کی خدمت میں بھی رہے۔ ان سے طریقت میں اکتساب کیا اور ان کی رحلت کے بعد مسند ارشاد پر متمکن ہوئے۔ اور اکثر افراد نے آپ سے استفادہ کیا۔ (مراۃ احمدی)

## ۱۰۷۔ شیخ شیر خاں دہلوی

(دلعہد سلطان فیروز شاہ دہلوی)

م ۸۳۶ھ

"الشیخ الفاضل الصالح" الحنفی الصوفی دہلوی المشہور بہ مسعود بیگ۔ سلطان فیروز شاہ دہلوی کے خاندان سے تعلق رکھتے ہیں۔ عمر کا نصف حصہ امارت اور ٹھاٹھ باٹھ سے گزرا پھر یہ مشاغل ترک کر کے شیخ رکن الدین بن شہاب الدین دہلوی کی بیعت کا ربقہ گردن میں حائل کر لیا۔ اور تعبد کے جملہ لوازم از قسم تجرد، و گوشہ نشینی و روزہ داری و قیام و قعود اور تہجد پر جھک پڑے۔ یہاں تک کہ مرتبہ کمال پر فائز ہوئے۔ ہر لمحہ سکر میں مستغرق رہتے۔

تصنیفات:۔ التمہیدات علی نہج التمہیدات مولفہ عین القضاۃ الہمدانی ـــ (۲) دیوان فارسی (۳) مراۃ العارفین (در حقائق المعارف) مشتمل بر ۱۲ حقائق۔

(اخبار الاخیار)

اور نمونۂ کلام:۔

ہر دم بہ گماں رفتم یارب کہ منم یا او
کامیختہ ایم از جاں او با من من با او

ایں کشتۂ ہجراں راگشت است خیالش جاں
چوں پیک اجل آید از تن چہ رود با او

بخت است ز بیداری ایں دیدۂ شب پیما
آسودہ بچشم گر بر دیدہ نہد پا او

سوزد چو سپند ایں جاں من از پئے چشم بد
ہر گہ کہ کند جلوہ پیشم رخ زیبا او

بے صورت موزد لش چوں زندہ تواں ماندن
مائیم ہمہ تنہا جاں ہمہ تنہا او

گشت است بسے جانہا از طرۂ او غارت
بردہ است بسے دلہا غمزہ بیغا دکذا او

ہر لحظہ کند جلوہ در دل بہ دگر صورت
ہر کس بتماشائے ما راست تماشا او

مسعود از یں خلوت کن معذرتے جاں را
زیرا کہ بدل ما را کرد است کنوں جا او

(بحوالہ خزینتہ الاصفیاء)

## ۱۰۸۔ شیخ شبلی ابن محمد گازرونی

م ۸۵۲ھ

"الشیخ العالم الصالح" شبلی فرقہ چشتیہ کے معروف شیخ، مولد و منشا پانی پت۔ اپنے

والد شیخ جلال الدین محمد ابن محمود گاذرونی سے پڑھا۔ جن کی خدمت میں برسوں رہے۔ اور اس صدقے میں مسند شیخوخیت مزین فرمائی۔

آپ اکابر علماء سے تھے۔ صبر اور عفت و تدین سے بہرہ ور اور وجد و حال سے متمتع۔ مگر مقعد المرض (غالباً بھگندر) نے آپ کو جوانی ہی میں بے حال کر دیا۔ وجد کے غلبہ میں ایستادہ ہو جاتے اور آپ سے بے شمار کشوف و کرامات بیان کیے جاتے ہیں (خزینۃ الاصفیاء)

## ۱۰۹۔ قاضی شہاب الدین اودھی

"الشیخ العالم الفقیہ" شہاب الدین مداری اودھی۔ قاضی قدوۃ الدین اسرائیلی اودھی کی اولاد سے تھے۔ ذہن نہایت رسا تھا۔ جس کی وجہ سے ان کا لقب پرکالہ آتش مشہور ہو گیا۔ طریقت میں شیخ بدیع الدین شاہ مدار مکن پوری سے مستفیض تھے۔ جذب و حال میں عہدہ قضاۃ سے بھی درگذرے اور اپنی تمام کتابیں دریا گنگا میں پھینک دیں۔ مزار آپ کا قریہ بڑا گاؤں سرزمین اودھ میں ہے۔

## ۱۱۰۔ شیخ شمس الدین ظفر آبادی

م ۸۷۴ھ

الشیخ الصالح شمس الدین ابن رکن الدین بن صدر الدین قریشی الملتانی ثم ظفر آبادی۔ المشہور بہ شیخ بڈھن۔

اپنے دور کے ممتاز مشایخ سے تھے۔ ۷۷۷ھ میں پیدا ہوئے۔ اسی روز آپ کے جد اعلیٰ صدر الدین نے داعی اجل کو لبیک کہا تھا۔ صاحب ترجمہ اپنے والد کے زیر سایہ پروان چڑھے۔ ان سے پڑھا بھی اور طریقہ سہروردیہ میں اکتساب بھی فرمایا۔ اپنے والد کی رحلت کے بعد ان کی خلافت سے بہرہ مند ہوئے۔ ظفر آباد میں انتقال ہوا اپنے باپ دادا کے جوار

ہی ہیں دفن ہوئے (الانقطاع)

## ۱۱۱۔ مولانا شمس الدین کرمانی حق گو

(لعہد سلطان احمد شاہ بہمنی)

"الشیخ العالم الصالح" شمس الدین الکرمانی المشہور بہ حق گو۔ اپنے صاحب زادہ شیخ نعمت اللہ کی معیت میں بیدر (احمد آباد) میں لعہد سلطان احمد شاہ بہمنی طرح اقامت ڈال دی۔

## ۱۱۲۔ شیخ شمس الدین الفتنی

"الشیخ العالم الصالح" شمس الدین بن قوام الدین ناگوری الفتنی۔ علم وعرفان دونوں صفات میں ممتاز ـــــ شیخ اسماعیل ابن ابراہیم جبرتی کی خدمت میں سالہا سال تک ملازم رہے اوران سے طریقۂ قادریہ وگاذرونیہ ہردو میں خلافت حاصل کی۔

آپ سے شیخ برہان الدین عبداللہ بن محمود الحسینی البخاری اور دوسرے بے شمار علماء ومشائخ نے فیض حاصل کیا۔

لیکن اسماعیل ابن ابراہیم نے خرقہ قادریہ شیخ ابوبکر ابن سلامی الصوفی داز شیخ احمد بن محمد اسدی از شیخ ابوبکر ابن نعیم از شیخ احمد بن محمد از محمد بن عبداللہ از شیخ صامت بن عبداللہ از عبداللہ شیخ الجبال از ابو محمد عبداللہ از سید عبدالقادر جیلی امام طریقۂ قادریہ سے فیضان حاصل کیا۔

خرقہ گاذرونیہ شیخ ضجاعی داز برہان الدین از ابوعباس احمد از فضیل عذری از عبداللہ از ابوبکر از ابو محمد عبداللہ حضرمی از ابو محمد ابراہیم از ابو الفتح بن فقیہہ البیضاوی از شیخ اسحاق گاذرونی سے حاصل کیا۔

# ۱۱۳۔ حکیم شہاب الدین جونپوری

(در عہد سلطان محمود شاہ منڈوی)

الشیخ الفاضل الحکیم شہاب الدین کرمانی ثم ہندی جون پوری۔ اپنے زمانے کے مشہور فاضل تھے۔ سلطان محمود شاہ منڈوی کے عہد میں منڈوہ تشریف لے گئے۔ اور یہاں محمود شاہی کے نام سے مالوہ کی ضخیم جلد لکھی۔

# "ص"

## ۱۱۴ مولانا صدر جہاں گجراتی

"الشیخ الفاضل الکبیر" صدر جہاں گجراتی فقہ واصول وکلام میں ید طولیٰ حاصل تھا۔ اور مشغلہ تدریس وافادہ تھا۔

تلامذہ:۔ شیخ احمد بن برہان ابن ابو محمد الغوری۔ صاحب ترجمہ شیخ محمد بن عبداللہ الحسینی البخاری کے معاصر تھے۔ جن پر کئی مسائل میں مواخذہ کرتے۔ مگر ان سے ملاقات میں بعض مسائل کلامیہ میں گفتگو ہوئی تو ان کے فضل وکمال کے معترف ہو گئے۔ (مراۃ احمدی)

## ۱۱۵ شیخ صفی بن نصیر ردولوی

م ۱۳ ذیقعدہ ۸۱۹ھ

"الشیخ الفاضل الکبیر العلامتہ" صفی الدین ابن نظام الدین ردولوی۔ امام ابوحنیفہ کی نسل سے تھے۔ اپنے جد حضرت نظام الدین کے ساتھ دہلی آئے۔ کچھ عرصہ کے بعد یہاں سے جونپور تشریف لے گئے اور یہیں طرح وطن ڈال دی۔

صاحب ترجمہ (شیخ صفی الدین) قاضی شہاب الدین دولت آبادی کے نواسے جو ذہن کی رسائی کی وجہ سے نوادر زمانہ سے تھے۔ خصوصاً حکمت اور دوسرے علم میں اپنے نانا ممدوح سے پڑھا اور طریقت شیخ اشرف ابن ابراہیم سمنانی سے حاصل کی۔ حضرت سمنانی کہتے تھے کہ شیخ صفی تو علوم وفنون کے لحاظ سے تمام ہندوستان کے عجائبات میں سے تھے۔

(لطائف الاشرفیہ)

**مُصنّفات**:۔ دستور المبتدی در علم صرف جو آپ نے اپنے صاحبزادے اسمٰعیل کیلئے لکھی۔

۲ :۔ غایۃ التحقیق :۔ کافیہ ابن حاجب کی لبسیط شرح :۔ جس کے متعلق علامہ چلپی نے اپنی کتاب کشف الظنون میں لکھا ہے، کافیہ کی یہ شرح نہایت جامع ہے جس کا آغاز اس طرح ہوتا ہے "الحمد اللّٰہ الذی انعم علینا بنعمہ العظام"

شیخ صفی ہندی کے شاگرد تھے۔ جس کا تذکرہ انہوں نے اسی شرح میں کیا ہے اور حاشیہ میں ان کی تعریف! اس بارے میں لکھا ہے کہ کافیہ کے موجودہ شروح میں ہمارے استاد شہاب الدین احمد بن عمر دولت آبادی کی شرح کافیہ کے سوا کوئی شرح کافی نہیں۔ اس شرح کے ظاہر پر بہت لوگ اس پر جھک رہے ہیں۔ کیونکہ اس میں انہوں نے خوب دادِ تحقیق دی ہے اور نام اس شرح کا غایۃ التحقیق رکھا (بحوالہ الوزار الصفی)

## ۱۱۶۔ شیخ صلاح الدین گجراتی

۱۳ ربیع الاول ۸۹۵ھ

"الشیخ الصالح الفقیہہ" صلاح الدین بن الطالب الگجراتی۔

ان کے والد ہندو اور نام توکا جیو تھا جو شیخ احمد بن عبد اللہ المغربی کے ہاتھ پر مسلمان ہو گئے۔ اس لمحہ میں ان کی بیوی (والدہ صاحب ترجمہ) حاملہ تھیں جب یہ پیدا ہوئے تو شیخ احمد نے اس مولود کا نام صلاح الدین رکھا۔ اسے پالا پوسا اور سن رشد پر آنے کے بعد اسے پڑھایا حتیٰ کہ علم و معرفت میں مرتبہ کمال پر آپہنچے۔

وفات ۲۲ ربیع الاول ۸۹۵ھ کو ہوئی (مراۃ احمدی)

"ض"

# ۱۱۷۔ الشیخ ضیاء الدین الرفاعی

م ۸۲۰ھ

"الشیخ العالم الفقیہ" ضیاء الدین رفاعی ریگ لوری بزرگی اور تقویٰ میں ممتاز الاقران ہندوستان تشریف لے آئے اور شیخ سعید الدین بن نجم الدین حسینی الرفاعی کے احفاد میں سے ایک صاحب حسن سے پڑھ کر قریہ دیگلور لواح ناندیر میں سکونت فرمائی۔

# "ع"

## ۱۱۸۔ شیخ عبدالرحمان الہندی

م یوم الخمیس، ۱۳ ربیع الاول ۸۲۷ھ

"الشیخ العالم الکبیر" عبدالرحمٰن بن احمد ابن عبدالملک القرشی الہندی نزیل مکہ معظمہ ملقب بہ وجیہہ الدین بن عمدۃ الدین۔ اعلم العلماء، صاحب ضبط و تحمل اور فقہ حنفیہ میں ماہر تھے۔ تقی فاس نے عقد میں کہا ہے کہ جو نکاح میں نے مکہ مکرمہ میں کیا اس میں وہ میرے نائب تھے۔ اس روز انہوں نے فرمایا کہ میں ۵۷۷ھ کے قریب مکہ معظمہ میں وارد ہوا۔ یہاں وہ صاحب اولاد ہوئے اور یہیں قبرستان معلی میں آسودہ لحد بھی ہوئے۔ (بحوالہ طرب الاماثل)

## ۱۱۹۔ مولانا عادل الملک جونپوری

(بعہد سلطان الشرقی جونپوری)

"الشیخ الکبیر عادل الملک بن عبدالملک ابن بہاء الدین بن ظہیر الدین بن بدیع الدین الحسینی الاسماعیلی الکھراجی الجون پوری۔ اپنے دور کے ممتاز مشایخ میں سے تھے۔ مولد و منشا جونپور ہے۔ اس عہد کے مشہور اساتذہ کے سامنے زانوئے تلمذ تہ کیے اور پنڈوہ بنگال تشریف لاکر شیخ علاء الدین عمر بن اسعد لاہوری ثم پنڈوی سے طریقت حاصل کی۔ پھر جون پور لوٹ آئے یہاں برسوں اقامت کے بعد سلطان شرقی آپ کو ۸۲۰ھ میں رائے بریلی لے گئے تو آپ نے یہاں مستقل سکونت اختیار کر لی۔ سلطان شرقی آپ سے برکت حاصل کرتے۔

آپ کی قبر رائے بریلی کے قلعہ سے متصل ہے (سیرۃ السادات)

## ۱۲۰۔ شیخ عبدالرزاق کچھوچھوی

م ۷ ذلقعدہ ۹۴۸ھ

"الشیخ الصالح الفقیہ المعمر" عبدالرزاق بن عبدالغفور بن احمد بن محمد بن موسیٰ ابن علی بن محمد بن الحسین ابن احمد بن محمد ابن الصالح بن عبدالرزاق ابن الشیخ الامام عبدالقادر جیلانی۔ کہ شیخ اشرف ابن ابراہیم سمنانی کے ہمشیرہ زادہ تھے۔ خراسان مولد و منشا ہے۔ ۱۲ویں برس میں سید اشرف ممدوح کی معیت میں داخل ہوئے تو ان کے ہمراہ ہندوستان چلے آئے۔ ان ہی کے سائے میں پروان چڑھے۔ علم و معرفت سے حصہ وافر حاصل ہوا۔ اُن کے بعد چالیس سال تک مرتبہ شیخوخیت پر فائز رہے۔ رحلت ۹۴۸ھ ماہ شعبان کچھوچھہ میں ہوئی۔ اور وہیں آسودۂ لحد ہوئے۔ (لطائف الاشرفیہ)

## ۱۲۱۔ شیخ عبدالشکور ملتانی

"الشیخ الفاضل" عبدالشکور بن کبیرالدین بن اسمٰعیل بن محمود بن الحسین الحسینی البخاری الملتانی۔ علمائے کبار سے تھے۔ آپ کا تذکرہ جلال بن فضل اللہ دہلوی نے سیر العارفین میں لکھا ہے۔

## ۱۲۲۔ شیخ عبدالغفور ملتانی

"الشیخ الفاضل" عبدالغفور ابن کبیرالدین بن اسماعیل بن محمود الحسینی البخاری الملتانی علمائے کبار سے تھے۔ آپ کا تذکرہ جلال ابن فضل اللہ دہلوی نے سیر العارفین میں کیا ہے۔

# ۱۲۳۔ مولانا عبدالغنی منڈوی

(لعہد سلطان احمد شاہ بہمنی)

"الشیخ الفاضل" عبدالغنی حنفی منڈوی (درمالوہ) علمائے کاملین درفقہ و اصول فقہ و عربیت میں سے تھے۔ سلطان احمد شاہ بہمنی کے عہد میں برار کی صدارت پر فائز ہوئے۔ صدوق (درروایت و مسائل) اور بادشاہوں کے نزدیک قدر و منزلت کا مرجع تھے۔
(تاریخ فرشتہ)

# ۱۲۴۔ مولانا عبدالکریم ہمدانی

"الشیخ الفاضل" عبدالکریم الہمدانی المورخ الکبیر وزیر عماد الدین محمود گیلانی کے مصاحبین سے تھے۔ جن کے لیے آپ نے تاریخ محمود شاہی لکھی (تاریخ فرشتہ)

# ۱۲۵۔ شیخ عبداللطیف الفتنی

۴ رمضان سنہ ؟

"الشیخ العالم الفقیہ الزاہد" عبداللطیف بن جمال الدین بن سراج الدین ابن صدرالدین العمری الملتانی ثم الفتنی الگجراتی۔ ممتاز علمائے ربانی سے تھے اور طریقت میں شیخ برہان الدین عبداللہ بن محمود الحسینی البخاری سے مستفیض۔ خود پر فقر و توکل اور دوسروں سے استغنا لازم کرلیا اور زہد و عبادت پر جھک گئے۔

**تصانیف:۔** کو کتابیں لکھیں جن کے ناموں سے آگاہی نہیں ہوسکی۔ چوتھی رمضان کے روز داعی اجل کو لبیک کہا (مراۃ احمدی)

# ۱۲۶۔ شیخ عبداللطیف گجراتی

م ۱۳ ذی قعدہ ۸۸۹ھ

"الشیخ الصالح" الفقیہ عبداللطیف بن محمود القرشی الگجراتی ـــــ المشہور بہ داور الملک کہ سلطان محمود بن محمد گجراتی کے امراء سے تھے۔

خدا نے انہیں اپنی طرف متوجہ کیا۔ تو شیخ عبداللہ حسینی البخاری کی بیعت کا ربقہ گردن میں حائل کرلیا اور دنیوی مشاغل چھوڑ کر بس اس کے ہو گئے۔ جس کے بعد ان سے عجیب و غریب مکاشفات کا ظہور ہوا۔ اور ۱۳ ذی قعدہ میں شہادت پائی۔

بعض حضرات نے آپ کا قطعہ وفات لفظ "ذی قعدہ" ہی سے مستخرج کیا۔ ان کے مزار پر سلاطین کا تعمیر کردہ بہت بڑا گنبد ہے۔ (مرآۃ سکندری)

# ۱۲۷۔ شیخ عبداللطیف الہندی

۸۹۵ھ

الشیخ الفاضل عبداللطیف بن احمد ابن محمد بن محمد بن سعید الحنفی المکی نجم الدین ابن القاضی شہاب الدین ابن علامہ ضیاء الدین الہندی )

فاسی نے ان کا تذکرہ اپنی کتاب العقد میں فرمایا ہے کہ انہوں نے ہمارے شیخ ابراہیم صدیقی سے (بشمول ایک شیوخ مکہ معظمہ) کے حدیث سنی اور مصر میں طرح اقامت ڈال دی۔ یہیں داعیٔ اجل کو لبیک کہا۔

۸۹۵ھ میں وفات پائی۔ سن شریف چالیس سال کے لگ بھگ تھا۔ (طرب الاماثل)

# ۱۲۸- شیخ عبداللہ شطاری

(دلعہد سلطان غیاث الدین خلجی)

م ۸۳۲ھ

الشیخ الامام العارف عبداللہ بن حسام الدین ابن عبداللہ ابن زید بن ضیاء الدین بن
نجم الدین بن العماد بن الشیخ الکبیر شہاب الدین عمر بن محمد سہروردی ثم شطاری الخراسانی ——
علم و معرفت میں مشہور اور طریقہ شطاریہ میں شیخ محمد عارف از شیخ محمد عاشق از شیخ خدا قلی
از شیخ ابوالحسن خرقانی از شیخ ابومظفر از شیخ ابویزید عشقی از شیخ محمد مغربی از شیخ ابویزید بسطامی
بواسطہ از امام جعفر صادق (بحوالہ کتاب الانتباہ) مستفیض تھے۔
اور طریقہ قادریہ از شیخ عبدالوہاب از شیخ عبدالرؤف از شیخ محمود از شیخ عبدالغفار از شیخ محمد
از شیخ علی از شیخ ابوجعفر احمد الحسینی از شیخ ابراہیم الحسنی از شیخ عبداللہ الحسنی از شیخ امام عبدالقادر
جیلانیؒ سے اکتساب فرمایا۔ (بحوالہ مجمع الابرار)

اور طریقہ نفی و اثبات: از شیخ مظفر الکتانی الخلوتی در شہر بلیاپور از شیخ ابراہیم
عشق آبادی از شیخ نظام الدین حسین از شیخ محمد خلوتی از شیخ کبیر نجم الدین الکبریٰ (بحوالہ کتاب
گلزار الابرار)

صاحب ترجمہ بڑے مشایخ میں سے تھے۔ ان کا مرتبہ مسلم تھا۔ شہر بشہر گھومتے رہے
حتیٰ کہ منڈو (مالوہ) میں آکر سکونت پذیر ہو گئے۔

وہ جب کسی شہر میں پہلی مرتبہ داخل ہوتے تو بادشاہوں کی مانند طبل بجواتے۔ اور اپنی
سواری کا گھوڑا بادشاہوں کی مانند سجایا ہوا ہوتا۔ مگر صحرا میں قیام کے لئے خیمہ نصب کراتے
اور جس نئے شہر میں داخل ہوتے، وہاں کے درویش کے پاس ملاقات کے لیے جاتے تو اس
درویش سے استدعا کرتے کہ اپنے انوارِ قدسیہ سے انہیں منور کریں۔ اگر وہ صاحب مجبور ہوتے

تو ان کے معارف ان سے سلب کر لیتے۔ (بحوالۂ کتاب البحر الزخار)

تصنیف:۔ ایک رسالہ ہے فرقہ شطاریہ کے معمولات وظائف اور اشغال و مراقبات پر۔ جو انہوں نے سلطان غیاث الدین خلجی صاحب مالوہ کے لیے لکھا۔ یہ بادشاہ ان کی بے حد تعظیم کرتا۔ آپ کے فضل و کمالات کا معتقد تھا۔ اور آپ کے اشارات پر عمل کرتا۔

سنہ ۸۴۲ھ میں شہر منڈو کے اندر وفات پائی۔ اور اس کے قلعہ میں سپردِ خاک ہوئے۔ (گلزار الابرار)

## ۱۲۹۔ شیخ عبداللہ بن محمود الحسینی البخاری

م ۱۸ ذوالحجہ ۸۵۷ھ

"الشیخ العالم الفقیہ" عبداللہ بن محمود بن الحسین بن احمد ابن الحسین الحسینی البخاری ملقب بہ برہان الدین۔ کنیت ابو محمد اچی الگجراتی۔

ہندوستان کے مشہور مشایخ سے تھے۔ شہر اچ میں پیدا ہوئے۔ تاریخ ولادت ۱۴ ماہ رجب ۷۹۰ھ ہے۔ اپنے دادا شیخ جلال الدین الحسین الاچی کی رحلت سے چار سال بعد۔ دسویں سال میں قدم رکھا تھا کہ آپ کے والد نے رحلت کی اور جب آپ کی عمر ۱۲ سال ہوئی تو ۸۰۲ھ میں آپ کی والدہ انہیں ہمراہ لے کر فتن گجرات تشریف لے گئیں۔

**اساتذہ:۔** مولانا علی شیر گجراتی

جب سلطان احمد شاہ گجراتی نے شہر احمد آباد بنوایا۔ تو آپ فتن سے منتقل ہو کر وہاں کے قریبی قریہ اساول سے متصل دریائے سابرمتی کے کنارے پر سکونت فرما ہوئے۔ اور آخر میں قریہ بٹوہ میں آ گئے جہاں زندگی بھر رہے۔

آپ بڑے بڑے مشایخ میں سے تھے۔ اوپر کے حلقوں میں نہایت باوقار و صاحب کشوف و کرامات تھے۔ اپنے برادر کلاں حامد بن محمود الحسنی البخاری اور اپنے والد کے عم بزرگوار کے

ساتھ ان حضرات سے بھی خرقہ ارزانی ہوا ۔ یعنی از شیخ نور الدین ابو الفتوح شیرازیؒ از شیخ شہاب الدین احمد بن عبداللہ سرکھیجی و از شیخ کمال الدین بن قوام الدین ناگوری الفلتی و از شیخ شمس الدین بن قوام الدین ناگوری کھنبائتی و از شیخ علی السجستانی و از خواجہ شاہی و از دیگر حضرات ۔

اور فرقہ سہروردیہ بشمول دیگر مشہور فرقوں کا اجازہ اپنے بھائی اور عم والد سے حاصل کیا ۔

طریقۂ نقشبندیہ اور طاؤسیہ اور جھینیہ میں اجازہ عطا ہوا از شیخ ابو الفتوح شیرازی سے ۔

اور طریقہ مغربیہ میں حضرت شہاب الدین سرکھیجی سے ۔ اسی طرح طریقۂ چشتیہ میں شیخ کمال الدین فلتی سے اور طریقہ قادریہ میں شیخ شمس الدین سے ۔ اور طریقہ کبرویہ میں خواجہ شاہی سے عطا ہوا (بحوالہ مرآۃ احمدی)

# ۱۳۰۔ شیخ عبداللہ ملتانی

(دلعہد سلطان بہلول ابن کالالودھی)

م ۲۲ صفر سنہ ۹۰۰ھ

"الشیخ الصالح الفقیہ عبداللہ بن یوسف القرشی الملتانی ۔ بزرگ وصلاح وتقویٰ میں معروف ۔ سلطان بہلول بن کالالودھی کے عہد میں دہلی تشریف لائے ۔ سلطان نے اپنی صاحبزادی آپ کے حبالۂ عقد میں منسلک کر دی جن کے بطن سے ابو الفتح رکن الدین متولد ہوئے ۔

صاحب ترجمہ دہلی میں شیخ الاسلام کے مرتبہ پر فائز ہوئے اور ان کے صاحبزادے اپنے دور میں مرجع ومقصدِ عوام قرار پائے ۔

رحلت ۲۲ ماہ صفر سنہ ۹۰۰ھ کے روز ہوئی [۱]

---

[۱] بحر زخار

یہاں سے

# ۱۳۱۔ مولانا عبدالملک جونپوری

م ۱۲ ربیع الاول ۸۹۷ھ

"الشیخ الفاضل العلامۃ" عبدالملک العادل بن عماد الملک العمری الادھمی جون پوری مشہور علماء نحو و ادب تھے۔ مولد و منشا جون پور ہے۔
قاضی شہاب الدین دولت آبادی سے بچپن ہی میں پڑھنا شروع کر دیا آپ کی خدمت میں برسوں ملازم رہے اور ۱۸ سال کی عمر میں فروغ حاصل ہوا تو تصنیف کے کوچہ میں قدم رکھ دیا۔ ۱۸ سال کی عمر میں فتویٰ نویسی شروع کر دی۔ تھوڑے سے عرصہ میں اکابر علما کی صف میں آ گئے۔ قاضی صاحب ممدوح کے مدرسہ میں مشغل تدریس اختیار کر لیا۔

**تلامذہ:۔** شیخ اِلٰہ داد جون پوری شارح الہدایہ و بزدوی۔

صاحب ترجمہ نے کافیہ کا حاشیہ مرتب فرمایا۔ یہ شرح قاضی شہاب الدین کی تھی۔
۱۲ ربیع الاول ۸۹۷ھ کو جون پور میں رحلت فرمائی اور اپنے آباء کے قبرستان واقعہ کٹ گھرہ میں سپردِ خاک ہوئے (تجلی نور)

# ۱۳۲۔ شیخ عثمان الحسینی الگجراتی

(دلعہد سلطان محمود بہمنی)

م جمادی الاولیٰ ۸۶۳ھ

"الشیخ الصالح الفقیہہ" عثمان الحسینی الگجراتی۔ گجرات کے ممتاز مشایخ سے تھے اور طریقت میں شیخ برہان الدین عبداللہ بن محمود حسینی گجراتی سے مستفیض۔ جن کی خدمت میں برسوں ملازمت سے مرتبہ کمال تک پہنچے۔ شیخ نے انہیں شمع برہانی کا خطاب دے کر اپنی خلافت عنایت فرمائی۔ احمد آباد کے جوار میں سابرمتی سے ادھر قریہ عثمان پور انہی سے منسوب ہے ۔۔۔۔

(بحوالہ تاریخ آصفی) اور انہوں ہی نے اس قریہ کی بنیاد رکھی۔ صاحب ترجمہ اسی میں اقامت گزیں ہو گئے اور یہیں ان کا مزار ہے۔ دریائے سابرمتی احمد آباد اور ان کے مزار کے درمیان شمال مغرب میں بہ رہا ہے۔

کہا جاتا ہے کہ سلطان محمود ابن محمد ان کا بے حد معتقد تھا۔ جو القرآن سے کچھ نہ کچھ پڑھتا۔ اور ان کی خدمت میں آتا رہتا۔ اس نے صاحب ترجمہ اور ان کے آبا کے لیے کفایت سے زیادہ وظائف جاری کر رکھے تھے۔ وہ سلطان اکثر و بیشتر ان کے مدرسہ میں ان کے سامنے بیٹھ کر احکام وغیرہ قلمبند کرتا۔

## ۱۳۴۔ شیخ عزیز اللہ مندوی

از ۷۷۷ھ تا ۲۳ صفر ۸۵۲ھ

"الشیخ العالم الفقیہ" عزیز اللہ بن یحییٰ بن لطف اللہ العمری المندوی، شہاب فرخ شاہ عمری کابلی کی اولاد سے تھے۔ نہایت عمدہ اور طاہر حالت میں متولد ہوئے۔ حضرت رکن الدین مودود گجراتی کی خدمت میں برسوں ملازمت کی حتیٰ کہ مرتبہ کمال تک پہنچے۔ پھر احمد آباد اور دکن کے کئی شہروں میں سے گزر کر منڈو (مالوہ) میں فروکش ہو گئے۔ زہد و توکل اور قناعت وضبط میں کوئی ان کا نظیر نہ تھا۔ کسی قسم کا نذرانہ قبول نہ کرتے نہ اپنے پاس کسی چیز کا اندوختہ رکھتے۔

ایک مرتبہ قلب میں گرفت سی ہوئی تو تلاش پر معلوم ہوا کہ بی بی صاحبہ نے ایک روٹی کا ٹکڑا بچا لیا تھا، جسے بچے کے لئے دودھ میں بھگو دیا جب شیخ کو اس بات کا علم ہوا تو بی بی کو حکم دیا کہ دودھ میں بھیگی ہوئی روٹی کسی کو دے دیں اور آئندہ کبھی گھر میں کسی قسم کا اندوختہ جمع نہ کرو۔ (بحوالہ گلزار ابرار)

شیخ کے پانچ فرزند۔ سعد اللہ۔ رحمۃ اللہ۔ حسن سرمست۔ منور اللہ۔ شہر اللہ (بحوالہ مجمع البحار) مگر کتاب خزینۃ الاصفیاء میں جو آپ کا سن رحلت ۹۱۲ھ لکھا ہے وہ صحیح نہیں ہو سکتا۔

# ۱۳۴۔ سلطان علاء الدین بہمنی

م ۸۶۲ھ

"الملک المظفر" علاء الدین ابن احمد بن داؤد بن الحسن بہمنی سرزمین دکن کے بادشاہ۔ اپنے والد کی رحلت کے بعد ۸۳۸ھ میں احمد آباد بیدر کے اندر سریر آرائے سلطنت ہوگئے۔ اور رعیت کے دلوں کو عدل واحسان کے ساتھ موہ لیا۔ اپنے بھائیوں کے ساتھ ایسا احسن برتاؤ کیا جس سے زیادہ ممکن نہ تھا۔

پھر فتوحات ملکی کی طرف رخ پھیر دیا۔ بہت بڑے بڑے معرکے سر کیے۔ بیجانگر کوکن اور کفار ہند سے جزیہ وصول کیا۔ بت خانے مسمار اور مساجد وخانقاہیں آباد کیں۔

وہ عادل وسخی اور عالم بادشاہ تھا۔ بعض علوم کے اندر اس کی نظر بہت زیادہ تھی۔

عدل واحسان اس کا دستور ہی تھا۔ وہ اپنے قضاۃ اور عہدہ داران حکومت کی ان کے سہو دل میں بہت مدد کرتا۔ عدل کے موقعہ پر شریف وکم مایہ اور سربلند وغنی یا فقیر کے درمیان کبھی امتیاز نہ رکھتا۔

ایک مرتبہ شیخ محمد ابن یوسف حسینی دہلوی دفین گلبرگہ پر شراب نوشی اور زنا کے ارتکاب پر حد جاری کردی۔ وہ منبر پر خطبہ پڑھتا اور اپنا تذکرہ مندرجہ ذیل الفاظ میں کرتا۔

السلطان العادل الکریم الحلیم الرؤف
لعباد اللّٰہ، الغنی علاء الدنیا والدین علاء
الدین بن اعظم السلاطین احمد شاہ
الولی البھمنی"

ایک روز خطبہ کے دوران میں جب بادشاہ ان الفاظ پر سے گذر گیا تو احساء کے ایک اسپ فروش نے اٹھ کر کہا جس سے بادشاہ نے گھوڑے خرید کیے مگر وزراء نے ان کی

قیمت اس سوداگر کو ادا نہ کی تھی کہ

بخدا تم نہ عادل ہو نہ کریم و حلیم و رؤف ہو۔ اے
ظالم کذاب! تو بے گناہ لوگوں کو قتل کر کے مسلمانوں
کے ممبر پر سے ایسے کلمات آلاپتا ہے!!

بادشاہ یہ سن کر بہت غمگین ہوا۔ آنکھوں سے آنسو بہ نکلے۔ اپنے وزراء پر نہایت درجہ غصہ ظاہر کیا۔ اور محل میں چلا گیا جہاں سے اس کی لاش ہی نکلی۔

اس نے احمد آباد میں ایک بہت بڑا کارخانہ تعمیر کرایا۔ جس میں مسلمان اور ہندو طبیب و معالج مقرر کر دیے۔ جن کی تنخواہیں بیت المال سے جاتیں۔ دوائی خانہ میں اس نے ہر قسم کی جڑی بوٹی اور مرکبات جمع کر دیے۔ جو آزاد و غلام اور مال دار و محتاج سب کو مفت دی جاتیں۔ (تاریخ فرشتہ)

## ۱۳۵۔ مولانا علاء الدین جون پوری

الشیخ الفاضل العلامۃ علاء الدین عطاء الملک ابن عماد الملک العمری الجون پوری۔
جون پور کے ممتاز اساتذہ تدریس سے تھے۔ قاضی شہاب الدین دولت آبادی کی خدمت میں برسوں رہے۔ ممدوح نے صاحب ترجمہ کے لیے کافیہ کی شرح لکھی۔ اور انہیں سبقاً عبور کرا دیا۔ یہاں تک کہ افتا کا حلقہ ہو گیا اور بقدر رس علوم کے مصانیف لکھیں۔ اپنے شیخ شہاب الدین کی شرح کافیہ المذکور پہ حاشیہ بھی لکھا۔

جون پور میں رحلت فرمائی اور اپنے اجداد کے قبرستان کٹ گرہ میں دفن ہوئے۔[1]

---

[1] تجلی نور

# ۱۳۶۔ شیخ علاء الدین دولت آبادی

م سنہ ۸۰۱ھ

"الشیخ العالم الصالح" علوی الحسینی دولت آبادی۔ فضل وصلاح میں ممتاز۔ شیخ رکن الدین بن مودود گجراتی سے پڑھا اور ان سے حضرت سلطان الاولیاء لقمان ابن حافظ الاسیری لسمبول دیگر ارباب مشیخت نے اکتساب فیض کیا۔ دولت آباد ہی میں آسودہ لحد ہوئے۔

# ۱۳۷۔ شیخ علاء الدین گوالیاری

م محرم سنہ ۸۳۴ھ

"الشیخ الفاضل" علاء الدین القرشی الگوالیاری چشتیہ کے ممتاز شیوخ سے تھے قاضی عبدالمقتدر ابن رکن الدین شریحی الکندی سے درسیات پڑھیں اور شہر گوالیار میں صاحب فتوی کی مسند نشین فرمائی۔ برسوں اس منصب پر سرفراز رہے۔

اہل دنیا کے نزدیک ان کی بے حد وجاہت تھی۔ پھر اللہ نے انہیں ترک و تجرید کی توفیق ارزانی فرمائی اور آپ نے شیخ محمد بن یوسف الحسینی الدہلوی کی خدمت میں برسوں رہ کر طریقت میں اجازہ حاصل کیا بولعد تکمیل سنہ ۸۰۱ھ آخر ماہ شعبان میں اجازہ مرحمت ہوا۔ اور برسوں گوالیار میں اقامت کے بعد کالپی تشریف لے گئے۔ جس وجہ سے لوگ آپ کی نسبت میں مشتبہ ہو گئے۔ کوئی آپ کو گوالیاری اور بعض کالپوی کہتے۔

وفات ماہ محرم سنہ ۸۳۴ھ میں ہوئی [1]

---

[1] خورشید جاہی

## ۱۳۸۔ شیخ علاالدین علی بن اسعد الدہلوی

الشیخ العالم الصالح علی بن اسعد ابن اشرف بن علی الحسینی المکی ثم الدہلوی۔ کنیت ابو عبداللہ اور لقب علاء الدین دہلوی۔ مولد و منشا دہلی ہے۔ اساتذہ عصر دہلی سے درسیات پڑھیں ۷۷۸ھ میں دہلی گئے اور شیخ جلال الدین حسین بخاری سے طریقت میں اکتساب فرمایا۔ ان سے دوبارہ (اکتساب) ۷۸۱ھ میں فرمایا جن کی برسوں ملازمت کی۔ مندرجہ ذیل کتابیں بھی پڑھیں۔ المتفق۔ مجمع البحرین فقہ میں قدوری اور ہدایہ دونوں کا کچھ کچھ حصہ۔ حسامی۔ بزدوی (در اصول فقہ) عقائد نسفی اور قصیدہ لامیہ کہ نسفیہ کی شرح ہے تفسیر مدارک تصوف میں عوارف التعرف رسالہ مکیہ اور تصوف کے دوسرے رسائل، حدیث میں مصابیح السنۃ اوراد شیخ الشیوخ و اوراد الکبیر اوراد مشایخ چشتیہ وغیرہ۔ ان میں سے بعض کتابیں سبقاً پڑھیں۔ اور بعض ان کے شاگرد شیخ حامد بن محمود بن الحسین البخاری سے سنیں جو اپنے داداسے پڑھ رہے تھے۔

صاحب ترجمہ دس ماہ تک حاضر درس رہے۔ تب آپ کو اجازہ تحریر فرمایا۔

**تصانیف:**۔ آپ نے کئی کتابیں تصنیف کیں (۱) خلاصۃ الالفاظ (۲) جامع العلوم اپنے شیخ کے ملفوظات دو مجلدات میں۔

## ۱۳۹۔ شیخ علم الدین گجراتی

م ۸۰۹ھ

الشیخ الفاضل العلامۃ علم الدین بن سراج الدین بن کمال الدین عمری علوی ثم گجراتی یکے از مشائخ چشتیہ مولد و منشار گجرات اپنے والد اور دوسرے علمار سے پڑھ کر فائق الاقران اور اپنے والد کی رحلت کے لیے منصب شیخوخیت سے سرفراز ہوئے۔ شیخ بدرالدین محمد بن احمد المالکی دمامینی شارح مغنی اللبیب کے زاویہ میں متمکن ہوئے۔ جن کے پاس برسوں رہے۔ ممدوح آپ کے تبحر کے

ملاح تھے (بحوالۂ محبوب ذی المنن)

# ۱۸۴۔ شیخ علاء الدین علی ابن احمد مہائمیؒ

(اور مہائم شہر بمبئی کی پہلی بستی ہے)

(از ۷۷۶ھ تا ۲۸ جمادی الاخریٰ یوم جمعہ ۸۳۵ھ)

"الشیخ الامام العالم الکبیر العلامۃ" علی ابن احمد شافعی علاء الدین لقب اور کنیت ابوالحسن مہائمی کوکنی (اور کوکن ایک قوم ہے) قوم نوائت (بروزن ثوابت) یا نوالط (بروزن ضوابط) سے تھے۔ یہ طائفہ بلاد دکن و گجرات میں ہے۔ یا ان انصار مدینہ سے جو حجاج بن یوسف ثقفی کے خوف سے نکلے اور ساحل سمندر پر لنگر ڈال دیے ــــــ اور ان کی بستی مہائم بروزن گجرات کی طرف علاقہ کوکن کی بندرگاہوں میں سے ایک بندرگاہ ہے۔ جو دریائے کاہل سے متصل ہے ان کا مدفن بھی قریہ مہائم ہے۔

**مصانیف:۔** متعدد ہیں۔ یعنی (۱) تبصیر الرحمٰن و تیسیر الامان فی تفسیر القرآن۔ جس تفسیر کی خصوصیات میں ربط آیات بوجہ اتم پایا جاتا ہے۔ دو مجلدات میں جو قاہرہ کے اندر مرحوم وزیر منشی جمال الدین الوزیر بھوپالی کے مصارف پر طبع ہوئی۔

شیخ باقر بن مرتضیٰ مدراسی نے اپنی تالیف نفحۃ العنبریہ میں لکھا ہے کہ مجھ سے شیخ حبیب اللہ نے شیخ مہائمی کی تفسیر کے متعلق فرمایا کہ شیخ مہائم فرماتے میں نے اپنی تفسیر ــــ کا مقابلہ لوحِ محفوظ سے کر لیا ہے۔

۲ :۔ دوسری تصنیف :۔ الزوارف فی شرح العوارف۔

۳ :۔ شرح الخصوص فی شرح الفصوص۔

۴ استجلاء البصر فی الرد علی استقصاء النظر : مصنفہ ابن المطہر الحلّی :۔

۵ النور الاظہر فی کشف سر القضاۃ والقدر۔

۶ ۔ اور لمبرہ کی شرح : الضوء الازہر فی شرح النور الاظہر۔

۷ اجلتہ التائید فی شرح ادلتہ التوحید۔

۸ شرح الفصوص (جس کی کوئی نظیر نہیں)

۹ انعام الملک العلام باحکام حکم الاحکام ـــ اسرار فقہ اور محاسن شریعت ہیں۔

۱۰ ترجمہ لمعات العراقی

۱۱ شرح لمعات

۱۲ رسالہ جام جہاں نما

۱۳ آراء الدقائق فی شرح مرأۃ الحقائق شرح لمعات

۱۴ اخلاص در رد طاعن شیخ اکبر

۱۵ رسالہ در فقہ امام شافعی

ـــــــ وغیرہ ـــــــ

علامہ غلام علی بلگرامی نے سبحۃ المرجان میں لکھا ہے کہ ان کا ایک رسالہ عجیب ہے۔

۱۶ ۔ "آیت الم ذلک الکتاب لاریب فیہ ھدی اللمتقین" کے وجوہ اعراب پر۔

# ۱۴۱۔ شیخ علی بن احمد الزمزمی

م رمضان ۸۲۷ھ

الشیخ الفاضل علی بن احمد بن علی بن محمد بن داؤد بیضاوی۔

لقب نور الدین وکنیت ابوالحسن اور نسب مکی معروف بہ زمزمی۔ مولد بندر ... تان ہے۔

بچپن ہی میں مکہ معظمہ جا پہنچے اور وہیں پر وان چڑھے۔ قرآن مجید اور فقہ کی ایک کتاب کو حفظ کیا۔ اس کے علاوہ فرائض وحساب اپنے عم بزرگوار بدر الدین حسین بن علی زمزمی سے پڑھے۔ آپ ان علوم کے بڑے ماہر اور فقہ میں متوسط الرائے تھے۔

تلاش معاش میں شیراز، وہاں سے یمن اور ہندبار ہا آئے۔ اور گلبرگہ میں فروغ مال حاصل کیا۔ ہندوستان سے عدن جاتے ہوئے ڈوب کر ۸۲۴ھ میں وفات پائی۔ آپ کی عمر چالیس سال کے لگ بھگ تھی جس کا تذکرہ فاسی نے عقد میں کیا ہے (بحوالہ طرب الاماثل)

## ۱۴۲۔ شیخ علی بن عبدالرحیم گجراتی

"الشیخ العالم الصالح" علی بن عبدالرحیم الحسینی الرفاعی ملقب بہ نوراللہ گجراتی حضرت سید احمد کبیر قطب الرفاعی کی اولاد سے ہیں۔ ۸۵۶ھ ہجری میں گجرات میں رحلت فرمائی (مہر جہاں تاب)

## ۱۴۳۔ قاضی علی بن عبدالملک بھروچی

م ۲۵ رمضان ۸۶۴ھ

"الشیخ الفاضل" علوم ومعرفت دونوں میں ممتاز۔ طریقت شیخ کمال الدین قزوینی بھروچی سے برسوں ان کی خدمت میں ملازمت کے بعد حاصل کی۔ بعدہ سیر وسیاحت کے لیے قدم اٹھائے تو عدن جاکر طعمۂ اجل ہو گئے (شجرۂ طیبہ)

## ۱۴۴۔ شیخ علی خطیب گجراتی

م ۲۶ شوال ۸۷۰ھ

"الشیخ العالم الصالح" علی الخطیب احمد آبادی گجراتی۔ یکے از علمائے ربانی۔ مولد ومنشا گجرات شیخ برہان الدین عبداللہ ابن محمود حسینی البخاری کے ملازم خدمت ہو کر آپ سے استفادہ کیا۔ بعدہ شیخ ابوالعلاء گوالیری اور شیخ حبیب اللہ ابن خلیل اللہ کرمانی وغیرہ علماء ومشایخ سے استفادہ کیا اور گجرات کے علاقہ میں حسن قبول سے بہرہ مند ہوئے۔

آپ کے مسترشدین میں شیخ شرف الدین ابن عبدالقدوس برہان پوری اور دوسرے بے شمار علماء وشیوخ ہیں، ستر (۷۰) کی عمر میں وفات پائی (بحوالہ شجرۂ طیبہ)

# ۱۴۵۔ قاضی علم الدین شاطبی

م بروز یکشنبہ ۲۰ رمضان سنہ ۸۵۶ھ

"الشیخ الفاضل" قاضی علم الدین ابن علیں الدین ابن نجم الدین الصدیقی الشاطبی الگجراتی۔
علمائے قرأۃ وتجوید وفقہ وعربیہ میں ممتاز تھے۔ شیخ صدر الدین محمد الحسینی البخاری سے طریقت حاصل کی۔ جن کی خدمت میں برسوں رہے۔

ان سے ان کے لڑکے مودود صاحب و شیخ قاضی خاں نہروانی اور بے شمار علماء ومشایخ مستفیض ہوئے۔

# ۱۴۶۔ مولانا عماد الدین غوری

"الشیخ العالم الفقیہ" عماد الدین غوری نارنولی۔ صلاح وتقویٰ کے اعتبار سے معروف ان کے اجداد میں شیخ عماد الدین غوری کو ان کی حق گوئی کی وجہ سے محمد تغلق نے قتل کرادیا تھا۔

صاحب ترجمہ کا مولد ومنشا شہر نارنول ہے۔ جہاں آپ نے عمر کا ایک حصہ کھیل کود میں گزارا جیسے چاہتے مار پٹائی کر بیٹھتے، لوگ انہیں بے حد ملامت کرتے۔ ایک روز انہوں نے ایک نامی پہلوان کی بھی بیہی تواضع کی اور اس فتح پر اکڑتے ہوئے اپنے گھر لوٹے، گویا کہ انہوں نے زمین کو پھاڑ ڈالا ہے یا آسمان پر چڑھ گئے ہوں۔ اس موقعہ پر راستے میں انہیں ایک عالم نے بڑی ملامت کی تو نادم ہوکر اپنا یہ مشغلہ چھوڑ کر شیخ محمد الترکی نارنولی کے مزار پر معتکف ہو کر اعمال صالح پر راغب ہو گئے۔ طہارت، ذکر وتلاوت ونوافل شعار ودثار ہو گیا۔
اپنے زاویہ سے طہارت کی ضرورت کے بغیر باہر نہ آتے۔ پورے ۱۲ سال اسی حال میں گذار دیے۔ حتیٰ کہ خداتعالیٰ نے ان کے لیے غیب سے علوم وکرامات کے دروازے کھول دیے۔
اور اپنے اسلاف کی طرح آپ تدریس وافادہ پر منہمک ہو گئے۔

شیخ احمد بن مجد الدین شیبانی فرماتے ہیں۔ میں نے انہیں اپنے شباب میں دیکھا۔ امر اصلاح و رشد کے زمانے میں بھی ان کی ملاقات سے مشرف ہوا۔ وہ اتباعِ سنت سے بال بھر باہر نہ تھے۔ فقر کا وقار اور فقراء سے محبت شعار تھا (اخبار الاخیار)

## ۱۴۷۔ شیخ عماد الدین دہلوی

"الشیخ العالم الصالح" صلاح و تقویٰ میں ممتاز۔ طریقت کے اندر شیخ شہاب الدین عاشق از شیخ امام الدین ابدال از شیخ بدر الدین غزنوی از شیخ کبیر قطب الدین بختیار اوشی دہلوی سے مستفیض۔

آپ کے مرید شیخ تاج الدین الامام (بحوالۂ مہر جہاں تاب و گلزار ابرار) مدفن دہلی ہے۔

## ۱۴۸۔ قاضی عماد الدین گجراتی

م ۸۸۹ھ

"الشیخ الفاضل" قاضی عماد الدین بڑودوی گجراتی۔ معاونِ شرع سعید الفطرت و شہید فی سبیل اللہ۔ شہر بڑودہ میں عہدۂ قضاۃ پر ممتاز تھے۔ کہ سلطان محمود شاہ الکبیر گجراتی نے شہر چاپانیر کے راجہ کے خلاف علم جہاد بلند کیا۔ آپ کی دلی خواہش تھی کہ لڑائی صرف خدا کے لئے ہو، والی الغ خاں کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ دفتر قضاۃ سے اپنا نام کٹوا کر اپنے نام کا علم بنوایا۔ جہاد کا اعلان کر کے سلطان محمود کے پاس آپہنچے۔ لوگ ان کے علم کے نیچے جمع ہو کر ہمرکاب ہوئے۔ چاپانیر کا دروازہ کھٹکھٹایا اور اعلان کیا کہ فتح یا شہادت کے بغیر ہم نہ لوٹیں گے بادشاہ بھی دل سے شمشیر زنی کے لیے پیش پیش تھا۔ ادھر سے راجہ نے فوج لے کر دل سے تمام اندیشے دور کر دیے اور مقابلہ شروع ہو گیا۔ اتفاق سے قاضی صاحب ممدوح اور راجہ کی مڈبھیڑ ہو گئی۔ یہ ایسی گھڑی تھی۔ جس میں سعید یا طالب شہادت ہی رک سکتے تھے قاضی صاحب نے اپنی تلوار راجہ کے جگر میں پیرا دی۔ جیسے وزنی پتھر اس پر آپڑا۔ وہ اپنے حملہ آور

کو دیکھ بھی نہ پایا تھا کہ زمین پر گر پڑا اور اسیر کر لیا گیا۔ قاضی صاحب اب بھی اس پر تلوار چلا رہے تھے۔ حتیٰ کہ وہ مر ہی گیا۔ یہ واقعہ ۸۸۹ھ کا ہے (بحوالہ تاریخ آصفی)

# ۱۴۹۔ شیخ عمر ایرجی

م ۱۲ محرم ۸۰۹ھ

"الشیخ العالم الکبیر الصالح" ملقب بہ اختیار الدین عمر حنفی صوفی ایرجی۔ علمائے راسخین میں سے تھے۔ اور گفتگو میں غالب آنے کی خوبی سے متصف۔ لوگوں نے ان کے کمالات سے بہت فائدہ اٹھایا۔ اور ان سے علمی فیض حاصل کیا۔

ابتدا میں طبقہ امرا سے تھے۔ مگر طبیعت جو پلٹی تو یہ دھندے چھوڑ کر علم و طریقت پر مائل ہو گئے۔ قاضی محمد ساوی کے سامنے زانوئے ادب تہ کیے۔ جن کے بعد منصب شیخوخیت پر فائز ہوئے۔

مریدین:۔ شیخ یوسف ابن احمد سواہی ایرجی اور ان کے سوا بے شمار مخلوق نے آپ سے استفادہ کیا۔ ۱۴ محرم ۸۰۹ھ کے روز داعیٔ اجل کو لبیک کہا اور شہر ایرج میں آسودۂ لحد ہوئے۔

# ۱۵۰۔ شیخ عین الدین بیجاپوری

م ۸۳۵ھ

"الشیخ العالم الفقیہ" عین الدین ابن محمد بن عین الدین بیجاپوری مشہور و ممتاز مشایخ طریقت سے تھے۔ علوم و عرفان دونوں شیخ ادریس بن محمد ابن سراج جنیدی سے حاصل ہوئے۔ جن کی برسوں ملازمت کا فخر حاصل تھا۔ حتیٰ کہ رتبۂ مشیخت تک جا پہنچے۔

# ۱۵۱۔ شیخ غوث الدین گجراتی

م ۲۲ صفر ۸۳۵ھ

(دلعہد سلطان محمود الکبیر)

"الشیخ العالم الفقیہ" غوث الدین قادری البغدادی ثم الگجراتی۔ مشایخ کرام سے تھے۔ ہندوستان تشریف لاکر احمد آباد کو وطن ثانی بنالیا۔ جہاں خود ایک مدرسہ کی تعمیر کرائی جس میں برسوں مسندِ تدریس مزین فرمائی۔

حرمین کے لیے احرام باندھا اور حج وزیارت کے بعد واپس وطن تشریف لے آئے۔

آپ عالم ومحدث اور فقیہ وزاہد تھے۔ تعلیم وتلقین دونوں سے مسترشدین کو مستفیض فرماتے۔ حضرت شیخ یعقوب بن خوند میر گجراتی اور ان کے سوا بے شمار حضرات نے آپ سے استفادہ فرمایا تھا۔

# ۱۵۲۔ امیر غیاث الدین شیرازی

(دلعہد سلطان غیاث الدین بن محمود شاہ بہمنی)

الشیخ الفاضل غیاث الدین فضل اللہ حسینی الشیرازی اپنے عہد کے ممتاز علماء سے تھے۔ گلبرگہ میں اپنے والد سے پڑھا۔ سلطان غیاث الدین ابن محمود بہمنی کے عہد میں سریر آرائے مسندِ افتا ہوئے۔ اور سلطان فیروز شاہ کے دور میں صدارت پر فائز۔ غالباً ۸۰۰ھ میں اور مدت مدید تک اس منصب کی زینت کا باعث رہے۔

# "ف"

## ۱۵۳۔ شیخ فتح اللہ اودھی

۲۶ ربیع الثانی ۸۲۱ھ

"الشیخ العالم الصالح، فتح اللہ ابن نظام الدین الصوفی الاودھی۔ فقہ و اصول اور ادب میں ممتاز الافاضل۔ جامع کبیر دہلی میں برسوں درس دریا۔ آخر یہ مشغلہ چھوڑ کر شیخ صدر الدین احمد بن شہاب دہلوی کی ملازمت میں منسلک ہو گئے۔ برسوں ذکر و مراقبہ میں مستغرق رہے۔ مگر ابواب کشف و شہود سے دوچار نہ ہو پائے۔

آپ کے پاس کتابوں کا نادر مجموعہ تھا۔ جسے آپ نے ادھر ادھر تقسیم کر دیا یا دریا برد۔ ان کی دونوں آنکھوں میں آنسو ہر وقت ڈبڈباتے رہتے۔ دوبارہ سلوک کی راہ پر گامزن ہوئے۔ تو اللہ تعالیٰ نے ان کے لیے علم و معرفت کے دروازے کھول دیئے۔

مسترشدین:۔ شیخ محمد بن القاسم الاودھی مصنف کتاب "آداب السالکین" و شیخ محمد بن یحییٰ جون پوری اور دوسرے حضرات۔

تصانیف:۔ اپنے چند مریدوں کی طرف جو رسائل لکھ کر بھیجے۔ ان کا مجموعہ اور بس!

فرمایا کہ:۔

۱ جہاد ہر وقتے براندازۂ آں وقت است امروز آں چہ از دست دہر بہاں برگیرد و ہم برآں استقامت نماید

۲ خیر الاعمال ادومہا وان قل (اے فرزند عزیز)

(اے فرزند عزیز) یک دوست پسند کن بہ یک دل داری
گر مذہب مردمان عاشق داری

مرقد شہر اودھ میں ہے (بحوالہ گنج ارشدی)

## ۱۵۴۔ مولانا فتح اللہ الملتانی

"الشیخ العالم الکبیر العلامۃ" فتح اللہ الملتانی المشہور۔ مولد و منشا شہر ملتان بعض کتابیں مولانا ثناء الدین ملتانی صاحب السید الشریف اور بعض مولانا موسیٰ جبری سے دہلی میں پڑھیں جو علامہ سعد الدین تفتازانی کے شاگرد تھے۔ مولانا جبری ہی نے آپ کو اجازہ دیا۔ حضرت جبری علامہ تفتازانی کے شاگرد رہے۔ فراغ کے بعد ملتان آکر زندگی بھر مسند تدریس آراستہ فرمائی آپ کے تلامذہ آپ کے صاحبزادہ ابراہیم الجامع و مولانا عزیز اللہ ملتانی بشمول دیگر اساتذہ کے ہیں۔
(گلزار ابرار)

## ۱۵۵۔ فتح شاہ بنگالی

"الملک الفاضل المؤید" فتح شاہ السلطان۔ سلطان اسکندر شاہ معزول کے بعد زمام حکومت سنبھالی اور عدل و احسان کے ساتھ رعیت کو موہ لیا۔

یہ بادشاہ، کریم النفس، عدل گستر اور سیاسی رجحان پر کاربند تھا۔ سات سال پانچ ماہ دادِ حکومت دے کر ۸۹۶ھ میں راہی عدم ہوا (تاریخ فرشتہ)

## ۱۵۶۔ الامیر فضل اللہ شیرازی

(م ۸۲۵ھ سے بعد)

دو عہدِ سلاطین، سلطان علاء الدین حسن بہمنی و سلطان

## محمود شاہ بہمنی و سلطان فیروز شاہ بہمنی )

• الشیخ الفاضل العلامتہ • فضل اللہ ابن فیض اللہ الحسینی الشیرازی - ذکاوت، فطنت اور علمی مشکلات کے حل میں بے نظیر تحصیل آپ علامہ سعد الدین عمر بن مسعود تفتازانی سے کرنے کے بعد بزمانہ سلطان علاء الدین حسن بہمنی صاحب گلبرگہ ہندوستان وارد ہوئے تو سلطان ممدوح نے آپ کے ذمے اپنے ہر سہ بیٹوں محمد و محمود اور داؤد کی تعلیم سپرد کر دی۔

مگر جب سلطان محمود شاہ بہمنی سریر آرائے تخت سلطنت ہوا۔ تو سید الشریف سمرقندی کی جگہ آپ کو گلبرگہ میں صدارت تفویض فرما دی۔ جس پر آپ برسوں فائز رہے۔ پھر زمانہ سلطان فیروز شاہ بہمنی غالباً ۸۰۰ھ میں وکیل سلطنت کا منصب تفویض ہوا۔

صاحب ترجمہ بہت بڑے عالم، ہیئت و ہندسہ کے ساتھ دیگر علوم حکمیہ میں ماہر، صلح جو متحمل، بہادر اور سیاست دان و مدبر اور خطرات میں پیش پیش رہتے۔ اللہ تعالے نے ان کی ذات میں فضل و کمال اور شیریں کلامی۔ فراست وصابت فکر و تلوار و اقدام و حسن تدبیر جیسے صفات سمو دیئے تھے۔ وہ مہمات الامور میں اس حد تک کامیاب رہتے جن میں کسی دوسرے شخص کا یارا نہ تھا۔ چوبیس مرتبہ کفار کے ساتھ جنگیں لڑیں اور ہر ایک معرکہ میں کئی کئی شہر اور قلعے اپنی جرأت اور دلیری کی وجہ سے فتح کر لیے۔ یہاں تک کہ بادشاہ نے انہیں راجہ دیورائے سے نپٹنے کے لیے تھوڑی سی فوج دے کر روانہ کیا۔ جس فوج کے ساتھ کسی اور کو اتنے بڑے راجہ سے روبرو ہونے کی جرأت نہ ہو سکتی تھی۔ اس پر بھی انہوں نے اس شدت اور سرگرمی سے مقابلہ کیا کہ راجہ بھاگنے کے قریب آ پہنچا۔ مگر دیورائے نے انہیں چکمہ دے کر ان کی کھوپڑی پر ایسا وار کیا کہ آپ اسی لمحہ جاں بحق ہو گئے۔

آپ نے ۸۲۰ھ کے کچھ عرصہ بعد اس جنگ میں وفات پائی۔

---

# ۱۵۷۔ مولانا فضل اللہ منڈوی

(بعہد سلطان محمود شاہ خلجی منڈوی)

"الشیخ الفاضل الکبیر" فضل اللہ الحکیم المندوی علوم حکمت میں فخر الاماثل تھے۔ سلطان محمود شاہ خلجی منڈوی نے آپ کو ۸۴۹ھ میں منڈو کے شفاخانہ کا سرپرست مقرر کر کے حکیم الحکماء کا خطاب ارزاں فرما کر حکم دیا کہ بیماروں اور دیوانوں کی تشخیص اور معالجہ توجہ سے کریں۔ جس منصب پر آپ برسوں فائز رہے "ان کو دست شفا حاصل تھا۔ مریض کا ان کے پاس آجانا نیک فال سمجھا جاتا"۔ یہ فقرے ان کے متعلق عبداللہ بن عمر آصفی نے اپنی تاریخ میں لکھے ہیں۔

# ۱۵۸۔ مولانا فخر الدین جون پوری

"الشیخ الفاضل" ——— از اولاد علامتہ قاضی القضاۃ شہاب الدین احمد عمر الزاولی دولت آبادی۔ مولد و منشا جون پور ——— قاضی صاحب ممدوح سے پڑھا جو ان کی والدہ کے جد بزرگوار تھے۔ آپ نے ان کی ملازمت برسوں کی۔ یہاں تک کہ فقہ و اصول فقہ و کلام و عربیت ہر ایک فن میں کمال حاصل کر لیا۔

# ۱۵۹۔ قاضی فخر الدین ملتانی

الشیخ العالم الفقیہ قاضی فخر الدین ابوبکر ابن قاضی رمضان الشالیاتی الشافعی الملیباری علمائے محققین سے تھے۔ اور شہر کالی کٹ مالابار کے قاضی تھے۔ جہاں تدریس کے ساتھ افتاء کا شغل بھی تھا۔

تلامذہ :۔ ان کے شاگردوں میں شیخ زین الدین ابن علی ملیباری مصنف ہدایۃ الاذکیاء ہیں۔ جنہوں نے آپ سے فقہ و اصول پڑھے اور اپنی کتاب مسلک الاتصار میں آپ

کے ساتھ آپ کے صاحبزادے کی تعریف بھی کی۔ خصوصاً آپ کے لیے یہ الفاظ لکھے:۔

"الامام الجلیل المفتی البارع امام الدیار ملیبار"

# ۱۶۰۔ شیخ فیض اللہ مانک پوری

۸۶۲ھ

"الشیخ الصالح" فیض اللہ ابن حسام الدین بن خضر بن جلال عمری مانک پور۔ المشہور بہ قاضی شہ"
مولد و منشا مانک پور۔

اپنے والد سے برسوں پڑھا اور ان کی رحلت کے بعد دعوت ارشاد پر عمل پیرا ہو گئے مانک پور ہی میں آسودہ لحد ہوئے (بحوالہ اشرف السیر)

# ۱۶۱۔ سلطان فیروز شاہ بہمنی

۱۵ شوال ۸۲۵ھ

"الملک الفاضل المویدؔ فیروز بن داؤد ابن الحسن بہمنی سلطان دکن۔ مولد و منشا گلبرگہ۔ ان کی سات برس کی عمر میں ان کے والد نے رحلت کی تو اپنے عم بزرگوار سلطان محمود شاہ کے زیر سایہ پروان چڑھے۔

اساتذہ:۔ علامہ فضل اللہ بن فیض اللہ شیرازی سے پڑھا۔ معقولات میں فائز الاقران تھے۔ حافظہ قوی تھا جو بات دو ایک مرتبہ سنتے۔ ذہن میں سما جاتی۔ اپنے مربی چچا محمود شاہ کی رحلت کے بعد جب اس کے صاحبزادے غیاث الدین نے سلطنت پر قبضہ کر لیا۔ تو اعیان حکومت نے انھیں برطرف کر دیا۔ یہی معاملہ شمس الدین نے کیا۔ اور اس کے ساتھ بھی یہی سلوک ہوا۔ جس کے بعد امرائے سلطنت فیروز شاہ کی نیابت پر متفق ہو گئے اور انھوں نے ۲۵ سال ۷ ماہ تک زمام حکومت سنبھالی۔ کفار سے ۲۴ جنگیں لڑیں۔ اس کے دربار میں علما و شعرا کا اجتماع

اس کے معاصر بادشاہوں سے زیادہ تھا۔

ان اشغال کے ساتھ وہ خود بھی ہفتہ میں تین روز درس دیتا۔ شنبہ دو یکشنبہ اور چہارشنبہ کے روز اس کے درس میں مندرجہ ذیل کتب تھیں۔

(۱) زاہدی ـــــ (۲) شرح تذکرہ ـــــ (۳) شرح مقاصد ـــــ (۴) تحریر اقلیدس ـــــ (۵) مطوّل ـــــ اگر کسی روز دن میں موقعہ نہ ملتا تو رات کو پڑھا دیتا۔ وہ طلبہ کے ساتھ بے حد احسان کرتا اور ان کے ساتھ مذاکرات جاری رکھتا۔ ایک رصد گاہ بنانے کا عزم مدت سے تھا جو ۸۱۰ھ میں پورا ہوا۔ اور اس نے دولت آباد کے پاس بالاگھاٹ مقام پر اپنا یہ شوق پورا کرنا چاہا۔ اس رصدگاہ کی تعمیر میں حکیم حسن علی گیلانی اس پوری جمیعۃ کا سربراہ تھا۔ اور ان کے ماتحت سید محمد گازرونی تھے۔ مگر رصدگاہ کی تکمیل سے پہلے اول الذکر طعمۂ اجل ہو گئے۔ تو بہت سے امور اس کی تکمیل میں مانع ہو گئے۔

فیروز شاہ ہر قسم کے لہو ولعب از قسم غنا و شراب اور عورتوں کے ساتھ ملاعبت میں ڈوبا رہتا۔ اسے یہ شوق دامن گیر تھا کہ اپنے محل میں اتنی عورتیں جمع کر لے جو شمار میں نہ آسکیں۔ لیکن شریعت کی لاج مانع ہوئی۔ اس نے اس کام کی راہ نکالنے کے لیے علما سے فتویٰ طلب کیا تو انہوں نے مشورہ دیا کہ ایک عورت کو طلاق دے کر دوسری کر لے۔ اسی طرح ـــــ مگر شیخ فضل اللہ شیرازی نے یہ راہ اور فراخ کر دی۔ فرمایا کہ عہد نبوی صلی اللہ علیہ وسلم اور زمانۂ ابوبکر دونوں میں متعہ مباح تھا۔ مگر عمر نے اسے حرام قرار دیا۔ اس فتویٰ پر علمائے اہل سنتہ نے اعتراض کیا تو شیخ فضل اللہ نے بخاری، مسلم اور مشکوۃ المصابیح کی احادیث در جواز متعہ پیش کر دیں۔ جنہیں سلطان فیروز شاہ نے تسلیم کر کے ایک ایک روز میں ۸۰۰ عورتوں سے متعہ کیا۔ اور زنانِ متعی کے لیے ایک نئی بستی تعمیر کروا دی۔ جس کا نام فیروز آباد رکھا۔ اس میں عجیب عجیب مکان تعمیر کروائے۔ مینا بازار کو حسن و بہجت سے سجا کر اپنی محبوباؤں میں تقسیم کر دیا۔ یہ سلطان برسوں زندہ رہا اور اپنی ممتوعات سے رنگ رلیاں مناتا رہا۔ یہاں تک کہ اس کے بھائی احمد شاہ نے اس پر حملہ کر کے اسے

مغلوب کر لیا۔ اور اس نے اپنا سب کچھ اپنے غالب بھائی کو سونپ دیا۔

احمد شاہ سریر آرائے حکومت ہونے سے دس روز بعد راہیٔ ملک عدم ہوا۔

سلطان فیروز شاہ شاعر نغز گو بھی تھا۔ نمونہ کلام :-

بقطع راہ محبت مخور فریب امید

کہ غایت ابدش بابتدائے فرسنگ است!

وفات :- بروز شنبہ ۱۵ شوال در ۸۲۵ھ کو ہوئی (بحوالہ تاریخ فرشتہ)

## ۱۶۲- شیخ فیروز بن موسیٰ دہلوی

"الشیخ الفاضل" فیروز بن موسیٰ بن معز الدین بن محمد البخاری دہلوی۔ صلاح و تقویٰ میں ممتاز۔ مولد و منشا دہلی۔ علم کا مشغلہ اختیار کر کے جملہ فنون میں تاک ہو گئے۔ بعدہٗ فنون حربیہ میں کمال حاصل کیا اور اپنے معاصرین سے فوقیت لے گئے۔ تاریخ میں ان کا ایک منظومہ ہے وہ شاہ عبد الحق محدث دہلوی کے اجداد میں سے تھے۔ جو ۸۶۰ھ میں اودھ میں فوت ہوئے۔ (اخبار الاخیار)

"ف"

## ۱۶۳- شیخ قاسم بن برہان اودھی

"الشیخ الصالح" قاسم ابن برہان الدین چشتی الاودھی عالم دین تھے۔ طریقت میں اپنے والد شیخ برہان الدین سے استفادہ کیا۔ جو شیخ فتح اللہ از شیخ صدر الدین احمد بن [illegible] دہلوی کے مرید تھے۔ اور ان کے مریدان کے بیٹے محمد بن قاسم [1]

---

[1] اقتباس الانوار

## ۱۶۴۔ مولانا قاسم بن محمد گجراتی

الشیخ الفاضل الکبیر قاسم بن محمد الگجراتی، اپنے دور کے ممتاز افاضل سے تھے اور مشغلہ تدریس سے سروکار۔ گجرات کا مشہور حوض خان سرور پر درس گاہ تھی۔ جس کا ذکر شیخ عبداللہ محمد بن عمر آصفی نے تاریخ گجرات میں کرتے ہوئے ان کے علم و عمل کی بیش از بیش تعریف کی ہے۔ ان کا وجود دنیا و عاقبت دونوں کے لیے برکت کا باعث تھا (در ترجمہ السلطان قطب الدین احمد شاہ گجراتی)

## ۱۶۵۔ شیخ قطب الدین ظفر آبادی

۲۰ جمادی الاخری ۸۹۹ھ

"الشیخ الصالح" الفقیہ ابوالغیب قطب الدین ابن نور الدین الحسینی الواسطی ظفر آبادی۔ علمائے صالحین سے تھے۔ سن ولادت ۸۰۲ھ قرآن کریم حفظ کرنے کے بعد المختصرات اپنے والد محترم سے پڑھی۔ پھر قاضی شہاب الدین دولت آبادی کے سامنے زانوئے تلمذ تہ کیے۔ ان سے جملہ درسیات پڑھیں جن کی خدمت میں چار سال گزارے۔ طریقت میں اپنے والد سے استفادہ کیا اور زیارہ حرمین سے مشرف ہوئے۔

مرحوم عبادت گذار۔ زاہد و پارسا۔ اخلاق کا مجمع۔ متواضع اور خادم خلق تھے۔ بے شمار حضرات نے آپ سے پڑھا۔ ظفر آباد ہی میں آسودۂ لحد ہوئے۔

## ۱۶۶۔ قطب الدین بن خضر البلخی

"الشیخ الفاضل" قطب الدین ابن خضر بن الحسن ابن المبارک ادھمی البلخی حدیث میں فائق الاقران تھے۔ اپنے والد سے پڑھا اور تدریس و افاضہ پر مائل ہو گئے۔ ان سے ان کے بیٹے

عبدالقادر نے پڑھا۔

## ۱۶۷۔ شیخ قطب الدین اجودھنی

"الشیخ الصالح" قطب الدین ابن فریدالدین ابن عزالدین عمری اجودھنی۔ بابا فرید شکر گنج کی نسل سے تھے۔ اور علمائے عاملین سے تھے۔ اپنے والد کے سوا کئی اور شیوخ سے طریقت حاصل کی۔ اور ان سے شیخ زین الدین ابن علی سعبری نے استفاضہ کیا۔

## ۱۶۸۔ مولانا قیام الدین ظفرآبادی

م ۱۳ ذی قعدہ ۸۶۷ھ

"الشیخ العالم الفقیہہ" قریشی حنفی ظفرآبادی فقہ و اصول فقہ میں ممتاز العلماء۔ اصلاً دہلی وطن تھا۔ وہاں سے شیخ اسدالدین حنفی حبیبی واسطی کی معیت میں ظفرآباد آگئے۔ اور مدت مدید تک تدریس مشغلہ رہا۔ پھر یہ مشاغل چھوڑکر ترک و تجرید و گوشہ نشین اور رجوع الی اللہ سبحانہ پر جھک گئے (بحوالہ تجلی نور)۔

# "ک"

## ۱۶۹۔ شیخ کبیر الدین ناگوری

م ۱۷ ذی قعدہ ۸۳۵ھ

"الشیخ العالم الکبیر الزاہد" کبیر الدین ابن فرید الدین بن عبد العزیز ابن حمید الدین سعیدی السوالی الناگوری یکے از علمائے ربانی۔

تصانیف :۔ المصباح (نحو) کی نفیس شرح مسمی بریسن۔

آخر عمر میں گجرات تشریف لے گئے اور مسندِ تدریس آراستہ کر کے مدتوں اس شغل میں رہے بے شمار افراد نے آپ سے استفادہ کیا۔ ازاں جملہ شیخ حسین ابن خالد ناگوری ہیں۔ احمد آباد میں آسودۂ لحد ہوئے (بحوالہ مجمع الابرار)

## ۱۷۰ – شیخ کبیر الدین ملتانی الاُچّی

م ۸۲۵ھ

"الشیخ الصالح الفقیہ" کبیر الدین بن اسمٰعیل بن محمود بن الحسین الحسینی البخاری الاچی ثم الملتانی ہندوستان کے مشہور مشایخ سے تھے۔ شہر اُچ مولد و منشا ہے۔ اپنے دادا مرحوم کے عم صدر الدین محمد بن احمد بن الحسینی البخاری سے پڑھا۔ برسوں ان کی ملازمت کا شرف حاصل رہا حتیٰ کہ علم و معرفت کی بدولت شیخیت پر فائز ہوئے۔ ان کے بیٹے عبد الشکور و عبد الغفور نے ان سے فائدہ اٹھایا۔ جو عالم دین تھے۔ ان کے سوا شیخ سماء الدین ملتانی اور دوسرے

افراد مستفید ہوئے۔

## ۱۷۱۔ شیخ کمال الدین کڑوی

"الشیخ الصالح" کمال الدین چشتی الکڑوی۔ المشہور بہ کالو خاں عباد صالحین سے تھے۔ شیخ حسام الدین مانک پوری سے پڑھا۔

**تصانیف:۔** بیں ادکا لو قابل ذکر ہے۔

## ۱۷۲۔ شیخ کمال الدین کرمانی

م ۸۳۴ھ

"الشیخ الصالح" کمال الدین کرمانی، اولیاء سالکین راہ خدا میں سے تھے۔ شیخ نعمت اللہ کرمانی۔ پھر ہندوستان وارد ہوئے۔ اور احمد آباد میں طرح وطن ڈال دی۔ اور قبول عظیم نے استقبال کیا (محبوب ذی المتن)

## ۱۷۳۔ شیخ کمال الدین قزوینی

م ۲۴ شوال ۸۸۱ھ

"الشیخ العالم الکبیر" کمال بن یوسف بن محمد بن علی ابن محمد بن احمد ابن عبد الغنی الحسینی القزوینی ثم البھروچی الگجراتی۔

علمائے راسخین فی العلم والمعرفتہ میں سے تھے۔ شیخ الکبیر محمد بن یوسف الحسینی الگلبرگوی سے طریقت حاصل کی اور برسوں ان کے ملازم خدمت رہے۔ پھر اندرون ہندوستان کی طرف آئے۔ اور شہر بھروچ از بلاد گجرات میں طرح اقامت ڈال دی۔ جہاں قبول عام نے ان کا استقبال کیا۔

**مسترشدین:۔** مندرجہ ذیل افراد ان سے مستفیض ہوئے۔

شیخ حسین بن محمد و قاضی علی بن عبدالملک۔ اور ان کے لڑکے امین الرحمان بن کمال الدین۔

وفات:۔ بوقت عصر بروز اتوار ۲۴ شوال ۸۸۱ھ۔ بعمر ۹۰ سال (بحوالہ شجرہ طیبہ)

# ۱۷۴۔ قاضی کمال الدین ناگوری

"الشیخ العالم الفقیہہ کمال الدین ابن قوام الدین ناگوری الفتنی یکے از مشایخ چشتیہ۔ شیخ یعقوب فتنی سے استفادہ کیا۔ ان سے فصوص الحکم پڑھی۔ برسوں ان کی ملازمت کی۔ جس کے بعد قبولیت عام سے بہرہ مند ہوئے۔ اور شیخ برہان الدین عبداللہ بن محمود حسینی البخاری کے سوا بے شمار افراد ان سے فیض یاب ہوئے۔

# "ل"

## ۱۷۵۔ مولانا لطف اللہ سبزواری

(ولیعہد سلطان فیروز شاہ)

"الشیخ الفاضل العلامۃ لطف اللہ سبزواری" منطق و فلسفہ میں ممتاز۔ ۸۰۰ھ میں فیروز شاہ بہمنی کے عہد میں گلبرگہ میں نائب السلطنت تھے۔ جب امیر گورگاں کے ہندوستان پر حملہ کرنے کی خبر مشہور ہوئی تو سلطان فیروز شاہ بہمنی نے آپ کو امیر تیمور کے ہاں سفیر مقرر کرکے بھیجا۔ یہ ۸۰۴ھ کا واقعہ ہے۔ آپ تیمور کے ہاں چھ ماہ تک رہے اور سفارت میں کامیاب ہوکر واپس لوٹے (تاریخ فرشتہ)

# "م"

## ۱۷۶۔ ابوالفتح مبارک شاہ علوی الدہلوی

م ۹ رجب ۸۳۷ھ

"الملک العادل الکریم" سلطان ابوالفتح معزالدین مبارک بن خضر العلوی دہلوی۔ سلطان صالح۔ اپنے والد کی رحلت کے بعد ۸۲۴ھ میں زمام حکومت ہاتھ میں لی۔ وہ بادشاہوں میں علماً و عقلاً و تدبیراً بہتر تھے۔ اچھے کام کرتے اور اپنی ذات کو آلائشوں سے مبرا رکھتے۔ دیانت شیوہ تھا۔ ان کی زندگی میں کسی نے ان کی برائی نہ کی۔ نہ وہ فسق و فجور سے ملوث ہوئے۔ خود کو سلطنت کے امور مہمہ میں منہمک رکھتے۔ اور رعایا کے احوال کی جستجو میں رہتے تھے۔

ان کے لیے عدل کا دروازہ کھولے رہتا جس میں شرع کے مطابق حکم نافذ کرتا۔ جدید شہروں کی تعمیر اور زراعت میں ترقی۔ عوام کی بہبود اور علماء و مشایخ و اشراف و مستحقین کے لیے وظائف اس کا شعار تھا۔

اس کے حالات میں ایک اہلِ علم نے مبارک شاہی کے نام سے کتاب لکھی۔ اگرچہ میں نے وہ کتاب نہیں دیکھی۔ ان کی نشانیوں میں سے شہر مبارک آباد دریائے جمنا کے ساحل پر ہے۔

**شہادت**:۔ لوگوں کی ایک جماعت اس کے عدل کی وجہ سے دشمن بن گئی، چنانچہ انھوں نے اسے قتل کر دیا۔ یہ شہادت بروز جمعہ ۹ رجب ۸۳۷ھ کو شہر مبارک آباد میں ہوئی۔

جہاں اس نے ۱۳ سال چند ماہ تک داد حکومت دی۔ (بحوالہ تاریخ فرشتہ)

## ۱۷۷۔ شیخ مبارک بنارسی

۱۰ شوال سنہ ۹ ھ

"الشیخ الصالح الفقیہ" مبارک ابن حمید حنفی صوفی بنارسی یکے از مشائخ چشتیہ، تحصیل درسیات کے بعد مسندِ تدریس کو زینت بخشی۔ بیسوں شہر بنارس میں مع اشغال دیگر تزکیۂ انفاس و مصروف درس رہے ـــ یہاں سے جون پور تشریف لے گئے۔ شیخ محمد بن عیسٰی جون پوری سے طریقت حاصل کی، کچھ عرصہ ان کے ساتھ رہے۔ اور پھر واپس بنارس لوٹ کر صرف زہد و عبادت اور قناعت و عفاف و توکل پر تکیہ کر لیا۔ مزید تدریس کی ہمت نہ رہی۔ سوا کھانے کے کسی نوع کا ہدیہ قبول نہ فرماتے۔ جس میں ما یحتاج کے سوا دوستوں پر تقسیم کر دیتے۔ ہاں اتنا رکھ لیتے جو عبادت کرنے کے قابل بنا سکتا۔ رہنے کا مکان تک تعمیر نہ کرایا۔ آنے والوں کے لئے لکڑی کے تخت نواڑ کے تھے اور بس۔ (از گنج ارشدی)

## ۱۷۸۔ شیخ محمد بن ابوبکر دمامینی

(بعہد سلطان احمد بن محمد بن المظفر گجراتی)

م ماہ شعبان سنہ ۸۲۷ھ

"الشیخ الامام العلامتہ بدر الدین محمد بن ابوبکر ابن عمر بن ابوبکر ابن محمد بن سلیمان بن جعفر بن حسین بن محمد بن احمد بن ابوبکر بن یوسف ابن علی ابن صالح ابن ابراہیم البدر القرشی المخزومی الاسکندری الہندی۔ المشہور بہ ابن دمامینی المالکی النحوی الادیب دفین گلبرگہ ـــ

مولد اسکندریہ در سنہ ۷۶۳ھ اور بہار ابن دمامینی سے حدیث سنی جو ان کے قریب ہی رہتے۔

**بقیہ اساتذہ:۔** دوسرے عبدالوہاب القروی، قاہرہ میں سراج ابن الملقن وغیرہ اور مکہ معظمہ میں قاضی ابوالفضل نویری ہیں۔

تکمیل کے بعد اپنے مولد ہی میں فضلائے وقت کے افادہ اور مطالعہ پر جھک پڑے

فقہ و آداب میں مزید درک حاصل کیا اور نحو و نثر و نظم و خط و معرفت الشروط و فقہ وغیرہ میں مزید ملکہ حاصل کیا۔

ابن تنیسی کی طرف سے سرکاری عہدہ دار مقرر ہوئے۔ کئی مدرسوں میں تدریس فرمائی قاہرہ تشریف لائے اور حدیث کی سماعت کی۔ اور حکومت کی طرف سے نقیب قرار دیے گئے۔ ان کی شہرت دور دور تک پھیل گئی۔

جامع ازہر میں نحو پڑھانے کا تقرر ہوا۔ اسکندریہ لوٹ آئے۔ مدت تک وہاں تقریروں کے ذریعے افادہ میں مصروف رہے۔ اور کفاف کے لیے تجارت شروع کر دی۔ پھر قاہرہ آئے اور قضاۃ پیش ہوئی، مگر تسلیم نہ کی۔ دمشق پہنچے۔ اس وقت آپ کے عم زاد بھی مشالعیت میں تھے۔ اور ۸۰۰ھ تھا۔ حج بیت اللہ کیا۔ فراغ کے بعد واپس وطن تشریف لے آئے۔ اسکندریہ کی جامع مسجد کے خطیب مقرر ہوئے اور نقیب کا منصب چھوڑ دیا۔ اب امور دنیوی پر جھک گئے۔ اور کپڑا بننا شروع کر دیا۔ اور بادشاہ ملک المؤید کی مجلس میں حاضر ہوئے۔ جس نے آپ کو مالکیہ کا قاضی مقرر کر دیا۔ پھر ۸۱۹ھ میں حجاز گئے۔ حج کیا اور ۸۲۰ھ میں یمن تشریف لائے۔ یہاں ایک سال تک جامع زبید میں مسند تدریس کو عزت بخشی اور کوئی امر مانع نہ ہوا۔ اس کے باوجود اواخر شعبان ۸۲۰ھ میں ہندوستان تشریف لے آئے۔ یہ سلطان احمد بن محمد بن المظفر گجراتی کا دور تھا۔ جہاں آپ کو بہت عروج حاصل ہوا۔ لوگوں نے آپ سے پڑھا اور مال و دولت سے ان کے قدم چومے۔

تصانیف :- (۱) شرح تسہیل لابن مالک الطائی (تاریخ الفوائد) اولہ اللھم ایاک نعبد علی النعم ما توجہت الآمال الخ۔ اور اس میں لکھا ہے کہ جب میں اواخر شعبان ۸۲۰ھ میں گجرات میں پہنچا تو یہاں مجھے یہ کتاب دستیاب ہوئی۔ جس پر نام نہ تھا۔ اس لمحہ میں میرے ہمراہ چند طلبا بھی تھے۔ جنہوں نے مجھ سے اس (کتاب کی) شرح کرنے کی درخواست کی اور میں نے اس کی تکمیل کر دی۔ اس کتاب کے مقدمہ میں سلطان ابوالفضل احمد شاہ گجراتی کا ذکر بھی ہے اور کتاب کا نام تاریخ الفوائد ہے۔

(۲) مصابیح الجامع : شرح صحیح بخاری، اولہٗ الحمد اللہ الذی فی خدمت السنۃ النبویۃ اعظم سیادۃ الخ ۔ اس میں لکھا ہے کہ یہ شرح سلطان احمد شاہ گجراتی کے لیے لکھی گئی ۔ اس شرح میں کچھ الواب اور غریب الفاظ واعراب کی بحث اور تنبیہات بھی ہیں ۔

(۳) عین الحیوۃ :۔ دمیری کی کتاب حیوۃ الحیوان الکبریٰ کا اختصار : اولہٗ الحمد اللہ الذی ادحبد لنفصلہ حیوۃ الحیوان الخ :۔ جس میں مصنف نے لکھا ہے کہ ہمارے شیخ حسن نے اس مضمون پر احکام شریعت واخبار نبویہ ومواعظ نافعہ وفوائد غریبہ وامثال دائرہ وابیات نادرہ وخواص عجیبہ واسرار غریبہ پر بہت طویل تشریحات حوالہ قلم کی ہیں ۔ حتیٰ کہ بعض مقامات پر بے محل گفتگو معرض بیان میں آگئی ہیں ۔ مگر میں نے ان میں سے لب لباب لے کر اس کا نام عین الحیاۃ لکھ کر سلطان احمد شاہ کی خدمت میں ہدیۃً پیش کیا اور اس کی تکمیل سے ماہ شعبان ۸۲۲ھ میں فارغ ہوا ۔

(۴) تحفۃ الغریب فی شرح مغنی اللبیب مصنفہ ابن ہشام نحوی ۔ یہ کتاب انہوں نے ہندوستان میں آکر لکھی ۔ اگرچہ دیار مصریہ میں بھی اس کتاب پر ایک نفیس حاشیہ لکھ آئے تھے ۔ (اب اس پر ان کے دو حواشی ہو گئے)

(۵) شرح الخزرجیہ

(۶) جواہر البحور فی العروض

(۷) الفواکہ البدریہ (منظوم)

(۸) مقاطع الشرب

(۹) نزول الغیث :۔ جس میں شرح لامیۃ العجم صفدی کو سمو دیا گیا ہے ۔ ماسوائے ازیں اور بے شمار تصانیف بھی ہیں ۔

## علامہ سخاوی صاحب الضوء اللامع کی رائے

شیخ صاحب دمامینی فنون ادب میں ماہر تھے ۔ ادیبوں نے ان کا تقدم تسلیم کیا ہے اور

ان کی مدح میں قصائد و قطعات اور نثر میں اعتراف کیا ہے۔ ساتھ ہی ان کے حسنِ املا کی تعریف بھی ہے۔

انہوں نے اپنی تصنیف نزول الغیث میں صفدی کے چند مقامات پر اصلاحاً تنقید کی ہے جس پر ائمہ عصر نے دمامینی کو سراہا ہے۔ اسی طرح ان کی تالیف سمی بہ (تحفتہ الغریب فی حاشیہ مغنی اللبیب) کہ دونوں حاشیے ہیں ایک یمنی اور دوسرا ہندی، جن پر دمامینی نے اعتراض کیے ہیں اور ہمارے شیخ شمنی نے دمامینی کے اکثر تعقبات پر مواخذہ کیا ہے۔

مگر دمامینی کے شاگردوں نے ان تعقبات و شرح بخاری میں اپنے استاد کی نصرت میں سبقت کی ہے اور میں نے شرح بخاری بشمول اعراب و تنبیہات اور نحو پر تحریریں دیکھیں۔ ان کی تالیفات ہیں تسہیل و خزرجیہ و جواہر البحور معہ شرح اور فوائد بدریہ (منظومہ) اور مقاطع الشرب وعلین الحیوۃ مختصر حیوۃ الحیوان دمیری (جس پر سیرۃ مؤید کے ناقد ابن ناھض نے تقریظ لکھی ہے یہ سب کتابیں دیکھیں۔

اور دمامینی نے اپنے اشعار میں حافظی (فرد) کے ان شعروں پر نقد کیا ہے جو اس نے مؤید کے لیے کہے۔ جو تموز کی حصیتوں پر حافظی نامی شاعر نے کہے۔ ان شعروں میں ہے خطاب ہے۔

| | |
|---|---|
| یا ملک العصر و من جودہ | فرض علی الصامت واللافظ! |
| أشکو الیک الحافظ المعتدی | بکل لفظ فی الدجی غائظ! |
| وما عسی أشکو وأنت الذی | صح لک البغی من الحافظ! |

---

| | |
|---|---|
| رمانی زمانی بما ساءنی! | فجاءت نحوس وغابت سعود! |
| وأصبحت بین الوری بالمشیب | علیلاً فلیت الشباب یعود! |

---

Deaney B. where

قلت له والدجی مول ! ونحن بالأنس فی التلاقی !
قد عطس الصبح یا حبیبی ! فلا تشمته مبا الفراق !

---

یا عذولی فی مغن مطرب حرك الاوتار لما سفرا !
کم یهز العطف منه طربا! عندما تسمع منه وترا !

در بارۂ برہان محلی تاجر

یا سریا معروفه لیس یحصی! وربیبا زکا بالفرع وأصل!
مذ علا فی الوری محلك عزا! قلت هذا هو العزیز المحلی!

در بارۂ شہاب فاروقی

قل للذی أضحی یعظم حاتما! ویقول لیس بجوده من لاحق!
ان قسته بسماح أهل زماننا أخطأت قیاسك مع وجود الفارق!

در بارۂ مصر

رعی الله مصرا اننا فی ظلالها! نروح ونغدو سالمین من الکدر
ونشرب ماء النیل منها براحة وأهل زبید یشربون من الکدر

---

قالت وقد فتحت عیونا الغسا ترمی الوری بالجور فی الاحکام!
احذر هلاک فی زبید فاننی لذوی الغرام فتحت باب سهامی!

---

أیا علماء الهند انی سائل همنوا بتحقیق به یظهر السر!
وفاعل قد جر بالخفض لفظه مراییا ولا حرف یکون به جر!
ولیس بذی جر ولا بمجاور الی الخفض والانسان للجر مضطر!

فمن بحرکم ماز ال یستخرج الدر      فمنوا بتحقیق به استفیده

---

وملیک حین هاج الصنبر!      بجمان معتری منادینا!

**ترجمہ**

اے دنیا بھر کے بادشاہ جس پر سائل اور سوال نہ کرنے والے دونوں کے لیے بخشش فرض ہے۔

میں تیرے حضور گلہ کرتا ہوں۔ حافظ ظالم کا ہر اس لفظ کے ساتھ جو تاریکی میں بھی چمکتا ہے۔

اور میرا یہ گلہ ضروری بھی نہیں کہ تیرے سامنے حافظ مذکور کی بغاوت مسلّم ہے۔

---

اس نے مجھے بہت ــــ دور ــــ پھینک دیا ہے۔ جس سے میرے کھلے دن غائب ہو کر نحوست مجھ پر چھا گئی ہے۔

اور میری جوانی اس طرح ڈھل گئی ہے کہ اب شباب کے لوٹنے کی کوئی توقع نہیں۔

---

میں نے اس سے کہا کہ اندھیرا ہمیں چھپا لے گا ہے۔ کبھی ہم دونوں آپس میں ایک دوسرے کو دیکھنے کے لیے بے قرار تھے۔

اے میرے گویے۔ ذرا اس ساز کے تار چھیڑ تو دے۔ ان سے بہت لطف حاصل ہوتا ہے جب سنا جاتا ہے ان کا راگ۔

در بارۂ برہان محلی تاجر

اے ــــ تمہارے اچھے کارنامے شمار میں نہیں آ سکتے۔ اور رئیس تو اپنے اصل فروغ دونوں میں نجیب الطرفین ہے۔

میں نے کہا یہ تو عزیز ہی ہیں۔

دو در بارۂ شہاب فاروقی

کہو اس شخص کے لیے جو حاتم کے لیے قربانی کرتا ہے۔ اور کہتا ہے کہ اس کی سخاوت کا کوئی ہم پلہ نہیں۔

اگر تمام دنیا میرے ممدوح کا حریف تلاش کرے تو بھی تیرا قیاس قیاس مع الفارق ہو گا۔

دو در بارۂ مصر

خداوند عالم مصر کو سدا آباد رکھے۔ ہم جس کے اندر صبح اور شام ہر قسم کے غم و الم سے فارغ رہتے ہیں۔ اس کے نیل کا پانی نہایت مزے سے پیتے اور زبید کے باشندے سدا غم کے گھونٹ حلق میں اتارتے ہیں۔

---

اس نے کہا جب کہ پہنچے بندر پر تھے۔ ہم حاکموں کے جور سے بہت مضمحل ہو گئے ہیں۔

زبید میں تیرا ورود باعث خوف دہراس ہے کہ تنگ دستوں پر ظلم وستم سہنے کا دور پلٹ آتا ہے۔

اے علمائے ہندوستان۔ مجھ پر خفیہ امور کی وضاحت کیجیے۔ کوئی ایسا شخص نہیں ملا جو مغلق الفاظ کے معنی پوری طرح واضح کر سکے اور کسی حرف کو اس کے حقیقی مطالب میں لا سکے۔

اور نہیں ہے کوئی جو حرف جر اور مجرور دونوں کے معانی بیان کر سکے۔ چہ جائیکہ انسان حرف جر کا اثر معلوم کرنے کے لیے۔ بے حد بے قرار رہتا ہے۔

مجھ پر اس کی ایسی وضاحت فرمائیے۔ جس سے میں استفادہ کر سکوں۔ آپ کے

بحرِ علم سے تو ہمیشہ دُرِ معانی نکلتے ہیں۔

---

علامہ دمامینی نے گلبرگہ میں داعیٔ اجل کو لبیک کہا۔ انہیں زہر دیا گیا۔ جب حلق میں اتارنے کے بعد ذرا دیر زندہ رہے۔ (بحوالہ الضوء اللامع)

# ۱۷۹۔ محمد بن ابو البقاء الکرمانی

م ۱۲ شوال ۸۷۰ھ

الشیخ الفاضل العلامتہ محمد بن ابو البقاء بن موسیٰ بن ضیاء الدین الحسینی النقوی الکرمانی المشہور اعظم الثانی۔ وطن و مولد کرمان تھا۔ جہاں سے ان کے جد ضیاء بن شجاع ابن مظفر بن منصور ابن غیاث بن محمود ابن علی بن احمد

بن علی النقی الحسینی ہندوستان آکر قدرے دہلی میں اقامت کے بعد لکھنو تشریف لے آئے۔ کہ یہاں حضرت سمرقندی اور آپ کے درمیان پرانی شناسائی تھی اور یہاں سکونت پذیر ہو گئے۔ صاحب ترجمہ محمد بن ابو البقاء کا مولد لکھنو ہی ہے جو سن رشد میں مبادی لکھنو میں پڑھنے کے بعد جون پور تحصیل علم کے لیے آگئے۔ کہ یہاں اس دور میں ایک بہت بڑی تعلیم گاہ تھی۔

**اساتذہ:۔** ابو الفتح ابن عبد الحیٔ بن عبد المقتدر شریحی کندی۔

**شیخ طریقت:۔** حضرت ممدوح ہی سے طریقت حاصل کی۔ جس کے بعد لکھنو لوٹ کر درس و افادہ شروع کر دیا۔

**تلامذہ:۔** شیخ محمد بن قطب لکھنوی و قاضی سعد الدین خیر آبادی اور دیگر حضرات۔

خیر الزماں لکھنوی نے اپنی کتاب باغ بہار میں لکھا ہے کہ آپ اپنے فرزند احمد اور اس کے ہم نام شاگرد (احمد) کو ہمراہ لے کر زادِ راہ کے بغیر ہی زیارۃ حرمین کے لیے روانہ ہوئے۔ حج و زیارت کے بعد مسلسل چھ سال تک وہاں قیام فرمایا۔ شرافیہ کے اکابر علما متنازعہ مسائل میں

مکالمہ کے لیے آتے ۔ اور مطمئن ہو کر لوٹتے ۔ اس تبحر کی وجہ سے آپ کا لقب "اعظم الثانی" پڑ گیا۔

شیخ وجیہہ الدین ہندواروی نے کتاب مصباح العاشقین میں لکھا ہے کہ مولانا محمد علمائے کبار سے تھے ۔ ان کا شہروں میں ان کا فتویٰ تسلیم کیا جاتا ۔ سلطان شرقی ان کی بزرگی اور تبحر کی وجہ سے ان سے مسائل شرعیہ میں فتویٰ دریافت کرتا ۔

ایک مرتبہ سلطان نے باغی ہندو پر لشکر بھیجا تو اس یلغار میں وہ کفار بھی کام آئے جو بادشاہ کے خلاف پر امن رہے ان کا اسباب بھی لوٹ لیا ۔ اس پر سلطان نے مولانا ممدوح سے استفتا فرمایا تو آپ نے جواب دیا کہ "ہندوستان کے کفار دل سے اسلام کے دشمن ہیں اور مسلمانوں کے قتل کے لیے ہر لمحہ گھات میں لگے رہتے ہیں ۔ اس لیے ان کا قتل اور غنیمت دونوں مباح ہیں"۔

مفتی سلطان حسن بریلوی نے غایت التقریب میں لکھا ہے کہ شیخ محمد ابوالدہار نے منطق کے اشکال اربعہ شعروں میں منضبط کر دیے ہیں اور ان میں قضایا کو حروف الاول لعبدہ حرف ثانی سے مرلوط کر کے موجبہ کلیہ با یا موجبہ سالبقہ الکلیۃ بب د موجبۃ الجزئیہ نج اور موجبہ السالبہ الجزئیۃ بد فارسی میں ضبط کئے ہیں ۔

کل ولاشئ ولبعض ولیس الکل ۔۔۔ دور رباد از رخ تو وسمہ دل

سورہای مسورات شمار ۔۔۔ ابجد آمد لشان آں ھر چار

اأب جاجب نخستین راست ۔۔۔ اب و ماجب ولسین برخاست

ااب حاجب ولج واد ۔۔۔ سیومایں راست خذ ولا تغطن

اااج بابا اب و دا ! ۔۔۔ ادبج مشکل چار مین راھن

لکھنوی میں داعی اجل کو لبیک کہا اور شہر سے قریباً ساحل گومتی پر آسودہ لحد ہوئے ۔ آپ کے مرقد پر نہایت عمدہ مقبرہ تعمیر کرایا گیا ۔ مگر جب سلطان آصف الدولہ سریر آرائے حکومت

ہوا تو آپ کی قبر کھدوا کر ہڈیاں لکھنو شہر کے محلہ مفتی گنج میں دفن کرا دیں اور مقبرہ مسمار کرا دیا۔

# ۱۸۰۔ مولانا محمد بن ابو محمد مشہدی

(بعہد سلطان محمد شاہ بہمنی)

الشیخ الفاضل محمد بن ابو محمد مشہدی اپنے عہد کے مشہور افاضل سے تھے۔ سلطان محمد شاہ ابن علاء الدین حسن بہمنی والی گلبرگہ نے انہیں وکیل مالیات مقرر کیا جس عہدہ پر آپ مدت تک فائز رہے ــــ سلطان محمود شاہ نے آپ کو ایک ہزار طلائی تنکہ دے کر شمس الدین حافظ شیراز کے ہاں بھیجا کہ ان کی نذر کر کے انہیں اپنے ہمراہ گلبرگہ لے آئیں مگر انہوں نے انکار کر دیا۔ اور آپ گلبرگہ واپس تشریف لے آئے ــــ یہاں امرائے سلطنت کے دل میں آپ کی بے حد منزلت تھی۔

# ۱۸۱۔ شیخ محمد بن احمد الحسینی البخاری

م ۱۹ جمادی الآخر ۸۲۷ھ

"الشیخ العالم الکبیر" محمد بن محمد الحسین ابن علی الحسینی البخاری ملقب بہ شیخ صدر الدین اُچی ملتانی المشہور بہ راجو قتال۔ اصحاب المجاہدات میں سے سالک راہ طریقت تھے۔ لوگ ان کی ولایت اور جلالت پر متفق تھے۔ مولد و منشا شہر اُچ۔ اپنے والد اور بڑے بھائی جلال الدین حسین بن احمد بخاری سے درسیات پڑھیں اور اول الذکر سے خرقہ خلافت حاصل ہوا۔ جن کے بعد آپ منصب شیخیت پر فائز ہوئے۔

مسترشدین:۔ شیخ کبیر الدین ابن اسماعیل بخاری اور دوسرے بے شمار حضرات۔

آپ کے ۴ صاحبزادے تھے (۱) ابوالخیر۔ (۲) ابواسحاق۔ (۳) شیخ جلال۔ (۴) روح اللہ جن کی اولاد سرہند میں آباد ہو گئی (بحوالہ تذکرۃ السادات البخاریہ مؤلفہ علی اصغر گجراتی)

**وفات:** شب شنبہ ۱۶ جمادی الاخری ۸۲۷ھ کے روز طعمۂ اجل ہو گئے اور اپنے اجداد بکرام کے خطیرے میں آسودۂ لحد ہوئے (بحوالۂ مہر جہاں تاب)

# ۱۸۲۔ شیخ محمد بن الحسن البیہقی

م ۸۸۹ھ

(لعہد سلطان زین العابدین کشمیری)

"الشیخ الفاضل العلامۃ" محمد بن الحسن البیہقی الکشمیری الامین۔ اکابر علماء سے تھے اپنے والد کے سوا شیخ جلال الدین کشمیری سے پڑھا۔ اور لوگوں سے کنارہ کر کے گھر میں بیٹھ گئے۔ بادشاہ زین العابدین کشمیری نے ان کے لیے شہر سے باہر خانقاہ تعمیر کرا دی۔ ۸۸۹ھ میں شہید کر دیے گئے۔ (بحوالۂ خزینۃ الاصفیاء)

# ۱۸۳ - شیخ محمد بن جعفر الحسینی المکی الدہلوی

م ۸۹۱ھ

(بزمانہ سلطان بہلول لودھی)

"الشیخ العالم الکبیر" المعمر محمد بن جعفر الحسینی المکی الدہلوی۔ فرقہ چشتیہ کے مشائخ سے تھے۔ مولد و منشا دہلی۔ تحصیل علوم شمس الدین محمد بن یحییٰ الاودھی سے اور دوسرے علماء سے حاصل کی۔ طریقت میں آپ کے مرشد شیخ نصیر الدین محمود الاودھی ہیں۔

صاحب ترجمہ فارغ و صابر اور حالات عجیبہ و کرامات کے منبع ہیں۔ کئی کتابیں لکھیں۔ جنہیں متوسط علم کے لوگ پوری طرح سمجھ نہیں سکتے۔ ازاں جملہ:

(۱) بحر المعانی ـــــ (۲) دقائق المعانی ـــــ (۳) حقائق المعانی ـــــ (۴) بحر الانساب (۵) پنج نکات ـــــ وغیرہ وغیرہ۔

ان میں سے راقم (مؤلف نزہتہ الخواطر) نے بحر المعانی و بحر الانساب دونوں کا مطالعہ کیا۔ اول الذکر (بحر المعانی) اپنے موضوع میں مفید کتاب ہے۔ اس میں ۳۶ ابواب ہیں۔ باب ایمان وصلوات و عشق و محبت وغیرہ۔ اس کتاب کا حرف اوّل یہ ہے۔ "آں خدائے کہ انگبین شیریں نوش را از فوارۂ تلخ نیش زنبور بہ قدرت خویش چکاند"۔ الخ

عہد سلطان بہلول میں ۸۹۱ھ میں رحلت فرمائی۔ جب کہ سن آپ کا ایک سو سال سے متجاوز ہو چکا تھا (بحوالہ اخبار الاخیار)

## ۱۸۴۔ شیخ محمد بن الحسین فتنی

م ۵ جمادی الاخری ۸۴۷ھ

"الشیخ العالم المحدث الفقیہہ" محمد بن الحسین العلوی الحسینی السندھی الگجراتی۔ اصلاً سندھ کے رہنے والے اور مشہور مشائخ طریقت سے تھے۔ سندھ ہی میں پیدا ہوئے اور یہیں پروان چڑھے اپنے والد اور شیخ صدر الدین محمد بن احمد الحسینی البخاری سے پڑھا۔ فقہ و حدیث و تصوف میں منفرد اور صوفیائے مستقیم الحالت سے تھے۔ سعادت خاتون ام عبد اللہ ابن محمود الحسینی البخاری کے ساتھ گجرات کا سفر کیا اور وہیں اقامت پذیر ہو گئے۔ شہر فتن میں وفات پائی اور وہیں آسودۂ لحد ہوئے۔ (بحوالہ مرآۃ احمدی)

## ۱۸۵۔ شیخ محمد حسین تتوی

م ۸۹۳ھ

(بعہد سلطان بہلول بن کالا لودھی)

"الشیخ الصالح الفقیہہ" محمد حسین ابن احمد بن محمد الحسینی تتوی سندھی صلاح و تقویٰ میں معروف۔ مشائخ سے تھے ۸۹۱ھ بزمانہ فتح خاں سلطان ابن سکندر سندھی متولد ہوئے علمائے علم معرفت سے پڑھا اور مسند ارشاد کو زینت بخشی۔ بے شمار افراد آپ سے مستفیض ہوئے۔

محمد حسین صفائی نے اپنی کتاب "تذکرۃ المراد ان" کے حالات پر لکھی۔ آپ ۸۹۲ھ میں رفیق اعلیٰ سے ملاقی ہوئے (تحفۃ الکرام)

# ۱۸۶۔ شیخ محمد بن الرفیع البخاری

م ۸۸۱ھ

"الشیخ الصالح الفقیہ" محمد بن رفیع الدین بن محمد ابن عبدالوہاب بن محمد ابن الحسین بن محمد بن الحسین الحسینی البخاری الاچی بزرگی اور پارسائی میں معروف۔ مولد و منشا سندھ اپنے والد سے علوم ظاہری اور طریقت دونوں میں مستفیض۔

آپ شیخ الحاج عبدالوہاب بخاری دہلوی کے والد ہیں۔

۸۸۱ھ میں رحلت فرمائی۔ (بحوالہ تذکرۃ السادات البخاریہ مؤلفہ علی اصغر گجراتی)

# ۱۸۷۔ شیخ محمد ابن ظہیر الدین العباسی

م ۲۰ شعبان ۸۴۷ھ

"الشیخ الصالح العالم الکبیر" محمد بن ظہیر الدین عباسی کروی الشیخ الامام ملقب بہ قوام الدین دہلوی۔ دفین لکھنؤ اور مشہور بہ حاجی الحرمین۔

اولیائے سالکین کبار سے تھے۔ صاحب مجاہدہ تھے۔ شیخ نصیر الدین محمود اودھی اور ان کے بعد شیخ جلال الدین حسین بخاری سے استفادہ کیا۔ آخر الذکر کی خدمت میں برسوں ملازم رہے۔ جس کی بدولت علم و معرفت میں کمال حاصل ہوا۔ اور مرشد نے آپ کو اپنی خلافت سے سرفراز فرمایا۔ تب حجاز تشریف لے گئے۔ اور یکے بعد دیگرے سات حج کرنے کے بعد دمشق چلے گئے۔ یہاں شیخ قطب الدین مکی مؤلف رسالہ مکیہ سے طریقہ ذکر سیکھا اور ہند واپس آکر شیخ محمد بن فخر الدین البجنوری کے سابقہ تعارف کی وجہ سے لکھنؤ میں سکونت اختیار فرمائی۔

متصانیف :۔ ارشاد المریدین ۔ معیار التصوف ۔ اساس الطریقہ ۔

آپ کے بعض اقوال در معیار التصوف

۱ : ذکر الٰہی سبب ہے وصول اور تسفیتہ القلوب کا ۔ پس جائز نہیں واسطے تمہارے سالکہ[۱]

۲ ۔ حسن (مگر کون سے) فرماتے ہیں : لا الٰہ الا اللہ کے ورد سے دل اللہ سے یک سو ہو جاتا ہے اور جب یہ موقعہ مل جائے تو غیر کی تعظیم سے بھی دل خالی ہو جاتا ہے پس اس قول کے لیے کوئی اور وجہ نہیں[۲]

۳ ۔ فقیر عباسی نے بیت المقدس میں محمد بن القرہی سے یہ شعر سنے :۔

بذکر اللہ تنشرح القلوب وتنکشف السرائر والغیوب !

اللہ کے ذکر سے دل میں انشراح ہوتا ہے اور غیوب و اسرار منکشف ہوتے ہیں ۔

وترک الذکر افضل منہ حالاً فشمس الذات لیس لھا غروب !

اور ذکر کا ترک اس سے بہتر ہے ۔ جیسے سورج کبھی غروب نہیں ہوتا ۔

فرماتے ہیں صاحب ترجمہ کہ :۔

میں نے لقیتہ السلف شیخ العالم قطب الحق والشرح والدین دمشقی

مؤلف رسالتہ المکیتہ سے پوچھا ۔ جب تو میرے ہی سامنے کلمہ

لا الٰہ الا اللہ سے نفی اور اثبات کا اثر ہوا کہ اسے سیاہی دبر کتی !

جب سالک کے دل میں غیر کا وجود بھی نہ رہے تو اس کے بعد اور

کیا رہ جاتا ہے ؟

---

[۱] اس پر حاشیہ ہے کذا فی الاصل

[۲] اس قول میں جھول ہی جھول ہے ۔ اگر حرف لا الٰہ ہو تو البتہ پہلا حصہ صحیح ہے دوسرا حصہ (الا اللہ پر بھی غلط ہے (مترجم)

آپ نے فرمایا، جب تک خود سالک کا وجود باقی ہو۔ نفی کا معاملہ پھر بھی معلق رہ جاتا ہے۔ یہ اس شخص کے لیے ہے جو اپنے وجود کو قابلِ اعتبار قرار دے رہا ہو۔ کیونکہ اس کا وجود بھی اس کا غیر ہے جب تک یہ ثانویت زائل نہ ہو۔ نفی پیدا نہیں ہوتی!

اس جواب کے بعد انہوں نے دوسری بات فرمائی کہ سالک کے لیے نفی کا ذکر ضروری ہے۔ کیونکہ سالک کا وجود بھی محلِ جمع کی حیثیت رکھتا ہے[1]

اب رہا نفی کے ساتھ اثبات وجود بلکہ جمیع الموجودات کا اثبات، تو یہ بھی محلِ نظر ہے کہ اثبات سے سکون کا حصول بھی تو غیریت ہی ہے۔ لہٰذا سکون کی نفی بھی ضروری ہے۔ آخر سکون بھی تو موجودات ہی میں سے تھا۔ سالک کو چاہیے کہ اس نوع کی جمع کی نفی کے لیے خود کو ہلاک بھی کرنا پڑے تو تامل نہ ہو۔ اور یہ مقام بھی نہایت مشکل مقام ہے جس پر مردانِ موحد اور عارف ہی پہنچ سکتے ہیں اس لیے کہ جمع و تفریق دونوں باہم متنافی ہیں مگر مشائخ سالکین کے حال جمع پر زیادہ توجہ رہتی ہے اور ان حضرات کی دنیا میں برکت ہے اللھم اجعلنا من محبیھم ولا تحرمنا من برکات انفاسھم بحرمۃ النبی وآلہ الامجاد۔ انتہیٰ

---

[1] وجود ہی کی وجہ سے تو نفی کی جاتی ہے۔ اگر وجود کی نفی ہو گئی۔ تو نفی کون کرے گا؟ مترجم۔

ان کا فارسی میں یہ شعر ہے :-

ایں کار کسے ہست کہ خیزد ز سرجاں

ایں خانہ خرابی رہ ہر بوالہوسے نیست

وفات ۱۲ شعبان سنہ ۸۷۴ھ میں ہوئی ۔ مدفن لکھنو ہی میں ہے ۔ قبر کا نشان باقی ہے جس سے لوگ برکت اور زیارت کے لیے آتے جاتے ہیں ۔ (خزینۃ الاصفیاء)

## ۱۸۸۔ شیخ محمد بن عبد اللہ الحسینی البخاری

م ۲۰ جمادی الآخری سنہ ۸۸۰ھ

"الشیخ الکبیر" محمد بن عبد اللہ بن محمود بن الحسین الحسینی البخاری ملقب بہ سراج الدین اور کنیت ہے ابو البرکات ۔ شاہ عالم نام سے مشہور ہیں ۔ بشب سوموار ۱۷ ذیقعد سنہ ۸۱۷ھ میں گجرات میں پیدا ہوئے اور یہیں پروان چڑھے مولانا شیخ علی گجراتی اور دوسرے اساتذۂ علم وفن سے پڑھا ۔ طریقت اپنے والد بزرگوار اور شیخ احمد بن عبد اللہ المغربی نزیل و دفین گجرات سے حاصل کی ۔ خود سالہا سال تک خانقاہ مشیخیت کی زینت رہے ۔ عوام و خواص ہر ایک کے نزدیک ایسی سرفرازی حاصل ہوئی جس سے ان کے ہم عصر مشایخ محروم تھے ۔

آپ نہایت محترم وجیہاً فی الدنیا اور صاحب منزلت تھے ۔ امرا و ملوک تک آپ کی تعظیم کرتے ۔ اور آپ کے اشاروں پر عمل کرنا اپنی سعادت سمجھتے ۔ بشب شنبہ ۲۰ جمادی الآخر سنہ ۸۸۰ھ کو تریسٹھ سال کی عمر میں رحلت فرمائی ۔ (مرآۃ احمدی)

## ۱۸۹۔ شیخ محمد عبد اللہ الحسینی البخاری گجراتی

م ۶ شعبان سنہ ۸۹۲ھ

"الشیخ الصالح الفقیہ" محمد بن عبد اللہ بن محمود بن الحسین الحسینی البخاری الگجراتی المشہور

بہ زاہد سابق الذکر نمبر ۱۸۸ کے حقیقی بھائی تھے۔ سال ولادت ۹ رجب ۸۴۸ھ اپنے بڑے بھائی محمد بن عبداللہ سے پڑھا اور رتبہ کمال تک پہنچے آپ سے بہت سے لوگوں نے استفادہ کیا۔ ۱۰ شعبان ۸۹۲ھ کو رحلت فرمائی۔ قبر موضع بٹوہ کے قریب ہے (بحوالہ مرآۃ احمدی)

# ۱۹۰۔ شیخ محمد بن العلاء منیری

۳ صفر ۸۹۲ھ

"الشیخ العالم الفقیہ الزاہد" محمد بن علاء الدین ابن القاضی عالم ابن القاضی جمال الدین ہاشمی ترہتی ثم المنیری المعروف بہ شیخ بکرمن۔ فرقہ شطاریہ کے مشایخ کبار سے تھے اور علوم متداولہ مروجہ میں ید طولیٰ سے مستمند ا۔

مندرجہ ذیل طرق صوفیہ میں مجاز تھے۔ (۱) فردوسیہ —— (۲) سہروردیہ —— (۳) چشتیہ (۴) قادریہ —— (۵) مداریہ —— جن میں سے ہر ایک کا سلسلہ شیوخ تفصیلاً بیان کیا جاتا ہے

**فرقہ فردوسیہ** : اس کے سات سلسلے ہیں۔

پہلا سلسلہ :۔ اپنے والد محترم از علاء بن عالم منیری از شیخ بہرام البہاری از شیخ حسن بن الحسین بن المعز۔

دوسرا سلسلہ :۔ از حاجی محمد بن ابراہیم از والد او ابراہیم بن عالم منیری جن دونوں کا سلسلہ ایک ہی تھا یعنی

(الف) از شیخ حسین بن المعز بلخی از شیخ علی الحسینی بدالونی از کریم الدین اودھی لسلسلہ دوگونہ یعنی

(ب) از جمال الدین اودھی

اور الف اور ب دونوں کا سلسلہ واحد تھا۔ یعنی

از شیخ بن المعز بلخی } ہر دو از کریم الدین اودھی۔ از جمال الدین اودھی و ہر دو از یتان۔
و از شیخ علی الحسین البدالونی }

(الف) ۔ از شیخ مظفر بن شمس الدین بلخی ـــــ اور ـــــ شیخ ابراہیم ابن علم المنیری المذکور

(ب) ۔ از شیخ نصیر الدین بلخی از شیخ عثمان سنامی اور یہ دونوں

از شیخ کبیر الدین احمد بن یحیٰی منیری ۔

## (۲) در فرقۂ سہروردیہ

یہ ـــــ از شیخ رکن الدین جون پوری از شیخ تاج الدین از شیخ جلال الدین الحسین بن احمد بن الحسین حسینی بخاری از شیخ رکن الدین ابو الفتح بن محمد زکریا ملتانی اور بہ سلسلہ دیگر مشائخ مذکورین ایضاً۔

## (۳) در فرقۂ چشتیہ

از شیخ زاہد بن البدر چشتی از شیخ محمد بن عیسیٰ جون پوری از شیخ فتح اللہ اودھی از شیخ احمد بن شہاب دہلوی از شیخ الکبیر نصیر الدین محمود اودھی ۔

و بسلسلہ دیگر یعنی از شیخ ابراہیم ابن ادریس سنار گانوی از قاضی حمزہ از شیخ زاہد از جداو یعنی نور الدین از والد او علاء الدین عمر بن اسعد لاہوری پنڈوی از شیخ سراج الدین عثمان اودھی

ہر دو از شیخ نظام الدین محمد بدایونی ۔

## و در طریقہ قادریہ

یعنی از شیخ عبد الوہاب بن عبد الرحمٰن بن جمال الصدیقی از شیخ عبد الرؤف بن علی بن عمر شاذلی حسینی قادری از شیخ نور الدین ابو سعید محمود حسینی

و از نہاوندی از شیخ شمس الدین محمد بن الحسن بن علی بن جعفر بن احمد بن ابراہیم بن عبد اللہ بن عبد الرزاق بن سید امام عبد القادر جیلانی از والد خود و از جدا اور دیگر مشائخ ۔

## و در طریقہ مداریہ

یعنی از شیخ حسام الدین اصفہانی جون پوری از شیخ معمر بدیع الدین مدار مکن پوری امام طریقۂ مداریہ ۔

## در طریقہ شطاریہ

یعنی از شیخ عبداللہ بن حسام الدین شطاریہ نوری صدیقی بخاری امام طریقہ شطاریہ (بلا واسطہ) جس کے بعد اس طریقہ کے جملہ مشاغل اور اذکار ایک مدت تک خود پر لازم رکھے۔ حتیٰ کہ آپ پر کشف و شہود کے دروازے کھل گئے۔ اور آپ اہل ہند کے لیئے مسلک شطاریہ میں مرجع و مدار ہو گئے۔ اور شیخوخیت کی بھی آپ پر انتہا ہوئی۔

کتاب مناہج الشطار میں آپ نے لکھا تھا کہ میں نے مدت تک شیخ شرف الدین احمد بن یحییٰ منیری کے مزار پر نہایت مذلت اور انکساری کے ساتھ اعتکاف کیا۔

شیخ احمد بن عبدالحکیم نے آپ سے شیخ عبداللہ شطاری کے ایک رسالہ کا تذکرہ کیا تو آپ نے اس بات پر کوئی توجہ نہ کی۔ اب ان کا مقصد یہ قرار پایا کہ شیخ ممدوح کے بارے میں غیب سے دروازہ کھل جائے۔ حتیٰ کہ انہوں نے مکرّر اس کتاب کا ذکر کیا۔

ساتھ ہی میں شیخ کبیر کی روحانیت کی طرف متوجہ ہوا اور اُن سے یہ ماجرا بیان کیا کیونکہ شیخ ہی نے مجھے فرمایا تھا کہ میں شیخ عبداللہ شطاری کی طرف رجوع کروں۔ جس پر میں ان کی خدمت میں حاضر ہوا۔ اور برسوں ملازم رہا۔ تو آپ نے ماہِ محرم کی چوتھی تاریخ ۸۸۱ھ جمعہ کی رات کو شہر منڈو میں مجھے ذکر کی تلقین فرمائی۔

اور ان سے شیخ ابوالفتح ہدایۃ المنیری اور شیخ حاجی حمیدالدین گوالیری کے سوا بے شمار حضرات نے طریقت کا سبق لیا۔ آپ جون پور ہی میں بتاریخ ۱۰۔ صفر ۸۹۲ھ کو آسودہ لحد ہوئے (الانتصار)

## ۱۹۱۔ شیخ محمد بن علی الہمدانی

م ۸۰۹ھ

"الشیخ الفاضل العلامۃ محمد بن علی بن شہاب حسینی ہمدانی مشہور علماء سے تھے۔ ۲۲ سال

کی عمر میں کشمیر تشریف لائے۔ نوان سکنے ہاتھوں پر سیٹھ بٹ اسلام لائے۔ انہوں نے اپنا لقب شرف الدین رکھ دیا۔

تصانیف:۔ (۱) شرح شمسیہ در منطق جیسا کہ کتاب البحر الزخار میں مذکور ہے (۲) جامع الفنون (یہ رسالہ مؤلف نزہتہ الخواطر نے دیکھا ہے اس کا حرف اول ہے الحمد اللہ الذی زلزل طور فی طور التجلیات) جو انہوں نے اپنی ۲۳ سال کی عمر میں تصنیف فرمائی۔ اس کے بارے میں خود آپ فرماتے ہیں۔

> میں نے اوائل عمر میں جب کہ ذہن میں معلومات کی کمی اور شباب کے خطرات کا ہجوم تھا۔ جو علوم حکمیہ کے ضبط و بیان میں مانع ہوتا ہے ارادہ کیا کہ بعض علوم کشفیہ و عقلیہ مشہورہ معتبرہ کو ایک مجلد میں منضبط کر دوں۔ جس میں مقدمات و مباحث زوائد سے تعرض نہ کروں بلکہ صرف بعض قواعد علوم پر اکتفا رہے۔ اور اس کے مجلد متعلقات کو چند صفحوں میں لکھ دوں جو حفظ و ضبط کے لیے آسان اور بہتر ہو جائے۔ پس میں اللہ کی توفیق کے ساتھ اس کام سے اتنی عمر میں فارغ ہو گیا جتنی عمر میں حضرت ابوالقاسم محمد علیہ السلام کو نبوت کا مرتبہ عطا ہوا۔

خزینتہ الاصفیا میں ہے کہ آپ ۱۲ سال کشمیر میں اقامت کے بعد ۸۰۰ھ میں زیارت حرمین کے لئے روانہ ہو گئے۔ مگر جب وہاں سے فراغ کے بعد ہندوستان لوٹے تو مقام مکولاب میں انتقال فرمایا۔ اور وہیں اپنے والد کے مقبرہ میں آسودۂ لحد ہوئے۔

یہ واقعہ ۸۰۹ھ کا ہے۔

---

# ۱۹۲۔ شیخ محمد بن عیسٰے جون پوری

م ۱۴ ربیع الاول سنہ ۸۷۰ھ

"الشیخ الامام العالم الکبیر العلامتہ" محمد بن عیسٰی بن تاج الدین ابن بہار الدین حنفی صوفی جونپوری کہ حضرت ابوبکر صدیق کی نسل سے تھے۔ (منہج الانساب) مولد دہلی درماہ صفر سنہ [illegible]ھ۔ اپنے والد کے ہمراہ فتنہ تیمور لنگ میں دہلی سے نکل کر جون پور وارد ہوئے۔ اور قاضی شہاب الدین دولت آبادی کے سامنے زانوئے تلمذ تہہ کئے۔ استاد ان پہ بے حد شفقت فرماتے۔ حتےٰ کہ تدریس کے دوران ان کے لئے شرح بزدوی (نامتمام امر) قلمبند فرمادی۔

آپ نے فراغ پر خود مسندِ درس وافادہ کو زینت بخشی۔ مگر ایک مدت کے بعد مشاغل ترک کر کے حصولِ طریقت کے لیے شیخ فتح اللہ اودھی کے حلقہ بگوش ہو گئے۔ اس قدر ریاضت کی کہ ۱۲ سال تک اپنی کمر زمین سے مس نہیں ہونے دی۔ نماز پنج گانہ کے سوا کسی کام کے لیے گھر سے باہر قدم نہ نکالتے کسی کے ہاں جاتے نہ کسی کے لیے اپنا دروازہ کھولتے۔ یہ وظیرہ مسلسل (۴۰) سال تک رہا۔ اور بادشاہوں کی طرف سے نذرانے اور تحائف تک قبول نہ فرماتے۔ اکثر یہ شعر پڑھتے رہتے ؎

من دلق خود با فسرِ شاہاں نمے دہم
من فقر خود بملک سلیمان نمے دہم۔
از رنجِ فقر در دلِ گنجے کہ یافتم
ایں رنج را براحتِ شاہاں نمے دہم۔

سلطان ابراہیم شرقی اور ان کے والد دونوں آپ کے فضل وکمال کے معتقد تھے جو ہمیشہ اپنا ہدیہ قبول کرانے کی سعی کرتے مگر ناکام رہتے۔

مرید :- (۱) شیخ بہاء الدین جون پوری ـــ (۲) شیخ مبارک بنارسی و دیگر بے شمار افراد (بحوالہ گنج ارشدی)

## ۱۹۳- شیخ محمد بن عبد الصمد دہلوی

ــــ "الشیخ العالم الصالح" محمد بن عبد الصمد بن المنور العمری الاجودھنی، شیخ تاج الدین الامام دہلوی۔ از نسل حضرت شکر گنج پاک پٹنی۔

طریقت میں شیخ عماد الدین از شیخ شہاب الدین از شیخ امام الدین از شیخ بدر الدین غزنوی از شیخ کبیر حضرت قطب الدین بختیار اوشی دہلوی سے استفادہ فرمایا۔

اور آپ سے آپ کے پوتے علاء الدین ابن نور الدین اجودھنی نے طریقت اخذ کی۔ (گلزار الابرار)

## ۱۹۴- مولانا محمد ابن عین الدین بیجاپوری

م بعد از ۸۰۰ھ

(بعہد سلطان محمد شاہ بن علاء الدین حسن بہمنی)

"الشیخ الفاضل" محمد بن عین الدین بیجاپوری۔ یکے از علمائے کبار، اپنے والد سے برسوں میں تکمیل علوم کے بعد سلطان محمد شاہ ابن علاء الدین بہمنی گلبرگہ کے عہد ۷۵۶ھ میں تمام ملک کے مفتی اکبر مقرر ہوئے ـــ اور بادشاہ فیروز شاہ بہمنی کے عہد ۸۰۰ھ میں شاہی دربار کے نقیب مقرر ہوئے۔

# ۱۹۵۔ شیخ محمد بن القاسم اودھی

(العہد سلطان السکندر ابن بہلول لودھی دہلوی)

م ۱۶ محرم سنہ ۸۹۶ھ

"الشیخ العالم الفقیہ" محمد بن القاسم بن برہان الدین اودھی۔ یکے از مشایخ اکابر۔ طریقت میں اپنے والد از شیخ فتح اللہ بدایونی از شیخ احمد بن شہاب دہلوی سے مستفیض ہوئے۔ اور طریقہ مداریہ و سہروردیہ میں شیخ بڈھن از شیخ اجمل بن امجد حسینی بہرائچی سے استفادہ کیا۔

منڈوی نے اپنی کتاب گلزار الابرار میں لکھا ہے کہ صاحب ترجمہ نے طریقہ چشتیہ میں اپنے والد اور شیخ سعد الدین سے مستفیض ہوئے اور یہ دونوں شیخ فتح اللہ بدایونی کے مرید تھے اور شیخ محمد بن القاسم صاحب ترجمہ خود بھی شیخ فتح سے مستفید تھے۔ جن سے آپ نے بہت کچھ حاصل کیا۔

**تصانیف:۔** آداب السالکین کہ سلوک میں جامع و نافع ہے سلطان السکندر بن بہلول دہلوی کے عہد میں اودھ میں وفات پائی (مسالک السالکین)

# ۱۹۶۔ شیخ محمد بن قطب لکھنوی

م ۲۳ ذیقعد سنہ ۸۸۴۔۸۸۸ھ

"الشیخ الصالح الکبیر" محمد بن قطب الدین ابن عثمان الصدیقی لکھنوی المشہور بہ شیخ مینا۔ مولد و منشا لکھنو۔ شیخ قوام الدین العباسی کے زیر سایہ پروان چڑھے۔

**تعلیم:۔** قاضی فرید سے شرح وقایہ اور ہدایہ پڑھے۔ جب شیخ قوام الدین ممدوح فوت ہوئے تو آپ ابھی بالغ نہ ہوئے تھے۔ صاحب ترجمہ کو خرقہ خلافت شیخ سارنگ نے عطا فرمایا۔ جو شیخ قوام الدین کے اصحاب سے تھے۔

آپ نے عوارف المعارف شیخ محمد ابوالبقاء لکھنوی سے پڑھی (اخبار الاخیار در ترجمۂ شیخ سعدالدین خیرآبادی)

آپ طبعاً نیک سرشت تھے۔ زہد و قناعت اور استغنا کا مرقع تھے۔ عبادت ان کا مشغلہ ہی تھا۔ جس کی بدولت اپنے تمام شیوخ سے بڑھ گئے۔

گوپامئوی نے فوائد السعادیہ میں لکھا ہے کہ شیخ محمد ابن قطب الدین نے خود کو ایسی ریاضت شاقہ میں مبتلا کر رکھا تھا جو ہر بشر کی برداشت سے باہر تھی۔ انہوں نے اپنے تمام قویٰ فنا کر رکھے تھے۔

مسلسل روزہ رکھتے۔ رات بھر نماز پڑھتے۔ شب میں سونے کا نام لیتے نہ آنکھ جھپکتے۔ تکیہ اور بستر کیسا یہ بھی نیند آجانے کے مبادی سے تھے۔ جاڑے کی راتوں میں رومال اور ٹوپا ٹھنڈے پانی میں تر کر کے سر پر رکھ لیتے۔ مگر جب وہ دونوں (رومال اور ٹوپا) جسم کی حرارت سے گرم ہو جاتے اور یہ رات بھی جاڑوں ہی کی ہوتی تو ٹھنڈے پانی سے غسل کر کے ذکر اور مراقبہ شروع کر دیتے۔ باوضو تو سدا رہتے ہی تھے۔ چلہ کے لیے بیٹھتے تو روزہ بھی ہوتا۔ جس روز چلہ ختم ہو جاتا کسی دوست یا مہمان کے ساتھ افطار کرتے اور فوراً دوسرے چلے کا آغاز کر دیتے۔ ان کا یہی معمول تھا جس پر کسی کو مطلع نہ ہونے دیتے۔ کسی پر ظاہر نہ ہونے دیتے کہ وہ روزے سے ہیں۔ اگر کوئی ان پہ زیادتی کرتا تو اس کے ساتھ خندہ پیشانی سے پیش آتے اور کبھی اسے نہ جتاتے اور اور یہ شعر اکثر پڑھتے رہتے ؎

ہر کہ مارا یار نبود ایزد او را یار باد
ہر کہ مارا رنج دادہ راحتش بسیار باد
ہر کہ اندر راہ ما خاری نہد از دشمنی
ہر گلے کز باغ عمرش بشگفد بے خار باد

شیخ سعدالدین خیرآبادی نے اپنے ایک رسالے میں لکھا ہے کہ:۔

میں بیس سال تک ان کے ساتھ رہا اور ہمیشہ انہیں رو بقبلہ بیٹھا ہوا پایا جیسے نماز پڑھ رہے ہوں۔ نہ کبھی ان کے دونوں پاؤں پھیلے ہوئے دیکھے اور نہ ان کے پاؤں زیادہ دیر تک زمین پر ایڑھی کے بل اوٹھے۔ وہ جب اپنی پاپوش کہیں رکھتے اس کا رخ بھی قبلہ کی طرف ہوتا۔ اور ان کے پاؤں بہت کم پاپوش کے بغیر ہوتے۔ کبھی کسی سے خورد و نوش کے لیے سوال نہ کرتے اور نہ انہیں اچھے لباس سے رغبت تھی۔

## آپ کے چند اقوال

۱ - دم توحید کسے راز سید کہ از زبان وے تلخ و شیریں نہ خیزد۔
۲ - از مرد ہوا پرست خدا پرستی نشود۔
۳ - وخود پرستے در کوچہ خدا پرستی نزود۔
۴ - مرید باید کہ یک جہت و یک ہمت و یک قبلہ شود۔
۵ ہرچہ از دوست باز دارد خواہ نیک خواہ بد از اں اجتناب نہ نماید۔
۶ درویش چوں مقبول حق مے گردد زبانش مادر ان حکمت مے شود۔

**وفات:** ۲۳ ذوالقعدہ ۷۴۲ - ۸۴ - ۵۸۸۸ھ اور قبر لکھنؤ میں ہے جس سے زائرین برکت حاصل کرنے کے لیے آتے رہتے ہیں۔

## ۱۹۷ - شیخ محمد بن علی الحسینی

(بعہد سلطان یوسف عادل شاہ)

م ۲ شعبان ۹۵۸ھ

الشیخ الکبیر محمد بن علی ابن خضر الحسینی الگوگی۔ بیجاپوری ملقب بہ جلال الدین۔

یکے از اولیاء کبار انہوں نے شیخ محمد بن یوسف الحسینی دہلوی مدفون بہ گلبرگہ کو اپنے بچپنے میں پایا۔ اور شہر گوگے جو بیجاپور کے جوار میں ہے میں سکونت فرمائی۔ دگویا شیخ محمد ابن یوسف کی بیعت بھی کر لی جس کی وجہ سے عوام میں قبولیت ہوگئی۔ انتقال آپ کا ۲۰ ماہ شعبان ۸۵۷ھ کو ہوا۔ سلطان یوسف عادل شاہ نے آپ کی قبر پر عالی شان مقبرہ تعمیر کرا دیا پھر ابراہیم عادل شاہ بیجاپوری کا دور آیا تو اس نے اس قبے پر اور اضافہ کیا۔ اور علاقہ بیجاپور کے چند مواضع بھی اس مقبرہ کے لیے وقف کر دیئے۔

## ۱۹۸۔ قاضی محمد ابن محمود نصیر آبادی

(بعہد سلطان علاء الدین خضر خانی)

م ۱۲ ربیع الثانی ۸۹۵ھ

"السید الشریف" قاضی محمد بن محمود بن العلاء الحسنی الحسینی نصیر آبادی۔ فضل وزہد میں معروف۔ ۸۶۸ھ میں اپنے شہر کے قاضی مقرر ہوئے۔ یہ زمانہ سلطان علاء الدین خضر خانی کا تھا اور اس منصب پر ۲۷ سال تک متعین رہے۔ قضا میں نہایت منصف تھے۔ معارف الہیہ میں بھی کافی درک تھا۔ سلطان اسکندر بن بہلول لودھی کے دور میں انتقال فرمایا (مآثرات السادات)

## ۱۹۹۔ سلطان محمد شاہ ابن ہمایوں بہمنی

"الملک المؤید" شمس الدین ابو المظفر محمد ابن ہمایوں بن علاء الدین بہمنی۔ علوم دینی میں فاضل۔ ۸۶۷ھ اپنے بھائی نظام شاہ کی رحلت کے بعد وارث تخت وتاج ہوئے اور یہ موقعہ ۹ سال کی عمر میں حاصل ہوا۔ تحصیل علوم کی طرف میلان ہوا۔ تو شیخ صدر جہاں تستری کے سامنے زانوئے ادب تہ کیے۔ حتیٰ کہ اپنے معاصرین پر فوقیت حاصل کی۔ خطاطی میں بھی امتیاز تھا۔ بالغ ہوئے تو عنانِ سلطنت ہاتھ میں لی۔ عماد الدین محمود گیلانی کو وزیر

مقرر کیا۔ اور سلطان محمود خلجی سے معاہدہ کیا کہ دونوں ایک دوسرے کے حدود میں دست اندازی نہ کریں اور ۸۷۴ھ میں اپنے وزیر عماد الدین محمود محمد وح کو لشکر دے کر قلعہ کھابہ و سنگیر اور کوکن کے دوسرے شہروں پر حملہ کے لیے مقرر کیا جس نے دشمن سے مقاتلہ کر کے اس کے قلعوں کو محصور کر لیا۔ ان کے باغات تباہ کر کے ان میں راہیں بنوا دیں۔ اور آخر میں انہیں اپنے ممالک محروسہ میں شامل کر لیا۔

اب وہ بندرگاہ گوا کی طرف بڑھا اور اسے بھی فتح کر لیا۔ محمود وزیر تین سال کے بعد احمد آباد بیدر لوٹا۔ تب اس نے نظام الملک حسن بحری کو لشکر دے کر ریاست اوریا پر حملہ کے لیے بھیجا۔ جسے خوں ریز لڑائی کے بعد فتح کر لیا۔ مگر سلطان محمد شاہ نے پھر اس ریاست کو مال خطیر کے تاوان پر اس کے پہلے مالک کے پاس چھوڑ دیا۔ پھر محمد شاہ نے نظام الملک کو راجمندری اور کنڈبیر پر حملہ کے لیے مقرر کیا۔ جو لڑائی کے بعد ان شہروں پر قابض ہو گیا۔ اور اپنے ایک عہدہ دار کو وہاں قاضی مقرر کر کے خود احمد آباد بیدر کی طرف بادشاہ کی خدمت میں حاضر ہو گیا۔

صاحب ترجمہ محمد شاہ نے یوسف خاں عادل کو دولت آباد پر حملہ کرنے کے لیے بھیجا اور انہیں حکم دیا کہ قلعہ ویراکھیڑا اور قلعہ انتور کو فتح کیا جائے۔ یوسف خاں نے دونوں کو محصور کر کے ان کے باشندوں پر عرصۂ روزگار تنگ کر دیا۔ حتیٰ کہ چھ ماہ کی جد و جہد کے بعد دونوں فتح کر لیے۔ جس سے بے حساب اموال حاصل ہوئے۔

اور ۸۷۷ھ میں محمد شاہ بنفسہٖ قلعہ بلگام کی طرف نکلا۔ اسے محصور کر کے باشندوں پر سختی شروع کر دی اور آخر کار اسے فتح کر ہی لیا۔

ادھر کفار نے راجمندری کو ایک لشکر جرار کے ساتھ گھیر لیا۔ بادشاہ یہ خبر سن کر خود بڑھا اور جب اس کے آنے کی خبر ادھر والوں نے سنی تو اوڑیا کا مالک قلعہ کنڈبیر میں دبک کر جا بیٹھا۔ ادھر اڑلیسہ کا راجہ دریائے راج مندری پار کر کے ایک طرف ہو گیا۔ محمد شاہ

راج مندری میں داخل ہو گیا۔ تب نظام الملک جو محصور تھا۔ سلطان محمد شاہ کی خدمت میں باریاب ہوا۔ اس نے اپنے وزیر محمود کو یہاں لتعینات کر دیا۔ خود سلطان بیس ہزار سوار لے کر ۸۸۲ھ میں اڑلیسہ کی طرف بڑھا اور دریائے راج مندری عبور کر کے اڑلیسہ میں داخل ہوا۔ ادھر یہاں کا راجہ اپنی راج دہانی چھوڑ کر بھاگ نکلا۔ اور محمد شاہ نے بقیہ لوگوں سے جھنگ چھیڑ کر انہیں زیچ کر کے ان کا مال لوٹ لیا۔ لوٹ مار مسلسل چھ ماہ تک رہی، راجہ اڑلیسہ نے سُنا کہ محمد شاہ اس کے ملک پر قبضہ کر کے اپنا نائب مقرر کرنے پر مائل ہے۔ اس نے بالعوض اتنے مال کے صلح کی درخواست بھجوائی، جس درخواست کے ساتھ سیم وزر سے لدا ہوا ایک ہاتھی بھی تھا۔ یہ دیکھ کر محمد شاہ وہاں سے اور یا کی حدود کی طرف واپس آکر قلعہ کندنیز کا محاصرہ کر لیا۔ پانچ مہینے کے بعد محصورین نے ان سے درخواست کی۔ سلطان نے قلعہ ان سے لے کر اپنے ایک عہدہ دار کو وہاں متعین کر دیا۔ مگر ان کا بڑا بت خانہ مسمار کرا کے ایک عظیم الشان مسجد تعمیر کرا دی۔ اور نظام الملک مذکور کو تلنگ کے علاقے کا والی مقرر کر دیا۔ نرسنگھ ہند و مہاراجہ کی طرف بڑھا۔ یہ ہندوؤں کا ایک بہت بڑا بادشاہ تھا۔ اس کا علاقہ تلنگ اور معبر کے درمیان تھا۔ بادشاہ نے ان دونوں ملکوں کے درمیان قلعہ بنوا کر اپنے ایک وزیر کو ندپور پلی میں متعین کر کے خود کنجی کی طرف نکل آیا۔ یہ ایک بڑا بت کدہ تھا جس پر وہ اچانک ٹوٹ پڑا۔ قتل عام اور گرفتاریوں کی حد نہ رہی۔ اس نے پندرہ ہزار عسکری نرسنگھ پر بھجوا دئے۔ اور خود مچھلی پٹن کی طرف بڑھ گیا۔ جو سر ہو گیا۔ اس کے بعد وہ کوندپور پلی آیا اور اپنے وزیر محمود سے ملاقات کی۔

سلطان محمد شاہ وزیر محمود سے بہت متاثر تھا۔ اور ہمیشہ اسے بیش از بیش عنایات کا مورد بناتا۔ جس پر دوسروں نے محمود کا حسد کیا۔ اس کی عزت اور جان کے دشمن ہو کر اسے بدنیتی سے ملعون کیا۔ اس سازش میں انہوں نے وزیر محمود کی طرف سے ایک جعلی تحریر بنام راجہ اڑلیسہ لکھ کر وزیر صاحب کی فرضی مہر اس پر ثبت کر کے محمد شاہ کے حضور پیش کر دی۔ تو بادشاہ نے بوکھلا کر وزیر کے قتل کا فرمان نافذ کر دیا۔ جس کے بعد وہ اس قدر پچھتایا کہ بیمار ہو کر موت کے

قریب جا پہنچا اور اپنے دارالملک احمد آباد کی راہ لی۔ جہاں وہ ۸۸۷ھ میں طعمۂ اجل ہو گیا۔ جس سے مملکت کی بنیادیں اس طرح ہل گئیں کہ محمد شاہ کے بیٹوں کے لیے بادشاہی کے سلسلے میں نام اور رسومات کے سوا کچھ نہ رہا۔ (تاریخ فرشتہ)

# ۲۰۰۔ شیخ محمد ابن یوسف حسینی دہلوی

م ۱۶ ذی قعدہ ۸۲۵ھ

برزمانہ سلطان فیروز شاہ بہمنی

"الشیخ الامام العالم الکبیر العلامتہ الفقیہہ الزاہد صاحب المقامات العلیہ والکرامات الجلیہ"

محمد بن یوسف بن علی ابن محمد ابن یوسف ابن حسین بن محمد بن علی ابن حمزہ ابن داؤد بن ابوالحسین زید الجندی الامام ابوالفتح صدرالدین محمد دہلوی ثم گلبرگوی۔ آپ کا نسب یحیٰی ابن الحسین ابن زید الشہید تک پہنچتا ہے۔ تاریخ ولادت ۴ رجب ۷۲۱ھ اور مولد دہلی ہے۔ ۴ سال کی عمر میں اپنے والدین کے ہمراہ دولت آباد وارد ہوئے۔ یہاں اپنے والد اور دادا سے مدت تک پڑھتے رہے۔ پھر اپنی والدہ اور بھائی حسین بن یوسف کے ہمراہ ۷۳۶ھ میں دہلی آ گئے۔ جب کہ ان کے والد چار سال قبل آسودہ لحد ہو چکے تھے۔

وہاں شیخ نصیرالدین محمود اودھی تشریف فرما تھے۔ صاحب ترجمہ نے ممدوح سے خرقۂ خلافت کی درخواست کی تو شیخ نے فرمایا پہلے اپنی تعلیم مکمل کر لیجیے۔ اس پر آپ نے مولانا سید شرف الدین کیتھلی مولانا تاج الدین اور آخر میں قاضی عبدالمقتدر ابن رکن الدین شریحی سے مندرجہ ذیل کتابیں پڑھیں۔

شمسیہ — صحائف — مفتاح العلوم — ہدایۃ الفقہ — اصول بزدوی — کشاف اور دوسری کتب درسیہ۔

اب آپ علوم و فتویٰ نویسی اور تدریس ہر ایک کے اندر ممتاز تھے۔ علم و عمل اور زہد و تواضع

حسن سلوک آپ کا شعار و وثار ہو گیا۔ اللہ تعالیٰ نے لوگوں کے قلوب کے اندر آپ کی محبت سمو دی۔ اور شیخ ممدوح نصیر الدین محمود سے استفادہ کے مستحق ہو ہی گئے۔ جس سے تھوڑی سی مدت میں مرتبہ کمال حاصل ہوا۔ اور شیخ نے آپ کو اپنا مقرب بنا کر خلافت عطا فرمانے کے ساتھ اجازہ عامہ تامہ فرما دیا۔ حتیٰ کہ آپ مرجعیت کا مرکز ہونے کے ساتھ علمی روایت و درایت واصلاح نفوس و دلالت علیٰ رشد و ہدایت و راہِ حق کے داعی قرار پائے۔ شیخ ممدوح کی رحلت ۷۵۷ھ کے بعد مرتبہ شیخوخیت پہ فائز ہوئے، آپ کی مناکحت شیخ احمد بن جلال الدین حسینی مغربی کی لڑکی سے ہو گئی۔ اس لمحہ میں آپ کی عمر کا سن ۴۰ ویں سال میں تھا۔ ربیع الاخر ۸۰۱ھ میں جب تیمور کا لشکر دہلی پر امنڈ آیا تو آپ گجرات تشریف لائے۔ پھر دولت آباد کا رخ کیا۔ یہ دور سلطان فیروز شاہ بھمنی کا تھا جس نے گلبرگہ میں ۸۱۵ھ میں آپ کا استقبال کیا۔ آپ نے وہیں طرحِ وطن ڈال کر مسندِ تدریس کو مزین فرمایا اور افادہ و تلقین شروع کر دیا۔

## اوصاف آں جلیل المنزلۃ

صاحبِ ترجمہ، عالم دین، عارف طریقت، پر جلال، باوقار شریعت و طریقت کے جامع ہونے کے ساتھ لباس التقویٰ سے بہرہ مند تھے۔ حقائق و معارف کے سمندر کے غواص فقہ و تصوف اور تفسیر القرآن میں دسترس تھی۔ آپ سے بے شمار افراد نے پڑھا۔

## مصنفات

۱۔ تفسیر القرآن (بہ انداز کشاف) ——— (۲) شرح مشارق الانوار (برنگ معرفت عرفان) (۳) ترجمہ مشارق الانوار (در فارسی) ——— (۴) معارف، شرح العوارف شیخ شہاب الدین سہروردی (در عربی) ——— (۵) ترجمہ عوارف (در فارسی) ——— (۶) شرح الفصوص والتعرف (۷) شرح آداب المریدین (در عربی و در فارسی) ——— (۸) شرح التمہیدات مؤلفہ عین القضاۃ ہمدانی ——— (۹) شرح رسائل القشیریہ ——— (۱۰) شرح رسالہ ابن عربی ——— (۱۱) شرح فقہ الاکبر ——— (۱۲) شرح بدءالامالی ——— (۱۳) شرح العقیدۃ الحافظیہ ——— (۱۴) رسالہ در

سیرت النبی صلی اللہ علیہ وسلم ــــــ (۱۵) اسماء الاسرار ــــــ (۱۶) حدائق الانس ــــــ (۱۷) کتابے درضرب الامثال ــــــ (۱۸) کتابے در آداب السلوک ــــــ (۱۹) رسالہ فی اشارات اہل محبت ــــــ (۲۰) رسالہ فی بیان الذکر ــــــ (۲۱) رسالہ فی بیان المعرفت ــــــ (۲۲) فی تفسیر حدیث (رایت ربی فی احسن صورت) (میں نے اپنے رب کو احسن صورت میں دیکھا) ــــــ (۲۳) رسالہ فی استقامت الشریعت ــــــ (۲۴) رسالہ فی شرح تعبیر الوجود بالازمنۃ الثلاثۃ بما یعبر (درفارسی) - (در لوہ دوسہت و باشد) ــــــ (۲۵) حاشیہ بر قوت القلوب (مؤلفہ مکی) ــــــ (۲۶) اربعین :- جس کی ہر حدیث پر صحابہ وتابعین ومشائخ کے آثار ہیں - (۲۷) تعلیقات علی خمسۃ اجزاء من الکشاف -

ان (۲۷) تصانیف کے سوا اور کتب بھی ہیں - حتی کہ سید والد نے مہر جہاں تاب میں ان کی تعداد (۱۲۵) تک لکھی ہے اور کئی علوم پر مشتمل ہیں -

شیخ عبدالحق محدث دہلوی نے اخبار الاخیار میں لکھا ہے کہ ان کے ملفوظات بعنوان جوامع الکلم ان کے مرید شیخ محمد نے ایک مجموعہ میں یکجا کر دیے ہیں - اور شیخ محمد ابن علی سامانوی نے اپنی کتاب سیر محمدی میں صاحب ترجمہ کی سیرۃ قلم بند فرمادی ہے -

## آپ کے اقوال :-

۱ :- سفر اگر تشتت باطن نیارد مبارک باشد - والا سرمایہ صوفیاں جز فراغ دل وجمع ہمت نیست -

۲ :- اگر یک ساعت لطیف دل با خدائے خویش حاضر شود آں بہشت است بلکہ ہزار بہشت فدائے ساعت باید کرد و ہنوز رائیگاں بدست آمدہ باشد -

۳ :- بفراغ دل زمانے نظرے بماہ روئے
ازاں کہ چتر شاہی ہمہ عمر ہائے و ہوئے

آپ سے مشہور قول "العلم حجاب اللہ اکبر" (علم حجاب اکبر ہے اللہ اور بندہ کے درمیان) کے متعلق دریافت کیا گیا تو فرمایا "کل ما سوی اللہ تعالیٰ حجاب" (اللہ کے سوا ہر شے حجاب

ہی ہے) البتہ علم کے سوا دوسرے تمام حجاب قبیح وکثیف ہیں مگر علم حجاب لطیف ہے۔ برخاستن ازاں نیک دشوار باشد ومراد ازیں علم و نحو وصرف وحدیث وفقہ نیست۔ مراد علم باللہ است وآں علم ذات وصفات باری اند نہ بدلیل وبرہان بلکہ مشاہدہ ——— انتھٰی۔

**وفات**:۔ بروز دوشنبہ بوقت ضحی ۱۶۔ ذی القعدہ ماہ محرم ۸۲۵ھ کو ہوئی۔ مزار گلبرگہ میں ہے۔ لوگ اس کی زیارۃ وثواب کے لیے آتے رہتے ہیں (مہر جہاں تاب)

# ۲۰۱۔ شیخ محمد متوکل کنتوری

م ۸۲۷ھ

"الشیخ العالم الصالح" محمد ابن اعز الدین ابن افتخار الدین بن اوزون ترکمانی ہروی کنتوری ان مشایخ برگزیدگان میں سے تھے۔ جن کے زہد وتقویٰ اور توکل واستغنا کی مثال ان کے دور میں نہ تھی۔

شیخ نصیر الدین محمود اودھی سے طریقت حاصل کی اور اپنے شیخ کی اجازت سے قصبہ کنتور (در صوبۂ اودھ) میں سکونت اختیار فرمالی۔ ایک سو سال کی عمر پائی۔ ان کے صاحبزادہ شیخ سعد اللہ ان کی زندگی ہی میں راہیٔ ملکِ عدم ہوئے۔ سالِ وفات ۸۲۷ھ ہے۔

(بحوالہ خزینۃ الاصفیاء)

# ۲۰۲۔ قاضی محمد ساوی

م ۱۴ محرم ۸۰۹ھ

"الشیخ العالم الکبیر العلامۃ" قاضی محمد ابن ابو محمد حنفی صوفی ساوی۔ یکے از ممتاز مشایخ چشتیہ۔ حضرت نصیر الدین اودھی کی خدمت میں مدتوں رہے۔ آپ سے بہت کچھ حاصل کیا اور بزم طریقت کے مرکز قرار پائے۔ شیخ اختیار الدین عمر ایرجی اور بے شمار افراد نے آپ

سے استفادہ کیا۔

فقہ و تصوف و اصولِ فقہ و ادب عربی میں کمال حاصل تھا۔ برسوں درس و افادہ میں مصروف رہے۔ ۸۰۱ھ میں انتقال فرمایا اور سید والدنے مہر جہاں تاب میں لکھا کہ آپ نے ۱۴ محرم ۸۰۹ھ میں ایرج میں رحلت فرمائی اور وہیں آسودۂ لحد ہوئے۔

# ۲۰۳۔ شیخ محمد بن ابو محمد دریا آبادی

م ۸۰۴ھ

"الشیخ العالم الفقیہ" محمد بن ابو محمد قدوائی دریا بادی المشہور بہ آب کش۔ قاضی عبدالکریم قدوائی اودھی کی اولاد سے تھے۔ شیخ ابوالفتح ابن عبدالحیٔ بن عبدالمقتدر کندی جون پوری سے طریقت حاصل کی اور خلقِ کثیر نے آپ سے استفادہ کیا۔ ۸۰۴ھ میں وفات پائی۔ (بحوالہ مہر جہاں تاب)

# ۲۰۴۔ قاضی محمد اکرم گجراتی

"الشیخ العالم الفقیہ" محمد اکرم حنفی الگجراتی یکے از علمائے ممتازین۔ فقہ و اصولِ فقہ میں فائق۔ نہروالہ کے قاضی القضاۃ تھے مفتی رکن الدین ناگوری نے ان کی مدح اپنے فتاویٰ حمادیہ میں کرتے ہوئے آپ کا ذکر امام عالم و نعمان ثانی سے کیا۔ آپ کو معقول اور منقول وغیرہ دونوں قسم کے اعلیٰ القاب سے یاد کیا۔

# ۲۰۵۔ شیخ محمد الحسینی المدینی

م ۸۲۲ھ

"الشیخ الصالح" محمد بن ابو محمد الحسینی المدینی۔ دکن کے ممتاز علما سے تھے۔ اپنے ایک

سو مریدوں کے ہمراہ ہندوستان آتے ہوئے مقام سیکاگول (دکن) میں شہید کر دیے گئے۔ یہ واقعہ ۸۳۲ھ میں ہوا۔ (مہر جہاں تاب)

## ۲۰۶۔ شمس الدین محمد طاہر چشتی اجمیری

م ۸۸۱ھ

"الشیخ الصالح" شمس الدین محمد ابن طاہر اجمیری شیخ معین الدین حسن سنجری، شیخ نور الدین احمد ابن عمر پنڈوی سے درس طریقت حاصل کرنے کے بعد شیخ رفیع الدین بایزید اجمیری کی خدمت میں باریاب ہوئے۔ جن سے خرقہ خلافت حاصل ہوا اور ارشاد و تلقین میں مصروف ہو گئے۔ (گلزار الابرار)۔ اخبار الاخیار میں لکھا ہے کہ طویل عمر پائی اور خزینۃ الاصفیا میں تاریخ رحلت ۸۸۱ھ رقم ہے۔

## ۲۰۷۔ تقی الدین محمد شیرازی

"الشیخ الفاضل" تقی الدین محمد ابن ابو محمد شیرازی علمائے کبار سے تھے۔ امیر فضل اللہ حسینی شیرازی کی دامادی کا فخر حاصل ہوا۔ سلطان فیروز شاہ بہمنی نے آپ کو گلبرگہ کا وزیر مالیات مقرر فرمایا اور امیر تیمور گورگان کے ہاں سفارت پر بھجوایا۔ ان کے ہمراہ لطف اللہ سبزواری بھی تھے۔ یہ وفد ۸۰۱ھ میں روانہ ہوا اور سمرقند سے گلبرگہ واپس آگیا۔ سلطان فیروز شاہ کے ہاں ان کی بڑی قدر و منزلت تھی۔

## ۲۰۸۔ سلطان محمود شاہ شرقی جونپوری

م ۸۶۴ھ

"الملک المؤید" محمود بن ابراہیم الشرقی الجونپوری۔ ممتاز بادشاہوں میں سے تھے۔ سلطان الشرق کے لقب سے مشہور۔ ۸۴۲ھ میں اپنے والد کی رحلت کے بعد سریر آرائے تخت

حکومت ہوئے اور علم وتدبر کی وجہ سے رعایا کے دل موہ لیے۔ کہ آپ عدل گستر، سخی، خوش مزاج اور اہلِ علم کے محسن تھے۔ جون پور میں ان کے عہد کے آثار صالحہ ابھی تک موجود ہیں۔ ۸۶۲ھ میں وفات پائی۔ (بحوالہ تاریخ فرشتہ)

## ۲۰۹۔ شیخ محمود بن حمید کنتوری مداری

۸ جمادی الاولیٰ ۸۹۶ھ

"الشیخ العالم الکبیر" محمود ابن عین الدین ابن یعقوب العثمانی جرجانی الکنتوری مصنف رسالۂ حالیہ (فارسی) فی معرفتہ المداریہ۔ ان کا نسب حضرت عثمان اور بعض کے نزدیک حضرت علی سے بیان کیا ہے۔ مولد ومنشا کنتور ہے۔ شیخ معمر بدیع الدین مدار شاہ مکن پوری کی بیعت کی۔ ممدوح کنتور تشریف لائے۔ اور انہیں سے پڑھا۔ ان کی بیعت ان کے فرزند ابوالحسن اور شیخ عبدالملک بہرائچی وغیرہ اکثروں نے کی۔ رسالہ حالیہ فی معرفت المداریہ عربی میں تصنیف کیا۔ اپنے شیخ کی تعریف میں بہت سے اشعار کہے "حقائق ومعارف" میں فارسی میں۔

## ۲۱۰۔ شیخ محمود بن عبداللہ البخاری

از ۲۳ رمضان ۸۰۴ھ تا ماہ ذی القعدہ ۸۸۰ھ

م سنہ ۸۸۰ھ

"الشیخ الصالح الفقیہ" محمود ابن عبداللہ ابن محمود بن الحسین الحسینی البخاری ملقب بہ ناصر الدین مکنیٰ بہ ابوالحسن گجراتی۔ گجرات کے مشہور مشایخ سے تھے۔ مولد فتن اور مدفن قریہ بٹوہ ہے۔ سلطان خاتون بنت خداوندخاں گجراتی ان کی والدہ تھیں۔ اپنے والد سے برسوں پڑھتے رہے۔ اور ان کی رحلت کے بعد مسندِ شیخوخیت پر متمکن رہے بہت سے لوگوں نے آپ سے استفادہ کیا (بحوالہ مرآۃ احمدی)

# ۲۱۱۔ قاضی محمود بن العلا نصیر آبادی

م ۸۶۸ھ

"الشیخ العالم الفقیہ الوجیہ" محمود بن العلاء بن قطب الدین حسنی الحسینی نصیر آبادی۔ از نسل امیر کبیر سید بدر الملت المنیر شیخ الاسلام قطب الدین محمد بن احمد الحسنی المدنی۔ عہد علم و شیخت میں پیدا ہوئے اور پروان چڑھے۔ اپنے والد کے بعد ۸۷۲ھ میں شہر نصیر آباد کی قضاۃ سپرد ہوئی۔ فقہ میں فائق الاقران تھے۔ کوئی ہمسر نہ تھا، دوسرے علوم و فنون میں ملکہ تام ہونے کی وجہ سے آپ کو ان پر فخر حاصل تھا۔ آپ (مؤلف نزہتہ الخواطر سید عبد الحیٔ صاحب) کے اجداد میں سے تھے۔ رحلت کے بعد نصیر آباد کے خطیرہ الخطباء میں آسودۂ لحد ہوئے (بحوالہ مآثر السادات)

# ۲۱۲۔ سلطان محمود شاہ خلجی مندوی

۱۹ شوال ۸۳۹ھ

"الملک المؤید" محمود بن المغیث خلجی مندوی۔ عہد ہوشنگ شاہ غوری اور ان کے اسلاف مندوی میں امرائے کبار سے تھے۔ آخر اللہ سبحانہ نے محمد شاہ غوری کے بعد در شنبہ ۱۹/۲۹ شوال ۸۳۹ھ کو زمام حکومت ان کے ہاتھ میں دی۔ جب کہ ان کی زندگی کا ۲۴ ویں سال تھا۔ اور ان کے والد بھی زندہ تھے۔ جنہیں ممدوح نے امیر الامرا کا منصب پیش کیا۔ یہ بادشاہ نہایت سخی، عدل پسند عوام کے ہمدرد، غازی، سرحدوں کے محافظ اور جہاد فی سبیل اللہ کے مشتاق تھے۔ ارباب کمال کی خدمت میں بیش قیمت تحائف اور نقود بھیجا کرتے۔ یہ دیکھ کر دور دراز سے علماء کا جم غفیر ان کے گرد جمع ہو گیا۔ انہوں نے اپنے دارالحکومت مندو میں بہت بڑی تعلیم گاہ تعمیر کرا دی جس میں اساتذہ کے بیش بہا مشاہرے اور طلبا کے لیے اعلیٰ کھانے اور ان کی ضروریات کا اجرا فرما دیا۔ ۸۴۹ھ میں ایک عالی شان شفا خانہ بھی تعمیر کرایا۔ جس کی تولیت مولانا فضل اللہ حکیم

کے سپرد کرکے حکم دیا کہ مریضوں اور دیوانوں کا علاج غور سے کیا جائے۔ یہ سلطان سخاوت اور حقائق کی آگہی میں ممتاز ہونے کے ساتھ ریاست کے سود و بہبود میں نہایت غور کرتا۔ اس کی ذات میں خوش اطواری۔ عفت پاک دامنی، سخاوت اور رعیت کے احوال کی نگہداری۔ ریاست کی ترقی اور حکمرانی کا جوہر تمام اوصاف جمع تھے۔ جس کی بدولت تمام عالم میں اس کی شہرت پھیل گئی ۸۶۰ھ میں اس کے پاس خلیفہ مصر المستنجد باللہ یوسف بن محمد عباسی کا بھیجا ہوا وفد آیا۔ جس کی تعظیم و استقبال میں اس نے اپنے امراء کے ساتھ بے حد سبقت کی، یہ وفد خلیفہ عباسی کی طرف سے اس کے لیے خلعت لایا تھا۔ تب سے اس نے خطبہ میں اپنے نام کے ساتھ خلیفہ ممدوح کا نام بھی شامل کر لیا۔

**دوسرا خلعت:**۔ یہ خلعت مولانا عماد الدین حضرت شیخ الاسلام نجم الدین الحوار۔ فی المشہور بہ کبری کی طرف سے تھا۔ جسے اس نے نہایت ادب و احترام کے ہاتھوں سے لیا اور مولانا عماد الدین کے ساتھ بہت عمدہ سلوک کیا۔

اس نے ۴۲ سال تک حکومت کی۔ اور ۱۹۔ ذی القعدہ ۸۷۳ھ کو انتقال فرمایا۔
(بحوالہ تاریخ فرشتہ)

# ۲۱۳۔ خواجہ عماد الدین محمود گیلانی

م ۵ صفر ۸۸۶ھ

الشیخ الفاضل الکبیر عماد الدین محمود بن محمد بن احمد گیلانی المشہور بہ محمود گاواں۔ ان کا ایک لقب ملک التجار ـــــ اور تیسرا لقب خواجۂ جہاں ہے۔ ابنائے ملوک، اور خود وزراء میں سے تھے۔ سن ولادت ۸۱۳ھ ہے۔ تحصیل علم کے لیے قاہرہ میں امام ابن حجر عسقلانی (احمد بن حجر) کے سامنے زانوئے ادب تہ کیے۔ لجدہ شام پہنچے۔ اسی طرح چلتے چلاتے اکثر شہروں میں گئے اور تجارت میں خوب نفع کمایا۔ ۴۲ سال کی عمر میں بندر گاہ دابل کی راہ سے ہندوستان

وارد ہوئے تو دکن کی راہ پر چل دیے۔ یہاں سلطان علاؤالدین بھمنی سریر آرائے سلطنت تھے۔ ہمایوں شاہ بھمنی نے صاحب ترجمہ کو ملک التجار کا خطاب دینے کے بعد اپنا وزیر مقرر کر کے جملتہ الملک کے لقب سے سرفراز فرمایا۔ جس بادشاہ کے بعد سلطان محمد شاہ بھمنی نے آپ کو خواجہ جہاں کے خطاب سے عزت بخشی۔ یہ تمام بادشاہ ان کی عزت کرتے اور ان کے اشاروں پر چلتے تھے۔

محمود گاوان صاحب بہت بڑے عالم تھے۔ معقول اور منقول کے ساتھ فنون ریاضی اور طب و انشاء اور نقد شعر ہر ایک میں ماہر ہونے کے ساتھ سخی بہادر، عقیدہ میں استواری اور نیک چلنی کے ساتھ اہل علم کے قدر دان بھی تھے۔ علمائے خراسان و ماوراء النہر و عراق کے لیے قیمتی ہدایہ پیش کرتے۔ اپنی جاگیر میں سے اپنی ذات پر کچھ خرچ نہ کرتے۔ بلکہ مستحقین میں تقسیم کر دیتے۔ صرف ذاتی رأس المال تجارت کے لیے محفوظ رکھتے اور اس سے جو نفع حاصل ہوتا خود پر صرف کرتے۔

دکن میں ان کی کئی عمارتیں یادگاریں ہیں۔ احمد آباد بیدر میں ایک عظیم الشان مدرسہ ہے۔ یہ عمارت حسن و جمال و تعمیر میں دکن کے اندر بے مثال ہے۔ اس کی تعمیر ۸۷۶ھ میں ہوئی۔ جس کی تاریخ "ربنا تقبل منا" آپ صاحب تصانیف بھی تھے۔

(۱) مناظر الانشا

(۲) دیوان شعر فارسی

(۳) رسائل بخدمت شیخ عبدالرحمٰن جامی

اور جامی نے آپ کی مدح میں بعض قصائد لکھے۔ ازاں جملہ! ؎

ہم جہاں را خواجہ وہم فقر را دیباچہ اوست

آیت الفقر ولکن تحت استار الغناء

والیضاً

جامی اشعار دل آویز تو جنسے است لطیف

پرورش از حسن لود لطف معانی تارش!

ہمراہ قافلۂ ہند روان کن کہ رسد

شرف عزو قبول از ملک التجارش!

شیخ عبدالکریم ہمدانی نے ایک کتاب اخبار دکن میں لعنوان محمود شاہی کا تذکرہ اور طاش کبری زادہ نے مفتاح السعادۃ میں لکھا ہے:۔

"کہ مختصر مفید کتابیں جن میں صناعۃ الانشاء اور اس کے اصناف ہیں ان میں محمود گاواں المشہور بہ خواجہ جہاں کی کتاب ہے مگر فارسی میں ہے جو جانے کہ اس کے جامع دنیا کے مشاہیر سے تھے اور ان کے مال دراحت ہندوستان سے لے کر شام و عجم ہر جگہ کے عالموں کو متمتع کرتے ۔ آپ ہندوستان میں وزیر بھی تو تھے۔

کتاب مذکورہ کے حواشی میں ایک عالم نے لکھا ہے کہ

"صدر جہاں وطنا عجمی تھے۔ مگر ہندوستان آکر انھوں نے کئی شہروں کی سیر کی اور آخر دکن میں طرح وطن ڈال دی جہاں گلبرگہ کے بادشاہ نے آؤ بھگت کے ساتھ آخر ش انہیں قلمدان وزارت سونپ دیا۔ جہاں ممدوح نے کئی مذہبی عمارتوں کی تعمیر میں حصہ لیا اور ایک عالی شان مدرسہ شہر احمد آباد بیدر میں تعمیر کرایا۔ جس مدرسہ کی صدارت کے لیے ملا جامی کو ان کے وطن سے بلایا۔ حضرت جامی آنے کے لیے تیار بھی ہو گئے۔ مگر اتفاقات مانع ہوئے۔

مصنف تاریخ آصفی کہ گجرات پر لکھی گئی ہے، اس تاریخ میں گاوان کے متعلق مرقوم

ہے کہ :-

ان کی ذات عقل و برتری و اخلاق و اقبال و قبولیت و فورت کا
مرقع تھی - اہلِ دکن اوصافِ حمیدہ میں ان کی مثال پیش کرتے
دنیا کی نعمتیں صرف ان ہی کے لیے ہو گئیں - ان کے پاس
سونے کا بہت بڑا خزانہ تھا - ایک روز ان کے مطبخ میں پیاز
کے ردی چھلکے تولے گئے تو ہندی وزن میں ۱۸ سیر تھے اور
مطبخ کے اندر بچا کھچا گھی ۲۰ سیر وزن میں ہوتا - ساحلِ سمندر
کے ہر ایک بندر گاہ میں گاواں کے وکلائے تجارت اور سفیر
مقرر تھے -

صدر جہاں نے مختلف مضامین میں نہایت عمدہ کتابیں لکھیں :-

(۱) مناظر الانشاء ——— (۲) ریاض الانشاء -

جس موضوع پر انہوں ہی نے سبقت کی -

انہوں نے مکہ معظمہ میں اپنے لیے ایک محل بیت گاواں کے نام سے تعمیر کرایا -

سخاوی نے ضوء اللامع میں ان کے ترجمہ میں لکھا ہے -

محمود بن محمد بن احمد خواجہ کمال الگیلانی برادر شہاب احمد گاواں ان کا لقب ملک التجار ہے -

سنہ ۸۱۳ھ میں پیدا ہوئے -

ہمارے شیخ علامہ ابن حجر عسقلانی سے قاہرہ میں استفادہ کیا - لجدہٗ شام کا رخ کیا اور گلبرگہ کے بادشاہ ہمایوں شاہ جب موت کے قریب پہنچے تو صدرِ جہاں کو اپنی اولاد کی نگرانی سونپتے گئے - ہمایوں شاہ کا جانشین اس کا بیٹا نظام شاہ تھا - یہ بھی بہت جلدی طعمہ اجل ہو گیا - اس کی وفات کے بعد اس کا بھائی محمد شاہ تخت پر بیٹھا جس کی عمر سات سال تھی -

صدرِ جہاں اور ولی عہد میں اختلاف رونما ہو گیا - شہزادے نے استبداد کی راہ اختیار کر لی اور

صدرِ جہاں پر سختی شروع کردی۔ ساتھ ہی رذائل کا ارتکاب شروع کردیا۔ جن امور نے صدرِ جہاں کو تکلیف میں ڈال دیا۔ صدر جہاں نے بعض اشخاص کو شہزادے کی اصلاح پر مقرر کردیا۔

شہزادہ علاقہ تلنگانہ کی طرف روانہ ہوا۔ اور خواجہ ـــــ کو بھی مشایعت کا حکم دیا۔ مگر خواجہ مسلسل ۷ اروز تک گھر سے نہ نکلے، کیونکہ بادشاہ اس دور میں تلعب میں منہمک تھا۔ خواجہ کی غیر حاضری پر دشمنوں نے چغلی کھائی جس سے بادشاہ کا دل منغض ہوگیا۔ ادھر صدر نے اپنے ایک معتمد علیہ کو بادشاہ کی طرف سلام دے کر بھیجا۔ بادشاہ نے جواب میں عتاب آمیز کلمات کہے۔ اتنے میں تلنگانہ کا لشکر تتر بتر ہوگیا جسے دشمنانِ صدر نے بادشاہ کے سامنے گاوان کی سازش کا نتیجہ بتایا اور یہ بھی سمجھایا کہ خواجہ آپ پر حملہ کرکے آپ کے قتل پر تلا ہوا ہے۔ دشمنانِ خواجہ نے سلطان کو پٹی پڑھائی کہ اگر آپ کو شک ہو تو خواجہ کو طلب کرکے دیکھیے۔ یہ تیر بھی نشانے پر بیٹھا۔ سلطان نے خواجہ کو ایک ذریعے سے بلا بھیجا تو خواجہ فوراً حاضر ہوا۔ اسی لمحہ ایک حبشی غلام نے خواجہ پر تلوار سے حملہ کرکے ان کا کام تمام کردیا۔ یہ واقعہ ۵ صفر ۸۸۶ھ کے روز رونما ہوا۔ یعنی گاوان کو محمد شاہ بادشاہ بہمنی کے حکم سے قتل کیا گیا۔ جیسا کہ ہم نے محمد شاہ سلطان کے تذکرہ میں لکھا ہے۔ ان کا سالِ رحلت ایک صاحب نے بے گناہ محمود گاواں شد شہید سے نکالا۔

## ۱۲۴۔ قاضی خان محمود دہلوی

"الشیخ الفاضل العلامۃ، محمود بن ابو محمود دہلوی المشہور بہ قاضی خاں قطب الدین مکی کے اجداد سے تھے۔

تصنیف:۔ آداب الفضلاء (لغت میں) جو انہوں نے ۸۲۲ھ میں قدری خاں کے لیے مرتب کی اور اسے دو قسموں میں منقسم کردیا۔

ا:۔ فارسی لفظوں کے عربی معنے و ترجمے     ب:۔ اصطلاحات شعراء۔

دونوں حروف تہجی کی ترتیب کے ساتھ (بحوالۂ کشف الظنون فاضل چلپی)

## ۲۱۵۔ مولانا محمود گاذرونی

"الشیخ الفاضل العلامۃ" محمود بن محمود الحسینی الگاذرونی ہندسہ و ہئیتہ اور دوسرے فنون ریاضی میں ممتاز۔ سلطان فیروز شاہ بہمنی نے آپ کو قریہ بالاگھاٹ میں رصدگاہ تعمیر کرانے پر مامور کیا۔ اور ان کی اعانت پر حسن گیلانی الحکیم کو تعینات کر دیا۔ لیکن تکمیل سے پہلے احسن کلیم نے وفات پائی۔ یہ واقعہ سنہ ۸۱۰ھ کا ہے (بحوالۂ تاریخ فرشتہ)

## ۲۱۶۔ شیخ محمود ایرجی

م ۱۰ رجب سنہ ۸۶۵ھ

"الشیخ العالم الصالح" محمود بن سعید الحسینی ایرجی۔ علم و معرفت میں ممتاز۔ مولد و منشاء ایرج۔ درسیات اپنے والد سے پڑھنے کے بعد حج و زیارۃ کے لیے روانہ ہوئے تو احمد آباد میں شیخ احمد ابن عبداللہ کھتوی مغربی سے ملاقات ہوئی اور یہیں احرام کھول کر آپ کی خدمت خود پر لازم کر لی۔ موضع بہنڈیری در نواح احمد آباد میں قیام فرما ہو گئے۔

تصنیف:۔ تحفۃ المجالس۔ شیخ احمد محمد رح کے حالات و ملفوظات پر۔

موضع بہنڈیری ہی میں رحلت ہوئی اور یہیں آسودۂ لحد ہوئے۔ (محبوب ذی المنن)

## ۲۱۷۔ شیخ محمود بن محمد دہلوی

م سنہ ۸۹۱ھ

"الشیخ العالم الکبیر العلامۃ" محمود بن محمد حنفی دہلوی۔ ابو الفضائل سعد الدین احناف کے علمائے کبار سے تھے۔

متصانیف : اصولِ فقہ کی معروف کتاب المنار کی شرح افاضتہ الانوار فی اضاءۃ اصولِ المنار کے نام سے لکھی۔ جس کا حرفِ اول ہے "الحمد للہ الذی الھمنا معالم الاسلام" ۸۹۱ھ میں وفات پائی (مہر جہاں تاب و کشف الظنون)

# ۲۱۸۔ شیخ محمود بن محمد دہلوی

م ۸۹۱ھ

"الشیخ الفاضل العلامہ" محمود بن محمد دہلوی لقب تاج الدین نحوی۔ اپنے معاصرین کے حلقہ میں نحو و ادبیت میں معروف تھے۔

تصنیفات :۔ المقصد فی النحو

علامہ چلپی نے کشف الظنون میں لکھا ہے کہ تاج الدین نے یہ کتاب ملک اشرف کے نام ہدیہ کی۔ وہ ۸۹۱ھ میں راہی ملک بقا ہوئے۔

# ۲۱۹۔ شیخ محمود بن محمد گجراتی

"الشیخ الفاضل" محمود بن محمد المعری الحنفی گجراتی۔ اپنے دور کے ممتاز افاضل سے تھے آپ سے راجح ابن داؤد گجراتی نے احمد آباد میں نحو صرف اور منطق و عروض وغیرہ پڑھے۔ سخاوی نے ان کا ذکر الضوء اللامع میں بضمن ترجمہ راجح ممدوح کیا ہے (بحوالہ مطرب الاماثل)

# ۲۲۰۔ شیخ مسعود بن ظہیر فتح پوری

"شیخ الکبیر" مسعود ابن ظہیر بن قاسم ابن حمزہ بن حامد بن ابوبکر بن جعفر بن زید ابن ایاد بن ابوالفرج الحسینی الواسطی فتح پوری المشہور بہ شاہ سید ممتاز مشائخ چشتیہ تھے۔ یہ فیضان شیخ حسام الدین مانک پوری سے حاصل ہوا۔ جن کی خدمت میں برسوں رہے۔ یہاں

تک کہ ان کے تمام اسرار پائے (منبع الانساب)

## ۲۲۱- شیخ مظفر بن شمس بلخی

م ۲۷ رمضان ۸۰۳ھ

۔۔۔۔ الشیخ الامام العالم الکبیر" مظفر بن شمس الدین العمری البلخی یکے از مشایخ کبار فرقۂ فردوسیہ۔ برسوں تدریس و تلقین دہلی میں فرمائی۔ یہاں ان کے والد ادھر بادشاہ وقت کے ہاں ایک منصب پر فائز تھے۔ اور ادھر آپ شیخ احمد چرم پوش کے مریدوں میں شامل تھے انہوں نے اپنے صاحبزادہ مظفر کو بیعت کرنا چاہا۔ مگر ان (صاحب ترجمہ) کی عدم رغبت دیکھ کر ان سے فرمایا کہ کسی اور صاحب ہی کے مرید ہو جائے۔ تب وہ قصبہ بہار گئے اور حضرت شرف الدین احمد منیری کے حلقہ میں باریاب ہو کر ان سے بعض امور کی تفتیش کے بعد رسوخ قدم حاصل کر کے ان کے مقام کے قائل ہو گئے۔ ان کی بیعت کا ربقہ گردن میں حمائل کر لیا۔ اور مرشد کے حکم سے دہلی لوٹ کر مدرسہ فیروزیہ میں تدریس کی طرح ڈال دی۔ دو سال کے بعد پھر بہار میں اپنے مرشد کی خدمت میں حاضر ہوئے اور مجاہدہ و ریاضت کے ساتھ اپنے طریقہ کے اشغال و وظائف میں منہمک ہو گئے۔ یہاں تک کہ کمال حاصل ہوا اور حضرت منیری نے آپ کو اپنی خلافت تفویض فرمائی۔ پھر حج و زیارت کا حکم دیا۔ آپ نے ان دونوں نعمتوں سے بہرہ ور ہوئے، یہاں پانچ سال گزارنے کے بعد واپسی پر عدن میں سفر آخرت فرمایا (بحوالہ گنج ارشدی)

تاریخ وفات ۲۷ رمضان ۸۰۳ھ ہے (بحوالہ حاشیہ غلام یحییٰ علی شرح آداب المریدین)

## ۲۲۲- مظفر شاہ گجراتی

م ۸۱۳ھ

"الملک المؤید المنصور" مظفر شاہ بن وجیہ الملک دہلوی السلطان الصالح المجاہد فی سبیل اللہ الغازی شہید

آپ کا نام ظفر خاں اور سلطان فیروز شاہ دہلوی کے امرا سے تھے۔ سلطان محمد شاہ فیروزی نے ۷۹۳ھ میں آپ کو گجرات کی تولیت سپرد کی۔ آپ نے تدبیر و حکمت اور سیاست کے ساتھ گجرات کا تمام علاقہ سر کر لیا۔ مگر جب مرکزی حکومت دہلی متنزلزل ہوگئی۔ تو صاحب ترجمہ نے ۸۱۰ھ میں خود ہی گجرات پر مستقلاً بادشاہ بن کر اپنا لقب مظفر شاہ مقرر کر لیا۔

وہ بڑے عدل گستر، سخی۔ دلاور، فاضل و مجاہد فی سبیل اللہ تھے۔ عبادت گزاری ان کا وثار تھا۔

**وفات**:۔ ان کی کبرسنی میں انہیں زہر دیا گیا جس سے ۸۱۳ھ میں آسودہ لحد ہو گئے (بحوالہ مراۃ سکندری)

## ۲۲۳۔ شیخ منصور بن محمد کشمیری

"الشیخ الفاضل" منصور بن محمد ابن احمد کشمیری۔ طب میں ممتاز الاقران تھے۔

**تصنیف**:۔ الکفایۃ المجاہدیۃ:۔ طب میں ہے کہ حفظانِ صحت کے طریقوں کے ساتھ فن کے اور مسائل بھی ہیں۔ یہ کتاب انہوں نے مجاہد السلطنت والد ابن زین العابدین کشمیری کے لیے لکھی جو دو فنون پر مشتمل ہے اور ہر ایک فن کئی فنون پر محتوی۔ اس کا ایک نسخہ لندن کے کتب خانہ میں ہے۔

## ۲۲۴۔ مودود بن محمد گجراتی

از ۲ شوال ۸۱۱ھ تا ۲۲ شوال ۸۹۲ھ

"الشیخ الکبیر الزاہد الفقیہ" مودود بن محمد یوسف بن سلیمان عمری اجودھنی (پاک پٹنی) شیخ رکن الدین ابو المظفر نہروالی الگجراتی، از ذریتہ بابائے شکر گنج حضرت فرید الدین مسعود اجودھنی۔ از کبارِ چشتیہ۔ آپ نے بیعت کی شیخ محمد بن احمد ابن محمد بن علی بن ابو احمد ابن

شیخ قطب الدین مودود چشتی سے جنہوں نے اپنے اجداد سے بیعت کی تھی۔ اور یہ واحد سلسلہ ہندوستان میں کسی واسطہ کے بغیر حضرت اجمیری شیخ معین الدین حسن سنجری تک پہنچتا ہے۔

مبالعین:۔ آپ کے مریدوں میں شیخ عزیز اللہ المتوکل بن دوسرے بیشمار افراد نے بیعت کی۔

حضرت مودود مشائخ کبار سے تھے، زاہد اور قانع و متوکل ہونے کے ساتھ مجاہد فی سبیل اللہ بھی تھے، نیز عجیب غریب کشوف و کرامات کا سرچشمہ تھے۔ قنن میں آسودہ لحد ہوئے۔ ایک روایت یہ بھی ہے کہ آپ نے ۲۲ شوال ۸۴۲ھ کو رحلت فرمائی۔ (بحوالہ مرآۃ احمدی)

# ۲۲۵۔ شیخ موسیٰ ابن عزیز اللہ البہاری

م ۲۳ ذیقعد ۸۶۹ھ!

(بعمر ایک سو ستائیس برس)

الشیخ الکبیر المعمر موسے بن عزیز اللہ ابن احمد بن محمد ابن شہاب الدین الیمانی سہروردی۔ الہندی البہاری۔ از مشائخ معروف و باکمال۔ ان کی صغر سنی میں ان کے والد راہئ ملک عدم ہوئے۔ تب آپ نے علمائے معاصرین سے پڑھا اور شیخ حسین بن المعز بلخی کی خدمت میں ملازمت اختیار کی جن سے اکتساب کیا جو صاحب ترجمہ کے والد سے مستفیض تھے۔ شیخ عزیز اللہ نے اپنے والد سے انہوں نے اپنے والد سے اور انہوں نے شیخ شہاب الدین یمانی سے استفادہ کیا جو بے شمار شیوخ سے مستفیض تھے جن میں حضرت شہاب الدین عمر بن محمد سہروردی صاحب العوارف بھی ہیں۔

تصنیف:۔ ملفوظات ہیں جو آپ کے مریدوں نے جمع کیے (بحوالہ گنج ارشدی)

"ن"

# ۲۲۶ نصیر خاں فاروقی

(شاہ ہسبت)

م ۲۷ ربیع الاول ۸۴۱ھ

الامیر الکبیر نصیر خاں ابن ملک راجہ بن خان جہاں بن علی بن عثمان بن شمعون بن اشعث ابن سکندر بن طلحہ بن دانیال بن اشعث ابن ارمیا بن ابراہیم ابن ادھم العمری البلخی۔ ثم الھندی الخاندلیسی، ہندوستان کے بادشاہوں سے ہیں۔ اپنے والد کی رحلت کے بعد ۸۰۱ھ میں حکومت کی بھاگ ڈور ہاتھ میں لی اور تدبر و عقل کے ساتھ اس لواح کے سب سے مضبوط قلعہ آسیر کو فتح کر لیا جو خاندلیس کے پہاڑوں میں تھا اور دریائے تاپتی کے ایک کنارے شہر برہان پور تعمیر کیا۔ یہ نام انہوں نے اپنے شیخ برہان الدین محمد ہانسوی کے نام پر رکھا اور دریائے تاپتی کے دوسرے کنارے دوسرا شہر اپنے دوسرے شیخ زین الدین شیرازی کے نام کی مطابقت سے بنام زین الدین آباد تعمیر کرایا۔

صاحب ترجمہ نے چالیس سال اور چند ماہ تک داد حکومت دی۔

یہ بادشاہ عدل گستر، شجاع، دلیر، عاقل اور دین دار تھا۔ رہی اس کی حضرت ابراہیم بن ادھم سے نسبت شجرہ، تو نساب اس سے انکار کرتے ہیں۔ جیسا کہ ہم نے ایک اور موقع پر یہ وضاحت کی ہے۔ لیکن یہاں ہم نے کتب تاریخ کے تتبع میں اس (سلسلۂ نسب) کا اندراج کر دیا ہے (بحوالہ تاریخ فرشتہ)

# ۲۲۷۔ قاضی نصیر الدین جونپوری

۳ صفر ۸۱۷ھ

"الشیخ الفاضل العلامۃ نصیر الدین دہلوی ثم جون پوری۔ نحو و عربی اور فقہ و اصول میں فائق الاقران تھے۔ مولد و منشا دہلی ہے۔ قاضی عبد المقتدر ابن رکن الدین شریحی کندی کے حضور زانوئے ادب تہ کیے۔ قاضی صاحب ممدوح آپ پر بے حد شفقت فرماتے اور بعنایت رافت سے پڑھاتے۔

پھر جب قاضی ممدوح نے تحصیل علوم سے فراغت حاصل کرلی تو دہلی میں مسندِ تدریس آراستہ فرمائی۔

فتنہ تیمور میں آخر جون پور تشریف لے آئے اور یہاں کی قضاۃ سپرد ہوئی۔ مدت کے بعد طبیعت بھر گئی۔ تو سب کچھ ترک کرکے ایک حجرہ میں جا بیٹھے اور زہد و عبادت میں ڈوب گئے۔ شیخ عبد الحق محدث دہلوی نے اخبار الاخیار میں لکھا ہے کہ ان کے مرید شدت جوع سے اس قدر نڈھال رہتے کہ گھر کی چوکھٹ پر زنجیر لٹکائے رکھتے۔ مبادا باہر اندر آتے جاتے گر پڑیں۔ قاضی شہاب الدین دولت آبادی نے جب نحو میں کتاب ارشاد لکھ لی تو یہ نسخہ آپ کے پاس بھجوا کر فرمائش کی کہ آپ اس معاملہ میں رائے دیجیے کہ اگر میں اسے داخل درس کردوں تو طلبہ کے لیے مفید ہوگی؟ آپ نے اسے مستحسن قرار دیتے ہوئے فرمایا کہ "اسے داخلِ درس کرنے کی ضرورت نہیں" اور یہ جو آپ نے اس کتاب کی تحسین فرمائی ہے تو غالباً یہ اس بنا پر ہوگی کہ اس بارے میں بحث و نزاع کا دروازہ نہ کھلے۔

وفات جونپور ہی میں ہوئی۔ تاریخ رحلت ۳۔ ماہ صفر ۸۱۷ھ ہے اپنے حجرے ہی کے اندر آخری نیند سوئے (بحوالہ تجلی نور)

# ۲۲۸- شیخ نظام الدین یمنی

م ۸۰۸ھ

"الشیخ الفاضل" نظام الدین یمنی المشہور بہ غریب۔ صلاح و تقویٰ میں معروف۔ دیار یمن میں پیدا ہوئے اور یہیں پروان چڑھے۔ جب ایک سفر کے اندر شیخ اشرف ابن ابراہیم سمنانی ان کے ہاں آئے۔ تو آپ بھی ان کے رفیق سفر ہو گئے۔ یہ ۷۵۰ھ کا واقعہ تھا اور ہندوستان وارد ہوئے تو شیخ ممدوح کی خدمت میں ایک مدت گذار دی۔ اس معیت میں ان کی بیعت بھی کی۔

تصنیف :۔ لطائف الاشرفیہ فی ملفوظات شیخ اشرف ہے۔ بسیط اور معتمد علیہ۔ اپنے شیخ کی رحلت[1] سے چند سال بعد وفات پائی اور کچھوچھہ میں راحت ابدی نصیب ہوئی۔

# ۲۲۹- شیخ نصیر الجمال گجراتی

م ۸۵۱ھ

"الشیخ العالم الصالح" نصیر الدین جمال الدین ابن ظہیر الدین بن احمد بن الحسین بن الجمال احمد بن شہاب الدین عمر الصدیقی سہروردی۔ لونساری از مشہور مشایخ ہند مولد و منشا گجرات شیخ شرف الدین اوساولی گجراتی از حضرت نظام المشایخ از شیخ علی رفاعی از رکن الدین رفاعی از شمس الدین از قطب الدین ابوالحسن علی بن عبدالرحیم از برادر او شمس الدین محمد از محمد از عم بزرگوارش محی الدین ابراہیم بن علی الاعزب عن عم او مہذب الدین عبدالرحیم از برادر او سیف الدین بن علی بن عثمان البطائحی از سید احمد الکبیر القطب الرفاعی (مترجم اللہ اللہ)

---

[1] متوفی ۲۸ محرم ۸۰۸ھ

سنہ ۸۱۰ھ میں وفات پائی (بحوالہ مہر جہاں تاب)

# ۲۳۰۔ شیخ نجم الدین قلندر دہلوی

۷۳۶ھ تا ۲۰ ذی الحج ۸۳۷ھ

الشیخ الکبیر المعمر نجم الدین بن نظام الدین ابن نور الدین المبارک الحسینی الغزنوی الدہلوی خطۂ ہند کے ممتاز مشائخ سے تھے۔ ۷۳۶ھ میں دہلی میں پیدا ہوئے۔ حضرت نظام المشائخ کی خدمت میں رہے۔ ممدوح کی بیعت کی۔ مگر ان پر کسی عنوان کشف شہود نہ ہوا۔ تب آپ حضرت ممدوح کے حکم سے روم تشریف لے گئے اور شیخ خضر الحسینی القلندری سلسلہ قلندریہ میں سے طریقت حاصل کی۔ آخر وطن واپس آئے اور منڈو مالوہ میں سکونت پذیر ہوئے۔

**مریدین:۔** آپ سے مندرجہ ذیل حضرات نے استفادہ کیا۔ (۱) شیخ حسین سرہر پوری شیخ قطب الدین جونپوری۔ ان کے سوا دوسرے حضرات۔

**وفات:۔** ۲۰ ذوالحجہ ۸۳۷ھ (بحوالہ انتصاح)

# ۲۳۱۔ مولانا نجم الدین گلبرگوی

(لعہد سلطان احمد شاہ بہمنی)

"الشیخ الفاضل العلامۃ" نجم الدین حنفی گلبرگوی۔ فقہ و عربیت میں ممتاز الافاضل۔ سلطان احمد شاہ بہمنی کے لشکر میں منشی تھے۔ اور بادشاہ ممدوح کے مقرب خاص باایں ہمہ جرأت اور راست گوئی میں بادشاہ تک کا خوف نہ تھا۔

ایک مرتبہ سلطان احمد شاہ ممدوح نے مالوہ کے سلطان بادشاہ ہوشنگ پر حملہ کا ارادہ کیا۔ تو مولانا صاحب نے بادشاہ کو برملا اس معاملہ سے منع کیا اور یہ اس لمحہ کی بات ہے جب احمد شاہ ہوشنگ کے قریب آگیا تھا کہ معرکہ کارزار گرم ہونے کے قریب پہنچ گیا۔ اس وقت مولانا نے

احمد شاہ کو منع فرمایا۔ بادشاہ ان کی نصیحت پر واپس لوٹ گیا مگر ہوشنگ موصوف احمد شاہ کا پیچھا کر کے اس کے ملک میں داخل ہو گیا۔ جس پر احمد شاہ اسے ہٹانے کے لیے مجبور ہو گیا۔

(بحوالہ تاریخ فرشتہ)

## ۲۳۲۔ شیخ نعمان آسیری

م ۸۸۱ھ

الشیخ الکبیر نعمان بن شمس الدین حافظ ابن نور الدین ابن شرف الدین محمد زاہد مودودی دہلوی ثم الآسیری۔ زہد و صلاح میں ممتاز الاقران۔ ان کے شیوخ میں شیخ ضیاء الدین محمد از نظام الدین فلتی از شیخ الامام سلطان الاولیاء دہلوی ہیں (بحوالہ گلزار الابرار) تاریخ الاولیاء میں ہے کہ شیخ نعمان نے بیعت کی علاء ابن ضیاء برہان پوری از شیخ رکن الدین مودود گجراتی کی۔ اور دوسرے سلسلے میں بیعت کی شاہ نظام الدین اولیاء کی۔ اور ان کے مرید ہوئے سلطان الاولیاء کے صاحبزادے اور دوسرے حضرات۔ رحلت فرمائی ۸۸۱ھ میں۔

## ۲۳۳۔ شیخ نظام الدین آسیری

م بعد از ۸۸۳ھ

الشیخ الکبیر نظام الدین بن نعمان بن حافظ بن نور الحسینی مودودی آسیری یکے از مشایخ چشتیہ۔ مولد و منشا آسیر۔ اپنے والد سے اکتساب کیا۔ کم ارشاد و دعوت شروع کر دیا۔ آپ کے صاحبزادے جلالی نے آپ سے فیضان حاصل کیا۔

ناسکی نے اپنی کتاب تاریخ الاولیاء میں ان کا سال رحلت ۸۲۱ھ لکھا ہے۔ اور ناظرین کو علم ہے کہ وہ اپنے والد کے بعد مسند شیخوخیت پر متمکن ہوئے جن کی رحلت ۸۸۱ھ میں ہوئی تب ان کا مذکور سن ارتحال (۸۲۴) کیونکر صحیح ہو سکتا ہے۔ وہ غالباً ۸۸۳ھ میں آسودہ لحد ہوئے۔

(بحوالہ محبوب ذی المنن)

# ۲۳۴۔ قاضی نظام الدین غزنوی

(لعہد سلطان ابراہیم الشرقی)

"الشیخ العالم الکبیر" قاضی نظام الدین ابن صدر الدین حسین بن احمد بن محمد بن محمد بن علی بن محمد بن الحسین بن الحسن الزینبی المدنی ثم الغزنوی فقہ و عربیت میں فائق۔ مولد و منشا غزنہ۔ اپنے والد اور دوسرے علماء سے پڑھا۔ ان کے والد غزنہ میں قاضی تھے۔ جہاں وہ مدت العمر تک رہے وفات ان کی ۸۱۷ھ میں ہوئی۔ ان کی رحلت کے بعد نظام الدین ہندوستان آکر جون پور میں اقامت پذیر ہو گئے۔ یہاں قاضی شہاب الدین دولت آبادی کا عروج تھا۔ انھوں نے قاضی۔ نظام الدین کو سلطان ابراہیم شرقی کے حضور پیش کر دیا۔ جنھوں نے آپ کو مچھلی شہر میں قاضی مقرر کیا اور آپ نے وہیں طرح اقامت ڈال دی۔ ان کی اولاد و احفاد میں کثرت ہوئی۔ شجرہ ان کا علی بن عبداللہ بن جعفر ہاشمی زینبی تک پہنچتا ہے۔ جن میں سے حسین بن حسن مدنی بادشاہ ابراہیم ابن مسعود الغزنوی کے زمانے میں غزنہ آکر مقیم ہو گئے (بحوالۂ مکاتیب الانساب)

# ۲۳۵۔ شیخ نظام الدین مانکپوری

م ۲۸ ذی قعدہ ۸۹۸ھ

"الشیخ الصالح" نظام الدین ابن فیض اللہ بن حسام الدین چشتی مانک پوری۔ المشہور بہ میراں شاہ۔ اپنے دور کے ممتاز مشایخ سے تھے۔ مولد و منشا مانک پور ہے۔ اپنے والد سے اکتساب فرمایا اور ان کی رحلت کے بعد منصب شیخوخیت پر فائز ہوئے۔ ان سے بے شمار علماء و مشایخ نے استفاضہ کیا۔ ۲۸ ماہ ذلیقعد ۸۹۸ھ میں آسودہ لحد ہوئے (بحوالہ اشرف السیر)

## ۲۳۶۔ مولانا نور الدین ظفر آبادی

"الشیخ الفاضل" نور الدین بن اسد الدین ابن تاج الدین حسینی الواسطی ظفر آبادی۔ کنیت ابو محمد العالم الصالح۔ مولد مدینہ منورہ سال ولادت ۷۴۲ھ۔ مولانا قیام الدین ظفر آبادی سے پڑھا ایک ہزار حدیثیں بھی ان سے حفظ کیں۔ اس کے علاوہ فصوص الحکم اور عوارف اپنے والد سے پڑھے جن سے طریقت بھی حاصل کی۔ پھر درس و افادہ میں مصروف ہو گئے۔ ان کی روش اپنے شیوخ پر تھی۔ کم کھاتے، کم سوتے اور باتیں بھی کم ہی کرتے۔ ۱۴ صفر ۸۲۶ھ کے روز ظفر آباد میں آسودۂ لحد ہوئے (بحوالہ تجلی نور)

## ۲۳۷۔ مولانا نور الدین انبھٹوی

از ۸۱۰ھ تا ۸۹۲ھ

"الشیخ الفاضل" نور الدین بن سعد اللہ بن عبد الملک ابن القاضی محمد عادل ابن قاضی شمس الدین انصاری انبھٹوی، علما و مشایخ کے خانوادہ میں سے تھے۔ مولد و منشا انبھٹہ ہے۔ ۸۱۰ھ میں پیدا ہوئے۔ اساتذہ عصر سے پڑھا۔ پھر مسند درس و ارشاد کو زینت بخشی۔

**تلامذہ:** عبد القدوس ابن اسمٰعیل گنگوہی اور دوسرے حضرات۔ مدفن قصبہ انبھٹہ ہی ہے (بحوالہ تحفۂ صادقہ)

## ۲۳۸۔ شیخ نور الدین کشمیری

از ۷۵۷ھ تا ۸۴۲ھ

"الشیخ الصالح" نور الدین کشمیری، علم و عرفان میں ممتاز الاقران، شیخ محمد بن علی ابن شہاب حسینی ہمدانی کے ملازم خدمت ہوئے اور برسوں اس خدمت میں مصروف رہے۔ شیخ بہاء الدین

نقشبند بخاری سے روحانی طور پر مستفیض ہوئے۔ کشمیر میں انہیں قبول عام کی دولت نصیب ہوئی۔ کشمیر ہی میں آسودہ لحد ہوئے۔ (خزینتہ الاصفیاء)

"۸۶۲ھ"

# ۲۳۹۔ شیخ ہلال الدین کشمیری

(بعہد سلطان زین العابدین کشمیری)

م ۸۶۲ھ

"الشیخ الصالح" ہلال الدین کشمیری، علم کتابی اور معرفت دونوں میں ممتاز تھے۔ طریقہ کبرویہ میں شیخ محمد بن علی بن شہاب الحسینی الہمدانی سے اور طریقہ نقشبندیہ میں روحانی طریق سے شیخ بہاء الدین نقشبندی بخاری سے بیعت کی۔ سلطان زین العابدین کشمیری کے عہد حکومت میں کشمیر وارد ہوئے اور دعوت و ارشاد شروع کر دیا۔ ان سے بے شمار افراد نے اکتساب کیا۔ کشمیر میں وفات پائی اور یہیں دفن ہوئے (بحوالہ خزینتہ الاصفیاء)

# "ی"

## ۲۴۰۔ شیخ یداللہ الحسینی گلبرگوی

م ۸۵۲ھ

الشیخ الصالح یداللہ بن یوسف بن محمد بن یوسف الحسینی دہلوی الگلبرگوی، مولد و منشا گلبرگہ، بزمانۂ حیات جد (خویش) اپنے والد۔ عم اور دادا ہر سہ سے پڑھا اور اپنے والد کی رحلت کے بعد مسندِ شیخوخیت پر متمکن حاصل ہوا۔ مشہور مشائخ عہد سے تھے۔ شیخ اشرف ابن ابراہیم سمنانی نے آپ کا زمانہ پایا اور ان کا تذکرہ اپنی مصانیف میں کیا۔ آپ کشف و شہود کے مقام پر پہنچے۔ ان سے عجیب و غریب واقعات (کرامات) کا ذکر کیا جاتا ہے۔ ۳۰ ربیع الثانی ۸۵۲ھ میں گلبرگہ میں رحلت فرمائی اور وہیں آسودۂ لحد ہوئے (بحوالہ مہر جہاں تاب)

## ۲۴۱۔ شیخ یحییٰ ابن علی ترمذی

م ۲۰ رمضان سنہ ۸۵۰ھ

"الشیخ الصالح" یحییٰ بن علی ابن عثمان بن محمد ابن عثمان بن الحسن الحسینی ترمذی۔ قنوجی ثم الگجراتی زید بن الحسین ابن علی کی اولاد سے تھے۔ مولد و منشا ہر دو قنوج ہے۔ اپنے بچپنے میں شیخ جلال الدین حسین ابن احمد الحسینی البخاری کی بیعت سے سرفراز ہوئے اور ۱۴ سال کے سن ۱۶ جمادی الاولیٰ میں راجگیر دارد ہوئے۔ جہاں شیخ جمشید کو پایا ان کی ملازمت کی اور تحصیل علم کے بعد ان ہی سے بیعت سے فیضیاب ہوئے۔ پھر حج کو گئے واپس آکر بڈودہ

میں سکونت پذیر ہو گئے - علاقہ گجرات میں قبولیت کا سرا پا عطا ہوا. کتابیں لکھیں -

**مصنفات** - (۱) مجالس برہانی ---- (۲) مشاغل برہانی ---- (۳) مشاغل جلالی (۴) مشاغل منلالی -

**وفات** :- ۲۰ ماہ رمضان ۸۵۵ھ ٹرودہ میں رحلت فرمائی اور حوض ماتریدی پر آسودہ لحد ہوئے (الحدیقۃ الاحمدیہ)

## ۲۴۲ - شیخ یوسف ابن احمد ایرجی

م ۸۲۴ھ

"الشیخ الفاضل الکبیر" یوسف بن احمد سوہی ایرجی - علمائے کبار سے تھے. اصلی وطن خوارزم میں تھا - ان کے اسلاف میں سے ایک صاحب نے شہر ایرج میں سکونت اختیار کی یہی بستی صاحب ترجمہ کا مولد و منشا ہے - درسی کتابیں انہوں نے شیخ اختیار الدین عمر ایرجی سے پڑھیں - مدت تک ان کی خدمت میں رہے - پھر متعدد شہروں میں گئے - شیخ جلال الدین حسین الحسنی البخاری اور ان کے بھائی صدر الدین محمد سے طریقت حاصل کی - آپ صاحب وجد و حالت تھے - کئی کتابیں لکھیں -

**مصنفات** :- ترجمہ منہاج الدین للغزالی ہے -

وجد ہی میں رحلت فرمائی جب کہ سماع میں غرق تھے - وفات ۸۲۴ھ کو ہوئی -

سلطان علاء الدین منڈوی نے ان کے مزار پر بہت بڑا مقبرہ تعمیر کرا دیا - (بحوالہ گلزار الابرار)

## ۲۴۳ - شیخ یوسف بن اسمٰعیل ملتانی

"الشیخ الکبیر یوسف بن اسمٰعیل بن رکن الدین بن صدر الدین بن اسمٰعیل ابن رکن الدین ابو الفتح القرشی الملتانی - مشہور اکابر و مشاہیر سے تھے - اپنے والد کے بعد مسند شیخوخیت

کو زینت بخشی اور لوگ اس عہد تعطل کے تاثر کی وجہ سے آپ پر متفق ہو گئے اور انہیں اپنا ولیِ عہد حکومت تک تسلیم کر لیا۔ سندھ کے جرائم پیشہ بھی مطیع و منقاد ہو گئے۔

افاغنہ کے امیر نے کہ طائفہ لنگاہ تھے۔ اپنی صاحبزادی آپ کے حبالہ عقد میں منسلک کر دی جس کی وجہ سے امیر مذکور نے اپنی صاحبزادی کی ملاقات کے لیے وقتاً فوقتاً آنا شروع کر دیا۔ مگر شیخ یوسف نے امیر سے فرمایا کہ آپ اپنا لشکر ملتان کے اندر نہ لایا کیجیے۔ جس کے بعد یہ امیر صاحب جب آئے تو اچانک بیمار ہو گئے۔ ایسے بیمار کہ زندگی کے لالے پڑ گئے۔ اس پر شیخ نے امیر کے آدمیوں کو ان کے پاس آنے کی اجازت فرما دی۔ وہ لوگ پہلے دستور کے مطابق شہر سے باہر اقامت گزیں تھے۔ یہ اجازت ملنے پر جب ان میں سے اکثر لوگ مریض کے پاس آ گئے تو انہیں شہر کے دروازے پر روک دیا گیا یعنی انہیں شہر میں آنے اور قلعہ کے اندر جمع ہو کر جتھہ بندی سے منع کر دیا گیا۔ پھر شیخ نے امیر مذکور کو شہر سے نکال کر دہلی جلا وطن کر دیا۔ وہ جب دہلی پہنچے۔ تو سلطان بہلول بن کالا لودھی نے ان کا بڑا احترام کیا اور ان کے بیٹے عبداللہ ابن یوسف سے اپنی صاحبزادی کا عقد کر دیا اور وعدہ کیا کہ ان کی فوجی مدد بھی کرتا رہوں گا۔ لیکن وقت پڑنے پر بہلول نے ان کی کچھ مدد نہ کی اور شیخ نے دہلی ہی میں انتقال فرمایا۔ وہیں دفن ہوئے۔

## ۲۴۴۔ یوسف شاہ البنگالی

(بنگالہ)

م ۸۸۷ھ

الملک الفاضل یوسف بن بارنک شاہ بن ناصر الدین بھنگرہ الرسل سلطان شمس الدین بھنگرہ والی ملک بنگال م ۸۵۱ھ۔ صاحب ترجمہ نے اپنے والد کی رحلت کے بعد ۸۷۹ھ میں زمامِ حکومت سنبھالی اور عدل و احسان کے ساتھ رعیت کے دل موہ لیے۔ وہ بہتر بادشاہوں

میں سے تھے۔ عدل گستر سخی فاضل وعالم اور عمل میں پورے۔ علمائے کرام نزدیک و دور سے آکران کے ہاں جمع ہو گئے۔

سلطان خود بھی رعیت کو امر بالمعروف ونہی عن المنکر کی تلقین کرتا۔ باشندے شراب نوشی اور حدود شکنی سے بچے رہتے۔ وہ آئے دن قضاۃ اور علمائے صدارت کے جلسے منعقد کراتا اور انہیں عدل وانصاف اور نفاذ احکام کی تاکید اور تغافل پر تنبیہ کرتا۔ اسے فقہ پر اتنا عبور تھا کہ جس مسئلہ کے حق میں قاضی اور مفتی قاصر رہ جاتے تو اس کی طرف رجوع کرتے جس پر سائل حیران رہ جاتے تھے۔

## ۲۴۵۔ یوسف بن محمد الحسینی

۱۶ محرم ۸۲۸ھ

والشیخ العالم الکبیر یوسف بن محمد بن یوسف الحسینی الدہلوی ثم الگلبرگوی المشہور بہ محمد اصغر، مولد ومنشا دار الملک دہلی۔ یہیں پروان چڑھے۔ برادر کلاں حسین بن محمد حسینی کے اساتذہ سے درسیات پڑھیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

202

ترجمہ

# نزہۃ الخواطر

و

# بہجۃ المسامع والنواظر

## جلد سوم

(مشتمل بر سوانح علما و مشاہیر ہند صدی ۹ ویں)


مصنف ـــــــ سید عبدالحئی بریلوی

مترجم ـــــــ ابو یحییٰ امام خاں نوشہری



مقبول اکیڈمی

چوک انار کلی، بالمقابل المنار مارکیٹ لاہور